U 57220     2-12-09

Title — Deewan Faragh Al Mausoom Ba Khanjar Ishq.

Creator — Mohd. Abdul Rehman Khan

Publisher — Matba Mufeed Aam (Agra).

Date — 1889

Pages — 120, 28, 120, 26.

Subjects — Urdu Shayari — Deewaneen.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی دل تمنائی ہے ایسے زخم خندان کا
کہ جسمین آب ہو زہرہ قیامت کے نمکدان کا

بنا دل کو مرے یارب مقام اُس دردِ پنہان کا
کہ جسکے روبرو ہے کفر لینا نام درمان کا

خداوندا سنا سب وصف مین تنے باغ رضوان کا
مجھے وحشی بنا دے اپنی الفت کے بیابان کا

تری صنعت نے ہمدم کرکے چشم دلربایان کا
کیا محسود سُرمے کو دم تیغ صفاہان کا

پئے تسخیر ملکِ دل تری حکمت کے فرمان نے
نگاہِ ناز کو جنرل بنایا فوج مژگان کا

دہن ہے اور زبان ہے تیری وصف صنع مین یارب
گلستان کا ہر اک گل اور ہر کانٹا بیابان کا

بتون کے رخ کا تونے کیا ہی آئینہ بنایا ہے
نظر آتا ہے جسمین چشم دل کو نور ایمان کا

تری قدرت تری صنعت کے قربان کیا بنایا ہے
سوادِ شب کو سرمہ دیدۂ شب زندہ داران کا

همان خنجر که جانها در فدایش
همان عشقے که سرها در هوایش

چه خنجر تشنهٔ خونِ جگرها
چه عشق آن طرفه معجونِ جگرها

همان خنجر که قربانِ او باد
گلو بر سر بر خطِ فرمانِ او باد

همان خنجر که جان تازه آرد
بمن دیرینه رسم و راه دارد

درونِ سینهٔ من میکند راه
وزین ره درد لم جا کرده صد راه

تن و جانِ مرا از هم گسسته
بخونِ دل ز غم فارغ نشسته

همان عشقے که باشد مایه اش درد
ز درد و داغ و دمِ سرد و رخِ زرد

برد نقدِ سکون و صبر از دل
برائے خویش خالی کرد منزل

نهان در سینهٔ حافظ رسیده
بخلوتخانهٔ دل آرمیده

چو خلوت خالی از اغیار بیند
برد جان و بجائے جان نشیند

بقربانِ سرِ عشق ست جانم
شهیدِ خنجرِ عشق ست جانم

بیا اے خنجر ای جانم شهیدت
بیا ای عشق تا باشم مریدت

بیا ای خنجر ای صد جانِ حافظ
بیا ای عشق ای ایمانِ حافظ

بیا خنجر که در مانم تو باشی
بیا ای عشق تا جانم تو باشی

بیا ای خنجر ای کارِ تو خونریز
بیا ای سرکش و سر تاب و سر تیز

اگر داری سرے با سر بریدن
بیا اینک تو و اینک سرِ من

بیا ای عشق ای جانانهٔ من
بیا ای رونقِ خمخانهٔ من

تو داری با دلِ دیوانه پیوند | تو ریزی در رگِ جان نشتری چند

بیا ای عشق با جانم در آمیز | بیا ای عشق جان اندر تنم ریز

تو و صد مرگ در دستِ جفایت | من و صد جان همچون من فدایت

عنان پیچم بسوی خنجرِ عشق | کنم سر گفتگوی خنجرِ عشق

روا نبود بنزد خاص و عامی | زبان در کام و خنجر در نیامی

زبان یکچند اگر در کام ماند | همانا با زبانِ گنگ ماند

چو خنجر در نیام آسوده گردد | باندک روز زنگ آلوده گردد

چو سر زد از فروغ ما کلامی | کلامی همچو خنجر از نیامی

ز سنگِ طبع پیدا کرد جوهر | تو گوئی بر فسان کردند خنجر

بسنگِ طبع زالسان نقش بسته | که نقشش در دلِ سنگی نشسته

چو این خنجر بسنگِ طبع بر شد | ز اول تیز بود و تیزتر شد

ز حافظ از پی این نظم نامی
بود تاریخ منظومِ گرامی
۱۳۰۷ھ

الٰهی تا زبان اندر دهانست | الٰهی تا سخن اندر زبانست

فروغ ما فروغِ تازه گیرد | کلامش در جهان آوازه گیرد

طفیل مہر اوج سروری یارب عطا فرما
وہ نار عشق دل کو جس سے چمکے نور ایمان کا

تری صنعت نے جب مشاطگی کو کام فرمایا
کیا خون شہیدان سے حنائی پنجہ مژگان کا

نظر میں کب وہ لاتے ہیں برنگ اشک گوہر کو
شناسا جنکو تو نے کر دیا ہے سلک دندان کا

فروغ بے نوا کا دل رہے ظلمتکدہ کب تک
بنادے شمع سوز غم کو اپنے اس شبستان کا

الٰہی عشق دے دل کو مرے اس روے تابان کا
جلا پردار جسکا عکس سے آئینہ جان کا

الٰہی مہر ہو دل پر اوسی کے داغ الفت کی
کہ ہے نقش قدم جسکا قبالہ باغ رضوان کا

الٰہی پرتو ماہ رخ پر نور سے اوسکے
چمک جائے ستارہ میرے دل کی داغ پنہان کا

شبیہ پاک اوسکی کیون نہو سر دفتر عالم
کہ نقش اولین ہے خاص کلک صنع یزدان کا

رسائی سے ہے وہم حاملان عرش بھی قاصر
معلی کسقدر ہے قصر تیری شوکت و شان کا

سبب اُسکے نہونے کا حقیقت نے کہا دل سے
کہ سایہ اسکا سرمہ بنا ہے چشم عرفان کا

مرے دل کو غم الفت کا اپنے کیجیے مسکن
کہ تا سینہ مرا ہمسر بنے یوسف کے زندان کا

ترے اعجاز کے قربان کہ اک شاخ بریدہ نے
دکھایا معرکے میں صاف جوہر تیغ بران کا

ترا ابر کرم جسدم کہ مجھکو یاد آتا ہے
نکل جاتا ہی شل برق دل سے خوف عصیان کا

ترحم یا نبی اللہ کہ اب وقت ترحم ہے
نبوت کیطرح سے خاتمہ ہے تم پہ احسان کا

کشش کو کام اب فرمائیے یا رحمت عالم
رہے کب تک فروغ آوارہ دشت یاس و حرمان کا

بحمد اللہ زخمی ہون مین اُسکی تیغ مژگان کا
کہ کوچہ جسکا نازشگاہ ہے خونِ شہیدان کا

سکندر سے نہ کیون اے عشق تو نے کہدیا اتنا
کہ تیغ ناز مین پنہان ہے چشمہ اب حیوان کا

دل بیتاب سے ضبطِ تپش کا عہد لیتا ہون
مجھے پاس ادب ہے کسقدر قاتل کے دامن کا

اسیر ہستی رکہنا عبث ہی بخت سے اے دل
وہ کہتا ہے کہ مین سایہ ہون اُس برگشتہ مژگان کا

شکستِ دل سی کچہہ پوچہہ شکست رنگ سے میرے
عیان ہے حال ظالم کے شکست عہد و پیمان کا

گلو سے میرے یا تنگ رابطہ اُسنے بڑہایا ہے
گمان ہے تیغ ناز یار پہ میرے گریبان کا

تپش سے پوچہہ لو دیتی ہے جو جنبش اُسی ہر دم
دل بیتاب گہوارہ ہے کسکے درد پنہان کا

خدا کیواسطے ہمدم دل پر شور کے آگے
نہ کرنا ذکر کچہہ یادش بخیر اوس آفت جان کا

فروغ خستہ جان کی پردہ پوشی ہی ضرور ایدل
کوئی محرم نہین جز تیر سے اُسکے راز پنہان کا

یہ کس کافر نے یارب وزن دیوار سے جہانکا
کہ یہ ہم ہو گیا عالم دل و جان و دین و ایمان کا

لیا رستہ دل بیتاب نے پہر کوے جانان کا
حفاظت مین مری دیکہ و قینہ یاس و حرمان کا

زبان تیغ قاتل سے یہی ہم نے سنا دل نے
کہ ہر زخم جگر اک راستہ ہی کوے جانان کا

غنیمت ہے کہ خون میرا حنا پائے قاتل ہو
کہان ایسا مقدر جو بنے گل اُسکے دامان کا

نہ رکہئے اسقدر بے پردہ رو آتشین صاحب
ملا جاتا ہے گبرون سے عقیدہ ہر مسلمان کا

خرابی دوست سے کسدرجہ یہ زخم جگر میرا
خوشی سے کہلگیا کیسا جو ٹوٹا ایک ہی ٹانکا

بھرا ہو تیرا اے دست تمنا تجہسے لرزان ہے
ہر اک تار اُس پہ ہی کے دامن اور میرے گریبان کا

خیال اُسکا بھی ہے رہزنِ جمعیتِ خاطر / کسیکی زلف مین سب طور ہے خوابِ پریشان کا

ہوا ہے جنبشِ دامن نے یارب کردیا کسکے / برنگِ صبح مطلعِ صفا عالم کے گریبان کا

دلِ مفتون کے آگے ذکرِ کوثر کسلیے زاہد / پیا ہے اسنے پانی سیر ہوکر تیغِ بران کا

نکر زنہار غفلت روز و شب سے اے فروغ اب تو / کہ ہے وہ پرتوِ رخ اور یہ سایہ زلفِ پیچان کا

نہین ہے بے سبب تنا تڑپنا اُسکے بسمل کا / تڑپکر چاہتا ہے چوم لینا دستِ قاتل کا

نشان کیا پوچھتا ہے نامہ بر تو کوی قاتل کا / سراسر فرش ہے وان پردہائے چشمِ بسمل کا

شرارت دیکھیے جلوہ دکھا کر منہہ چھپا لینا / سبب پھر پوچھنا مجھسے مری بیتابیِ دل کا

نگاہِ ناز کل پردے مین کچھ شوخی سے کہتی تھی / نہین معلوم کیا شورہ ہوا قاتل سے قاتل کا

اونہین فرطِ نزاکت سے مجھے زورِ نقاہت سے / ذرا کروٹ بدلنا فاصلہ ہے چند منزل کا

گئی جان اور نہ آیا وہ ادھر دل ہم نہ کہتے تھے / نہین آسان ہے آسان ہونا تیری مشکل کا

تیرے نالون پہ عجب حسنِ لیلی چھپا گیا اے دل / وگرنہ کیون نہین کرتا ہے جنبش پردہ محمل کا

نکر تو وادیِ الفت مین اے دل خوفِ گمراہی / ہر اک کانٹا یہان کا میل ہے مقصد کی منزل کا

زبانی گفتگو کرنیکی صاحب کون حاجت ہے / اگر چاہو تو دل ہی دل مین کرلو فیصلہ دل کا

ستمگر سنگدل نا آشنا رکھا ہے نام اُسکا / ستم دیکھو جنابِ عشق اس بیدادگر دل کا

ملیگی دل کو کیونکر لذت اوسکے دستِ خنجر کی / سنا ہے پہلے لیلیتا ہے جان انداز قاتل کا

گھمنڈ اتنا نکر تو زہرہ سیرو مہری پر

نہایت گرم ہے نالہ فروغ آتشین دل کا

پہلے کہہ سکتے تھے ہم چشمہ اسے سیماب کا
اب تو ہے ناگفتنی حال اس دل بیتاب کا

کیون نہو حیرت کہ ہر تارِ نفس پر شور ہے
اور نشان ملتا نہین کچھہ جنبشِ مضراب کا

جلوہ فرما تھا آئی رات کسکا انتظار
دل نے آنکھون مین کیا تھا فرش جو کمخواب کا

ناز تھا یا کچھہ خطا باعث تھی اے بادِ صبا
حال جو گل نے نہ پوچھا بلبلِ بیتاب کا

دیکھیئے قسمت کہ سبکو دل ملا روزِ ازل
اور بجائے دل مجھے چشمہ ملا سیماب کا

کسقدر رویا تھا ملکر شوقِ دیدِ یار سے
نور جب جانے لگا تھا دیدۂ بیخواب کا

خوش نہ آیا کچھہ ہمین جز گوشۂ دشتِ جنون
مدتون دیکھا تماشا عالمِ اسباب کا

صورتِ محراب خم ہونا یہان پر چاہیئے
یہ صنمخانہ ہے اے زاہد مقامِ آداب کا

ابتدائے عشق مین سیماب کا ہمسر تھا یہ
اب تو ہے سیماب ناصح اس دل بیتاب کا

خاکساری کی اگر خو کچھہ بھی ہم کرتے فروغ
بوریا ہوتا مقابل بسترِ سنجاب کا

کب خوش آتی ہے دلِ خستہ کو گلشن کی ہوا
اسکے سر مین ہے بھری قاتل کے دامن کی ہوا

غیر کے ہمراہ وہ کہاتے ہین گلشن کی ہوا
کیا بندھی ہے آجکل تقدیرِ دشمن کی ہوا

نکہتِ گل سے دماغِ دل پریشان کیون نہو
گوش گل مین ہے بھری بلبل کے شیون کی ہوا

آشتی ہو درمیانِ صبر و دل ممکن نہین
کیون پسند آنے لگی دشمن کو دشمن کی ہوا

پھر جلایا آتشِ گل نے کسی بلبل کا دل
گرم ہے پھر روزنِ دیوارِ گلشن کی ہوا

مجھکو وحشی کہیئے پر انصاف بہی کیجے ذرا
ہے گریبانون کی دشمن کسکے دامن کی ہوا

حرص ہو کیونکر نہ دشمن سینۂ پر نور کی
ہے عدو روز ازل سے شمع روشن کی ہوا

آگ ہو جاتا ہے وہ بت سنتے ہی کیسا اثر
ہائے کیا بگڑی ہے میرے آہ و شیون کی ہوا

کسقدر ہوگی ندامت اوسکی تیغ ناز سے
زخم کو میرے جو چہو جائیگی سوزن کی ہوا

تب مرے اس جذب دل کو ماننا صیاد تو
جب اوڑا لائے تجہے میرے نشیمن کی ہوا

رنگ کیون اوڑنے لگا روئے گریبان کا فروغ
کیا خوش آئی پہر تمہین صحرا کے دامن کی ہوا

کیا کہون کیا شور و شر ہنگامہ آرا دل مین تہا
جب تلک پہلو مین دل تہا مین بڑی مشکل مین تہا

کچھ خبر مجھکو نہین اے قیس لیکن اسقدر
ناز جمازے کا کہتا تہا کوئی محمل مین تہا

جذبۂ شوق گلو کرتا تہا کیا مضطر اوسے
جب تلک تہا مجہ مین دم خنجر بہی کس مشکل مین تہا

واعظ اوسکو بت سمجھکر منع کرتا تہا مجہے
میرے اوسکے درمیان جھگڑا حق و باطل مین تہا

جوش الفت کیون نہوتا راہ الفت مین ہمیں
کر رہا تہا ناز گل ہر خار جو منزل مین تہا

لیگیا مقتل مین مجھکو دل بظاہر کہینچکر
لیکن اوس سے بڑہکے دشمن اور تہا جو دل مین تہا

حسن کی گرمی سے آیا روئے لیلی پر عرق
یا مرا تار نظر اوس پردۂ محمل مین تہا

واہ کیا لذت ہے تجہہ مین اے دم تیغ ادا
دم ترا بہرتا تہا جبتک دم ترے بسمل مین تہا

اوسکا جلوہ بسکہ ہے غارتگر ہوش و حواس
رات اوس محفل سے باہر تہا جو اوس محفل مین تہا

تہا ہجوم خلق جبتک مین تڑپتا تہا وہان
میرے دم سے اک تماشا کوچۂ قاتل مین تہا

وہ خفا کیونکر ہوتا دیکھکر تجھکو فروغ
رخ سے تیرے تھا عیان جو کچھ کہ تیری دلمین تھا

آ تو سکتے ہین مگر وہ آئین کیا | سکتے ہین ہم ناز سے شرمائین کیا
پرده ہاے دیده سب نمناک ہین | اونکے غم کی راه مین چھپوائین کیا
جا کے کر سکتے ہین شکوه ہجر کا | عذر اس جینے کا لیکن لائین کیا
جان کو تو حکم جانے کا ملا | دل کے حق مین دیکھیے فرمائین کیا
کیا تری خواہش ہے اے زخم کہن | ناخن دست جنون بڑہجائین کیا
دل کو جانے دو اگر جاتا ہے وہان | ناسمجھ ہے اوسکو ہم سمجھائین کیا
ہین یہ سب جوہر اونہین کی تیغ کے | زخم دل کے ہم اونہین دکھلائین کیا
رشک سے دین جان قاصد بھیجکر | اپنے ہاتھون آپ ہم مرجائین کیا
دل ہے بدآموز اوسکو بھیجکر | اونکو ہم جور و ستم سکھلائین کیا
کردیا ہمسکو نکما ضعف نے | اونکی تیغ ناز کے کام آئین کیا
آج پوچھا دل نے مجھسے راه مین | بوسہ یا گالی تمہین دلوائین کیا
حضرت پیر مغان کیا حکم ہے | میکدے سے آج ہم اوٹھہ جائین کیا
گالیان ہم اونکے منہہ کی کھا چکے | میوه جنت کو زاہد کھائین کیا
خوئے نازک کے یہ کشتے ہین فروغ | جان و دل وقت ستم چلائین کیا

ہین جنون سے تیری سب واقف فروغ

دوست تجھکو پیرہن پہنائین کیا

دل سیپارہ مرا صورت قران نکلا
کہین وہ بت نہ کہے مجھکو مسلمان نکلا

کیون ہوا حسن کو منظور الٰہی یہ حجاب
عشق کیون پردۂ ناموس سے عریان نکلا

ہمتو سمجھے تھے دل زار کو اک گوشہ نشین
ناز بردار تمناے حسینان نکلا

کشتی چرخ ابھی تک نہین ڈوبی افسوس
کیا تنک حوصلہ یہ دیدۂ گریان نکلا

قابل صحبت عشاق بھی اب مین نرہا
درد کمظرف مرا طالب درمان نکلا

دیکھکر داغ دل تنگ کے ظالم نے کہا
ہم اسے غنچہ سمجھتے تھے گلستان نکلا

اُسکے ابرو کو کہا شیخ نے محراب حرم
ہمتو کچھ اور سمجھتے تھے مسلمان نکلا

وہ جوانی نرہی اور نہ وہ شورش دل
شوق بے صبر بھی دو روز کا مہمان نکلا

قطرۂ خون یہ نہین آنکھ سے ٹپکا ہے فروغ
خود دل خستہ بہ گلکاری دامان نکلا

تجھکو نادان مجھے فرزانہ و عاقل سمجھا
ناصحا خوب ہی واللہ مرا دل سمجھا

رکھدیا غیر کے کاندھے پہ مرے سامنے ہاتھ
آہ کس بار کا مجھکو متحمل سمجھا

ہوگیا سرد وہ گرتے ہی تڑپنا کیسا
معنی پاس ادب کیا ترا بسمل سمجھا

اسقدر بے اثری آہ دل نالان افسوس
تیرے نالے کو وہ گل شور عنادل سمجھا

مثل بسمل کے قدم راہ فنا مین رکھکر
تپش سخت کو مین قطع منازل سمجھا

خنجر ناز مین یارب سے کہان کی لذت
جس سے مرتے کو یہ دل زیست کا حاصل سمجھا

تو نے دہوکا مجھے کیا بیخودی شوق دیا
باغ فردوس کو مین کوچۂ قاتل سمجھا

بحر زخّار حقیقت کو وہی تیر گیا
موج و گرداب کو جو کشتی و ساحل سمجھا

الم دوست جو آیا تو الف کو اُسکے
صفحۂ دل کے لئیے مین خط باطل سمجھا

اے صبا چھوڑ دیا کسلئے ملکر اوسکو
کیا وہ غنچے کو مرا آبلۂ دل سمجھا

دیکھکر نازکئی ناخن انگشت نگار
عقدۂ دل کی کشایش کو مین مشکل سمجھا

برہمن سے بھی ہون بڑھکر مین بتون کا شیدا
تو نے کیون ناصح ناداں مجھے غافل سمجھا

جلوۂ سوز محبت سے کسیکے ہین فروغ
داغ کو شمع دل زار کو محفل سمجھا

جانتے ہو تمسے یہ دل ملکے کیا ہو جائیگا
تمسے بڑھکر دشمن جانی مرا ہو جائیگا

دیکھ لی اے دل ادا تو نے بت طناز کی
ہم نہ کہتے تھے قضا کا سامنا ہو جائیگا

گر زبان کو بند کر دیگا شکوہ حسن یار
اضطراب دل بیان مدعا ہو جائیگا

مجھ مین اور پروانے مین جھگڑا ہی کچھ اے شمع رو
جب نقاب الٹو گے تم تو فیصلا ہو جائیگا

اسقدر طول شب فرقت کا غم اے دل نکر
شام ہی کو آج تیرا خاتما ہو جائیگا

اوسکی بو بھی گر چمن مین آئیگی اے عندلیب
رنگ روئے گل برنگ بو ہوا ہو جائیگا

ہی عبث تو اے دل ناداں نمود خط سی شاد
زلف کا قیدی بھلا کیونکر رہا ہو جائیگا

گو کرے مشاقیان یہ نالۂ بلبل ہزار
کیا شکست شیشۂ دل کی صدا ہو جائیگا

غیر ممکن ہے پریرویون سے ترک اختلاط
زیست سے ہو جیہ دل کیونکر خفا ہو جائیگا

گالیون کی خو نہ کیجے ورنہ اے آرام جان
یہ لب شیرین تمہارا بھیڑا ہو جائیگا

دست رنگین کو نہ رکیئے آتشین رخسار پر
طائر رنگ حنا کا دم فنا ہو جائیگا

ذکر سے جس بت کے اوڑ جاتے ہین سب ہوش و حواس
اُسکے آنے سے خدا جانے کہ کیا ہو جائیگا

دل خیال یار سے ناحق جھگڑتا ہے فروغ
جب لڑیگی آنکھہ اسکا فیصلا ہو جائیگا

دیکھہ اے گریہ ترے حق مین نہ بہتر ہوگا
دامن صبر مرا کچھہ بھی اگر تر ہوگا

زلف کو تاب نہ دو جان نکل جائیگی
فرق اسمین نہ کبھی بال برابر ہوگا

جسم مین جان کے بدلے غم جانان ہے یہان
ملک الموت جو آئیگا تو ششدر ہوگا

نگہ ناز کو کیون فکر ہے اتنی صاحب
فیصلہ دل کا مرے ایک ادا پر ہوگا

دام کاکل مین تڑپتا نظر آتا ہے کوئی
ہو نہو دیکھیو میرا دل مضطر ہوگا

نزع کیوقت نہ آئین وہ عیادت کو مری
طائر روح مرا اور ہوا پر ہوگا

پوچھہ لو ناز سے اپنے مرے دل کی حالت
میرا کہنا تو نہ تمکو کبھی باور ہوگا

دست نازک سے یہ امید نہ تھی ہمکو فروغ
اسقدر کار رفو دامن دل پر ہوگا

ستم وہ ادا سے نظارا تمہارا
غضب پھر وہ قاتل اشارا تمہارا

بُرا اس غرض کا ہو جسنے مری جان
جدا کر دیا دل ہمارا تمہارا

غم یار جھگڑے ہین دیر و حرم مین
اسی دل مین ہوگا گزارا تمہارا

مرا دل بھی سہی کرے یون عداوت — ضرور اسمین ہے کچھہ اشارا تمہارا

سزا دل کو دو تم کہ بیتاب ہوکر — کیا اسنے راز آشکارا تمہارا

اگر نقد جان رونمائی مین لوگے — تو ہوگا بہت کچھہ خسارا تمہارا

نکلجاؤ اے درد و اندوہ و حسرت — مرے دل مین ہے کیا اجارا تمہارا

سکہاتے ہین ہم دلکو دشمن کی چالین — یقین ہے کہ ہوجاے پیارا تمہارا

مروت کرو یا کچھہ انصاف صاحب — ابھی ایک ہو دل ہمارا تمہارا

گیا دل تو اے نالہ و آہ و زاری — ہمین ہے فقط اب سہارا تمہارا

دو عالم کو لاتا ہے کب وہ نظر مین — ہوا جسکو حاصل نظارا تمہارا

ہمین ہم ہون پہر مثل منصور صاحب — اگر سامنا ہو ہمارا تمہارا

فروغ جگر خستہ و بے نوا کو
شفیع الامم ہے سہارا تمہارا

دنیا کی نہ کچھہ فکر نہ کچھہ ہوش ہے دین کا — افسوس کہ دل نے ہمین رکہا نہ کہین کا

کیا ذکر تمنا کا یہان دل ہی نہین ہے — مدت سے پتہ ہے نہ مکان کا نہ مکین کا

ہم ذکر کبھی سوز نہان کا نہین کرتے — کیون فاش کرین پردہ کسی پردہ نشین کا

اے دل غم جانان کی نہو دلشکنی دیکھہ — کرتے ہین بہت پاس ادب گوشہ نشین کا

گلشن مین نہ رہتے جو کہا مانتے یہ گل — بازار مین بکتے ہین یہ ثمرہ ہے نہین کا

سجدہ نہوا ایک بہی مقبول ہمارا — داغ دل ناشاد بنا داغ جبین کا

کہدو کوئی ناصح سے بہت ہمکو نہ چھیڑے　　معلوم ہے سب حال ہمین خلد برین کا

سمجھا دو فروغ اس دل خودرفتہ کو اپنے
ہمسے نہ کرے اب نہ کبھی ذکر کہین کا

میکدے مین جا کے واعظ کیا ہی بہتر ہو گیا　　جام مے کو دیکھکر جامے سے باہر ہو گیا

پھر ہوا کاشانۂ تن مین ہجوم رنج و غم　　تیرا مسکن جانمن غیرون کا پھر گھر ہو گیا

دست نازک آپکا صدشکر محنت سے بچا　　خود مرا نالہ گلے مین آکے خنجر ہو گیا

ہم نہ کہتے تھے شب ہجران کا کچھے بند و بست　　اب یہ قصہ طول لے زلف معنبر ہو گیا

ناز کیا کیا اپنی بیتابی پہ تھے سیماب کو　　دیکھکر کل اس دل مضطر کو ششدر ہو گیا

دل کے باہر کوئی دم آتا نہین کیا انس ہے　　میری حسرت کا خیال یار ہمسر ہو گیا

سخت تھی منزل مگر طے ہو گئی کس لطف سے　　دل کا شوق اور شوق کا جو ور رہبر ہو گیا

ہمتو اپنی چشم کے ممنون منت ہین فروغ
پردہ پوش آتش دل دیدۂ تر ہو گیا

کسقدر احسان مجھپر تیغ قاتل کا ہوا　　سر ہوا تن سے جدا تن بوجھ سے ہلکا ہوا

اس دل پیمان شکن سے تنگ ہین ہم کسقدر　　رات ہمکو پھر ملا تھا اوسطرف جاتا ہوا

کیون نہ کرتا جبہہ سائی ان بتون کی در پہ مین　　مٹ نہین سکتا تھا یہ تقدیر کا لکھا ہوا

شام سے درکو تکا کرتی ہے چشم وصل جو　　جان آجاتی ہے تن مین جب ذرا کھٹکا ہوا

چھیڑ سے غافل نہونا ناخن بیداد یار　　پھر مزہ کیا ہے کہ جب یہ زخم دل اچھا ہوا

لطف الفت کا جبھی ہے جبکہ دل مین زخم ہو
اور زخم ایسا کہ جسپر ہو نمک چھڑکا ہوا

لطف ہو گا حشر مین جب جائین گے دونون ہم
منتین کرتے ہوئے وہ مین فغان کرتا ہوا

کیا مزہ ہے قصۂ درد محبت مین فروغ
قیس پہونچا تھا کہانتک حال دل کہتا ہوا

اس ادا سے ترا غمزہ ستم ایجاد آیا
کہ کہا دل نے مرے گھر مین پریزاد آیا

بوئے پیراہن دلدار صبا لاتی ہے
طائر رنگ چمن بہاگ کہ صیاد آیا

بیخودی مین مجھے کس درجہ ملی ہے راحت
ہوش آتا ہے تو کہتا ہون کہ جلاد آیا

مین گیا وان مگر اے دل نہ کیا ذکر ترا
تیری قسمت کہ وہان تو نہ مجھے یاد آیا

کبھی مہمان سے خالی نہ رہا خانۂ دل
ناوک غمزہ گیا خنجر بیداد آیا

گل تسکین ہو مبارک تجھے اے بلبل دل
دام کے ساتھ چھری ہی لیے صیاد آیا

ایک تو دل ہی کہ ہر دم ہے خیال اُسکا و نہین
ایک مین ہون کہ نہ بہولے سے کبھی یاد آیا

پرسش یار کے انداز نے مارا مجھکو
لطف کے پردے مین لپٹا ہوا جلاد آیا

ہون وہ عاشق کہ مجھے دیکھکے کچھہ درد نہین
کہے تصویر بہی مجنون کی کہ استاد آیا

## غزل دوم

ساتھ تیرے ترا گیسو جو مجھے یاد آیا
مرغ دل بولا کہ وہ دام وہ صیاد آیا

وہی تیور ہین تصور کے بھی اُنکے ابتک
کچھ اثر تم مین نہ اے نالہ و فریاد آیا

گر کہون کچھہ تو ہو خنجر کو ہوس خنجر کی
تہ خنجر جو مجھے لطف خداداد آیا

کچھہ عجب حال ہے بیمار محبت کا ترے
جب طبیب آیا تو چلا یا کہ جلاد آیا

ہوگیا شکوہ تاثیر وفا سے صد شکر
لب پہ بہولے سے اگر شکوۂ بیداد آیا

جب ہوئی قتل مین کچھہ تیغ تغافل سے کمی
ناوک غمزہ وہین بر سر امداد آیا

صورت سرو ہے ایدل ترا نالہ کیون آج
کیا تجھے یاد کسیکا قد آزاد آیا

اے تمنائے دلی عید مبارک تجھکو
گلے ملنے کو تیرے خنجر فولاد آیا

جلوہ فرما جو ہوا دیر کے باہر وہ بت
دیکھکر کعبہ پرستون کو خدا یاد آیا

آئینہ دیکھتے ہو خوف ہے عالم نہ کہے
جو کیا تہا ترے آگے ستم ایجاد آیا

مین جو دیوانہ لب ہون تو مرے پاس فروغ
بیڑیان لیکے رگ لعل کی حداد آیا

داغون کا دل کے کوئی بہی پرسان وہان نہ تہا
اوس باغ مین تہے ہم کہ جہان باغبان نہ تہا

کسدن حضور ناز مرا امتحان نہ تہا
کسدم گلے پہ خنجر برّان روان نہ تہا

شب کو جو لب پہ نالۂ آتش فشان نہ تہا
پہلو مین کی نظر تو دل خستہ جان نہ تہا

دل مین تہا رات درد مگر دم بخود تہا دل
جلتی تہی ایسی آگ کہ جسمین دہوان نہ تہا

بیوجہ چپ ہا تہا نہ مین سنکے کل وہ بات
پاس ادب تہا ورنہ مین کچھہ بیزبان نہ تہا

پہ شوق دل وہ راہ چلا یا گیا مجھے
جس راہ مین کہ راہنما کا نشان نہ تہا

کیا خوب تہا وہ عہد طبیعت کہ جب جنون
ناموس پردہ دار کا نام و نشان نہ تہا

کرتا تھا سیر کوچۂ گیسو کی روز دل
کچھ بھی خیال سنبل باغ جناں نہ تھا

کٹتے تھے کس مسرت و عشرت سے رات دن
جس سرزمین پہ ہم تھے وہاں آسماں نہ تھا

چڑھتے ہی اس پہ گرتے ہیں اب سر کے بل سوار
اتنا تو تیز توسن عمر رواں نہ تھا

زندہ رہے فراق میں ہم کسقدر **فروغ**
ہمسا بھی کوئی زیر فلک سخت جاں نہ تھا

تپ ہجراں نے دل کے بعد جسم ناتواں پھونکا
مکاں پیچھے جلایا پہلے اسباب مکاں پھونکا

حیا تو تھی ادب آموز میرے دیدہ و دل کی
چراغ ہوش کو کیوں آتے ہی اے جان جاں پھونکا

تب اس دل کو ہوئی اللہ اکبر غش سے کچھ فرصت
جب اوس پر پڑھ کے سارا مصحف روئے بتاں پھونکا

غم و شادی نظر آنے لگے دونوں ہمیں یکساں
جگر کی آگ نے کیا خانۂ سود و زیاں پھونکا

نہیں معلوم کسکے نالہائے گرم سے شکوہ
فلک پر نسر جلایا کہ میرا آشیاں پھونکا

کسیکے کان کی تجلی غضب سے ہی گرے جسنے
دل عالم کا سارا خرمن تاب و تواں پھونکا

بتا تو رات کیا سرگوشیاں کاکل سے ہوتی تھیں
ترے کانوں میں اس کافر نے کیا اے جان جاں پھونکا

تمناؤں کا مری جسقدر ساماں تھا دل میں
تری اس گرم رفتاری نے اے عمر رواں پھونکا

جہانتک دیکھتا ہوں بزم میں سکتے کا عالم ہے
فسوں کیسا یہ تو نے اے **فروغ** خوش بیاں پھونکا

ان من البیان لسحرا

نہ پوچھو حال کچھ مجھسے دل مضطر کی وحشت کا
ہزار آفت کا آجانا ہی آنا اک طبیعت کا

عداوت کا بڑھانا خاصہ میری محبت کا
محبت کا بڑھانا معجزہ انکی عداوت کا

حیا شوخی پہ غالب ہو نہین سکتی تو پہر ایدل
اشارہ ہو کے رہجاتا ہی کیون چشم عنایت کا

تپش مین وہ ملی لذت کہ سو دل مجہکو گر ملتے
تو ہر اک دل مرا مشتاق ہوتا سو جراحت کا

بہت صدمے اوٹہائے پر نہ نکلی کیسی صورت
مجہے اب جان پر اپنی گمان ہے اپنی حسرت کا

بولائین کسطرح بزم طرب مین اپنی وہ مجہکو
سمجھتے ہین کہ یہ اک درد ہے پہلوے عشرت کا

دل بیتاب نے توڑا اسی ہی جہتین کرکے
ذرا سا رہ گیا تہا سلسلہ صاحب سلامت کا

کیا ہی حشر برپا نالہ و فریاد و زاری نے
گمان ہے شام فرقت پر مری صبح قیامت کا

تحمل اسقدر شایان نہین ہے گیسوے جانان
نہایت بڑہ چلا ہے حوصلہ شبہا فرقت کا

عبث کرتا ہے تو ذکر امید و بیم اے زاہد
نہ خائف ہون مین دوزخ سے نہ طالب ہون مین جنت کا

**فروغ** اس وادی پرخار مین پرسان ہے کون اپنا
مگر ہان اک خیال اوسکا کہ ہے غمخوار وحشت کا

کہا دل نے تماشا دیکہکر ساری خدائی کا
کہ جو کچہہ ہے سو آئینہ ہی اوسکی خود نمائی کا

دل مضطر سے کیونکر دور ہو کہٹکا جدائی کا
یہان انداز ہی سب جسم و جان کی آشنائی کا

خط آئے دل ہی کچہہ یا کچہہ غرور حسن کا ایما
سبب کچہہ تو بہلا ظاہر ہوا ہے اعتنائی کا

ابہی عالم دل کا ہی کیا باقی کوئی گوشہ
اوٹہا ہے غل جو وان پہر فوج مژگان کی چڑہائی کا

مرا نالہ صدا طوطی کی ہے نقارخانے مین
بڑہا ہے کسقدر اب شور اوسکی دلربائی کا

حرم سے دیر کو جاتا ہے ایمان صورت قیدی
بتون کے حسن مین کیا زور ہے ساری خدائی کا

ہماری خاکساری کا مقلد ہے گہر دانہ
یہ کیون گرد یتیمی پر ہے اک عالم صفائی کا

نظر جب وہ اوٹھاتے ہین تو ہو جاتا ہون مین بسمل
نشانہ بنگیا ہون دیکھئے تیر ہوائی کا

چلا آتا ہی سوے بزم مے واعظ کوئی کہدو
کہ عشوہ دختر رز کا ہی دشمن پارسائی کا

ہین ایسے وصل کا لب تیغ ناز یار ہون طالب
کہ جسمین نام کو بہی کچھہ نہو کھٹکا جدائی کا

**فروغ** اللہ اکبر اس شکست دل مین یہ لذت
کہ کوسون بہاگتے ہو نام سنکر مومیائی کا

کیا نالے نے بلبل کے جو شکوہ بیوفائی کا
کہا خندے نے گل کے ہی یہی پاس آشنائی کا

مرے نالہ کو کیون دیتے ہو طعنہ نارسائی کا
یہ کیا کم ہے کہ ڈنکا بج رہا ہے آشنائی کا

یہ دور ناشکیبان دیکھو دل نخچیر الفت کی
اسیری سے بہی پہلے اسکو تہا کھٹکا رہائی کا

لقب ہے زندگانی یا الٰہی وصل کا کسکے
یہ مرگ ناگہانی نام ہے کسکی جدائی کا

دل نادان وہ کافر زلف پہانسی تجھکو دیگی
اگر کچھہ بہی کھلا وان جرم ذوق آشنائی کا

ادہر اہل زمین اور اوسطرف گردون ہے چکر مین
یہ اک شمہ ہے اون غمزون کی کافر ماجرائی کا

جواب اپنا بہی ہے ناصح وہی ہے جو کہ مجنون نے
دیا تہا سنکے افسانہ تمہاری ژاژخائی کا

درستی شکست دل ہوئی کچھہ نرم باتون سے
کیا ہے کام موم شہد نے یان مومیائی کا

**فروغ** افسوس اتبک کوچہ قاتل سے غفلت
ارے نادان یہ موقع پہر کہان بخت آزمائی کا

غم اک لیلی کا ہے قاتل ہمارا
کفن ہو پردہ محمل ہمارا

نگاہ ناز ہے اور دل ہمارا
نصیب برق ہے حاصل ہمارا

گواہی دے رہا ہے دل ہمارا
کوئی انداز ہے قاتل ہمارا

کرم ہے تیرا اے صیاد ورنہ
نہ تھا دل صید کے قابل ہمارا

اوٹھا ئین بیکسی کا کیون ہم احسان
کسیکا غم ہے ہم منزل ہمارا

نہین بیوجہ پیچ و تاب کاکل
پہنسا ہے اسمین شاید دل ہمارا

ظہور سوز دل نے شمع آسا
کٹایا سر سر محفل ہمارا

ارے دل آج شکل تیغ غمزہ
کہنچا ہے ہمسے کیون قاتل ہمارا

ترے بند قبا کے ساتھہ ای شوخ
کہلیگا عقدۂ مشکل ہمارا

ٹھہر سکتے نہین ہم لامکان پہ
ابھی کچھ سے آگے ہی منزل ہمارا

بنایا عشق نے سبکو وہ دریا
کہ طوفان ہے لب ساحل ہمارا

کہان ہم اور کہان وصل اوسکا ای شوق
تصور ہے یہ سب باطل ہمارا

لیئے جاتا ہے اوس کوچہ مین اوٹہا
نہین کوجذبہ کامل ہمارا

فروغ اب توکسیکے لطف سے بھی
سنبہلتا ہی نہین یہ دل ہمارا

سپر ہوا ہے آج زور دن پہ ہماری آہ کا
حال کیا ہوتا ہے دیکھین چشم مہر و ماہ کا

مہر اک ذرہ ہی اُس مہر کے گرد راہ کا
یہ کہان رتبہ کہ مجرائی ہو اُس درگاہ کا

بارگاہ عشق سے ملتے ہین داغون کے درم
خاص ہے یہ فیض اس سرکار عالیجاہ کا

سامنا اُس برق وش کا آج شاید ہوگیا
طور کچھ کچھ ابر ین ہے میرے دود آہ کا

کیون ڈراتا ہی تو اوقاتل اوڑا دے جلد سر
پاؤن ہلنے کا نہین اس بندۂ درگاہ کا

ایکدم بہی راہ پر سیدھا نہین جاتا کبہی
کیا چلن بگڑا ہے میرے نالۂ جانکاہ کا

اے معلم اس لب جان بخش کو جنبش ہلا ایکدم
دیکہلے پرواز پہر تو مرغ بسم اللہ کا

دیکہئیے فرمانروائی بارگاہ ناز کی
نام بہی لیتا نہین اب کوئی نادرشاہ کا

شان و شوکت دیکہکر اس بت کی سب اہل حرم
بول اوٹہے آخر کہ آگے نام ہے اللہ کا

غیرت خورشید ہے نقش قدم اوسکا فروغ
اوس سے کرتا ہمسری کیا سر پہرا تہا ماہ کا

اس دل غم دوست کو کیا غم ہوا
درد اوسکا جب ذرا بہی کم ہوا

تاب دندان دیکہکر بے دم ہوا
آپ گوہر میرے حق مین سم ہوا

کیا کہون کل دیکہکر اونکی ادا
حسن کا خود اونکے کیا عالم ہوا

حسرت و ارمان کی مجلس مین آج
میرے دل کا خوب ہی ماتم ہوا

آفرین اے زخم دل خود تیر شوق
بڑہتے بڑہتے ناخن ضیغم ہوا

غم نہین اسکا کہ وہ دل لیگیا
پہر وہ کیون آئیگا اسکا غم ہوا

کیون ہے اے دل سرنگون مثل کمان
تیر تو اوسکا ترا ہمدم ہوا

یان تو مرہم کا خیال آیا نہین
کیون مزاج زخم دل برہم ہوا

وان ہوئی تیغ نگہ جب دم علم
یان سر تسلیم اپنا خم ہوا

کیا وہ بگڑے عشق کی تصدیق سے
لو قسم کہانا ہمارا سم ہوا

تو ہوا گھر اوسکا مین حرمان نصیب
تو حرم اے دل مین نامحرم ہوا

کیا محبت تہی دل و غم مین کہ جب
دل گیا غم کو نہایت غم ہوا

دیکھکر اوس گل کا حسن رنگ و بو
خندۂ گل گریۂ شبنم ہوا

تشنۂ خون کیون ہوئی میری تیغ
زخم دل کب طالب مرہم ہوا

ہوگیا گل رونق افروز ظہور
جب ظہور سرور عالم ہوا

مہر رخ کی دہوپ دکہلادے فروغ
آنکہہ کا پردہ مرے جب نم ہوا

## ردیف باے موحدہ

آستان یار ہے خاطر نشان آفتاب
جبہ سائی کے ہے قابل آستان آفتاب

پہر خیال روے جانان جلوہ فرما دل مین ہے
پہر بنے ہین آجکل ہم میزبان آفتاب

ذرۂ کوہی صنم سے خلق نے نسبت جو دی
بڑہ گئی اوس زور سے توقیر شان آفتاب

جب سے اولٹا ہی نقاب اوس شمع رخ نے ملتا نہین
ماہ کا شب مین پتہ دن مین نشان آفتاب

وصف اوسکی روے تابان کا بہلا کیا ہوسکے
جسکا ہر نقش قدم ہے توامان آفتاب

کب سے ہم مشتاق رخ ہین کچہہ خبر بہی ہے تمہین
جب فلک پر کچہہ نہ تہا نام و نشان آفتاب

جلوہ گر تہا عکس روے یار دل مین جب جنون
اپنے ہر داغ جگر پر تہا گمان آفتاب

روبرو اوسکے نہ ٹھہرا جب ہوا وہ بے نقاب
بار ہا ہمنے کیا ہے امتحان آفتاب

نقش پا ہے اسکے کسنے دی ہی نسبت اے فروغ
آسمان پر ہے دماغ عزو شان آفتاب

آرزو سے دل کا جب چاہا جواب
تیغ سے بولے کہ دے اسکا جواب

نامہ بر بنکر چلی خود آرزو
دیکھیے لاتی ہے اپنا کیا جواب

کسقدر یہ دل مکدر ہوگیا
صاف تمکو یون نہ دینا تہا جواب

لو سوال بوسہ بہی اب تے وہان
اُس دہن کیطرح ٹھہرا لا جواب

دل کے کہنے پر عمل ہمنے کیا
ورنہ ہم دیتے بہت اچہا جواب

حال زخمون کا نہ مجہسے پوچہیے
ایک دل ہے سارے گلشن کا جواب

ناز دلواتا ہے مجہکو گالیان
نالۂ دل ہان ذرا دینا جواب

جب وہان زخم لائیگا سوال
وہ زبان تیغ سے دیگا جواب

سب سوالونکا تہی اے محتسب
دے رہا ہے قلقل مینا جواب

خواب غفلت مین نہین ہو مین فروغ
سوچتا ہون اپنی غفلت کا جواب

خامشی کو مین رضا سمجہا فروغ
وصل کی شب جب نہ کچہہ پایا جواب

کلمہ لگا یا کیجیے منہہ سے بڑی پر فن شراب
سر پہ چڑہ جاتی ہے مثل نشہ یہ دشمن شراب

اوسکی قدرت دیکہتا ہون تیری آنکہین دیکہکر
دو پیالون مین بہر کیونکہ یہ لاکہون من شراب

مین خدا ناخواستہ قاضی نہین واعظ نہین
کسلئے مجہسے چہپاتے ہو تہ دامن شراب

کیا شکایت مجھکو جب دونونکا حاصل ایک ہے
خون دل پیتا ہون مین اور وہ بت پیتی ہو شراب

طے کیا کرتا ہے دم مین دونون عالم کو فروغ
کسقدر ہے دیکھئے یہ گرم رو توسن شراب

پھر نالہاے دل کلہ رواں کارواں ہے اب
اور پوچھتا ہوا کہ وہ یوسف کہاں ہے اب

دیکھو تو آکے تن مین مرے جان کہاں ہے اب
اک بات کہنے کرنیکو باقی فغان ہے اب

رخ سے نقاب اُٹھتے تو اک دل الٹ دیا
ہستی کا تیری پردہ فقط درمیان ہے اب

اے بوے گل نہ چھیڑ ہمین دیکھ تو ذرا
وہ دل وہ ولولہ وہ طبیعت کہان ہے اب

کہتا ہے درد سکون جو لبریز ہے دل تو پھر
اے نالہ تجھکو کیون ہوس لا مکان ہے اب

اوس بے دہن کے روبرو چلتی نہین ذرا
کہنے کیواسطے مرے منہہ مین زبان ہے اب

وہ آنکھ پھیر لیتا ہے رخ کرکے اسطرف
تیر نظر کبھی یہ بہ رنگ کمان ہے اب

دل ہو گیا ہے ناقۂ لیلی کا ساربان
اے نالہ صرف پردۂ محمل گران ہے اب

دل کی تپش نے تن کا یہ کیا حال کر دیا
ہر بال پر مرے رگ دل کا گمان ہے اب

مانع نہین ہے اب تو کسیکا بھی انتظار
بیوجہ کیون یہ ٹھہری ہوئی لب پہ جان ہے اب

دیکھو دماغ اس سر شوریدہ کا فروغ
سایہ بھی زلف یار کا اسپر گران ہے اب

## ردیف بای فارسی

جھجکے اے حضرت دل بردے خدا رسی آپ
واہ معلوم ہوا ڈر گئے تلوار سے آپ

ہم سمجھتے ہی نہین مست مے الفت ہین
باتین آداب کی کیجے کسی ہشیار سے آپ

گو ہر وصل کی امید بھلا کون کرے
جان بیجانے مین لیتے ہین خریدار سے آپ

ہمسری کرتی ہے ابرو سے تمہاری شمشیر
کیجے دو ٹکڑے اسے ناز کی تلوار سے آپ

بوسے کے دینے مین کچھہ عذر نہ کیجے صاحب
ورنہ گھبرائیگا شوق کی تکرار سے آپ

زلف و مژگان کی اٹھائی ہین جفائین اے دل
اب تو عقرب سے ڈرینگے نہ کسی مار سے آپ

وعدہ لطف تو کرتے ہین مگر عرض یہ ہے
کرین آگاہ بھی اُس لطف کی مقدار سے آپ

مدح انکار سے لگے کرنے بمجبوری ہم
جبکہ بیزار ہوئے خواہش اقرار سے آپ

کیا عداوت سے بھی دشمن ہوئے اے کان نمک
دور رہتے ہین جو اتنا دل افگار سے آپ

زخم کاری کیطرح پھرتے ہین خون روتے ہوئے
اور اے حضرت دل ملئے ستمگار سے آپ

نامہ بر راہ لے اپنی یہ دل اپنا مطلب
جا کے خود عرض کریگا بت عیار سے آپ

آپ خود کان نمک ہین چلیے آئین بخوف
ہونگے شرمندہ نہ ہرگز دل افگار سے آپ

گردش چشم صنم سے ہوئے کیا زار فروغ
خط موہوم بنے گردش پرکار سے آپ

## ردیف تاے مثناۃ فوقانیہ

بتا اے دل رہا تو کسکے گھر رات
پھرایا تو نے مجھکو دربدر رات

روان تھا چشم سے فوارۂ خون
نہایت خون دل تھا جوش پر رات

اوسیکی رات تھی وہ عیش اوسیکا
رہے آرام جان تم جسکے گھر رات

خط مہ نے مجھے بے یار پا کر
رگ جان پر لگائے نیشتر رات

کسیکی چشم کی گردش سے عالم
مژہ کیطرح تھا زیر و زبر رات

سنا تو کچھہ مرا افسانہ لیکن
بہت جھجکے وہ افسون جاگر رات

فروغ اوس رخ کی افشان کی ہوس مین
ثریا پر رہی بیسری نظر رات

کسیکی ناز کی کا تھا جو ڈر رات
نہ نکلا دل سے نالہ تا سحر رات

اودھر بس بس ادھر جوش ہوس تھا
کٹی اسطرح قصہ مختصر رات

بہت بگڑے وہ گستاخی پہ اوسکی
بنی تھی میرے دل کی جان پر رات

نہ پوچھو حال میرا تم نکیرین
لگا تھا دل پہ اک تیر نظر رات

ثوابت وار ستھے حیرت مین سیار
جو تھا وہ جلوہ فرما بام پر رات

وہ آکر پہر گئے دم بھر نہ ٹھہرے
مرے گھر شام ہی سے تھی سحر رات

فروغ اوس زلف و رخ کے عاشقون کو
خبر کیا ہے کدہر دن ہے کدہر رات

لبون پر ہے دل بسمل کی حسرت
نکل او خنجر قاتل کی حسرت

لکھا تھا یون کہ دونون ساتھہ نکلین
ہماری جان کیسکی دل کی حسرت

کھٹکی دل مین مثل خار کب تک
خیال دوری منزل کی حسرت

دکہاتی کیا ہی دیکھین لگے چلکر ہماری سعی بیجا وصل کی حسرت

نہین معلوم کسکی آرزو مین سراپا بنگیا مین دل کی حسرت

جلاتی ہے ہمین در پردہ یارب یہ کسکی گرمی محفل کی حسرت

بیان کرتی ہے میرے دل کی روداد کف افتادہ ساحل کی حسرت

جو آئین چودہوین کو وہ لب بام تو دیکھو پہر مہ کامل کی حسرت

عداوت اونکے دل کی ہوگئی ہے
فروغ بے نوا کے دل کی حسرت

ہمنشین گر ہے یہی دیدہ تر کی صورت کوئی دن مین نظر آئیگی نہ گہر کی صورت

نہ دکہائیگی اگر آج اثر کی صورت کبھی دیکھونگا نہ مین آہ سحر کی صورت

کمر نازک جانان سے لپٹ کر دل زار کیا بنا ہے گرہ تار نظر کی صورت

نہین معلوم کہ کیا حشر بپا کر دیتے دیکھ پاتے مرے نالے جو اثر کی صورت

پردۂ گل مین جو تہا اوسکو نہ دیکہا بلبل ہوگئی تیری تو رہزن گل تر کی صورت

صدمے دیکر مجہے دیکہا کہ ہے زندہ تو کہا دیکہنا چاہیے اب اسکے جگر کی صورت

حسن کے رعب نے اندر مجہے جانے نہ دیا رہگیا در ہی پہ مین پردۂ در کی صورت

دوستو پوچہو نہ کچہہ منزل مقصود کا حال ترک جان ہے یہان آغاز سفر کی صورت

انتظار بت عیار مین مدت سے فروغ
در سے آنکہین ہین لگی حلقۂ در کی صورت

ایک مدت سے کہلی آنکہین ہین پری کی صورت
اپنا گہر جانکے آجاؤ نظر کی صورت

ذکر خورشید قیامت جو کیا واعظ نے
پہر گئی آنکہون مین اوس رشک قمر کی صورت

کوچہ گردی نہ کرو اتنی کہ چہپ جاؤگے
ایکدن گرد یتیمی مین گہر کی صورت

جب بٹہایا ہمین تیغ بیٹہہ گئی دل کیطرح
جب اوٹہایا تو اوٹہے درد جگر کی صورت

مرکے چاہا کہ چہوٹین عشق کمر سے لیکن
نظر آئی نہ عدم مین بہی مفر کی صورت

بزم مین تہی جو تیری نکہت گیسو سے تو رشک
جلگیا رشک کی آتش سے اگر کی صورت

گو خبر اپنی نہین مجہکو مگر اوسکے لئے
اوڑتا پہرتا ہون مین عالم مین خبر کی صورت

خط خورشید ذرا اور جو ہوتا باریک
تو مین کہتا کہ یہ ہے اونکی کمر کی صورت

شب مہتاب مین رہتا ہون مین بیتاب فروغ
اوسکی صورت سے جو ملتی ہے قمر کی صورت

گر پری دیکہے مرے رشک قمر کی صورت
ہو کے حیران کہے اللہ رے بشر کی صورت

چشم پر آب رہا کرتی ہے مثل شبنم
آپ ہنستے ہین بہت کیون گل تر کی صورت

حیرت حسن تو دیکہو کہ مری آنکہو مین
اشک تک ہلتے نہین آب گہر کی صورت

جیسے کی زیب کمر یار نے شمشیر ادا
دیکہنے مین نہین آتی ہے سپر کی صورت

اے رگ گل اسے کہتے ہین لطافت کہ کبہی
نظر آیا نہ کسیکو وہ نظر کی صورت

سیمبر کو مرے دیکہا تو کہا گل نے یہ شوخ
کاش آ لئے مرے آغوش مین زر کی صورت

تیری تسبیح سی پڑہتا ہے غم دل زاہد
ہے یہی میر بہی صدپارہ جگر کی صورت

تنگئ بزم نے کیا کام کیا رات فروغ
کہ ہوئی صبح سے نہ کافر کو مفر کی صورت

ایک مدت سے کھڑا ہون مین شجر کی صورت
اب تو پردے سے نکل آ تو ثمر کی صورت

اوڑ گئے ہوش مرے دیکھکے مضمون عتاب
خط بھی کافر کا جو آیا تو خطر کی صورت

زیب پا رنگ حنا وان ہے یہان بارش سنگ
ایک ہے پاے صنم اور مرے سر کی صورت

تو وہ قاتل ہے کہ گر سایہ فگن ہو گل پہ
اوسکا ہر برگ ہو خونریز تبر کی صورت

چلکے اس کوچے مین پیوند زمین ہو جائین
ہے یہی اپنے سفر آور ظفر کی صورت

ہو حنا سے کف مشاطہ دلا خون ہو کر
زلف تک اسکے ہے اک یہ بھی گزر کی صورت

دیکھکر حسن کی گرمی کو تیرے اے کافر
اوڑ گئے ہوش سمندر کے شرر کی صورت

اونسے کیا دل کو ہو امید ترحم جنکو
اسکے نالون سے تنفر ہے اثر کی صورت

کیون نہ مطبوع جہان ہو تری دشنام بھی یار
تیرے ہر عیب مین ہے لاکھ ہنر کی صورت

بدگمانی میری سایل ہے رقابت تجھسے
کیون ہے ہر شور نمکدان مرے سر کی صورت

کیا عجب ہے کہ خود اوڑ کرے یہ مرا نامۂ شوق
وصل بازو سے کبوتر سے ہو پر کی صورت

ع السفر وسیلۃ الظفر

لاغری اپنی سلامت رہے جس سے کہ فروغ
رہتی ہے پیش نظر اونکی کمر کی صورت

## ردیف تائے ہندی

جب جانین ترا خوب ہے ای تیغ نظر کاٹ
اک وار مین داغ دل مضطر کی سپر کاٹ

موقوف ہوئی کیون نمک افشانی خندہ
للہ نہ عاشق کا حق زخم جگر کاٹ

ایک خلق ہے سرگرم فغان دیکھکے وہ رخ
اے غمزۂ رہزن تو رہ جذب اثر کاٹ

یون تیز چلے تیرے لب لعل کے آگے
طوطی کی زبان بہر خدا صورت پر کاٹ

کرتی نہین بلبل ادب گوش نزاکت
سر اوسکا تو اے خنجر برگ گل تر کاٹ

تاب نگہ شوق نزاکت کو کہان ہے
تو دشنۂ مژگان سے ہر اک تیر نظر کاٹ

اے ماہ ترے بام پہ ہے کسکی رسائی
تو شل قمر رات کو بے خوف و خطر کاٹ

کہتا ہے سجا اوس سے فروغ اُسکا عارض
جبلکہ چمنستان مین رنگ گل تر کاٹ

## ردیف تای مثلثہ

باقی تہا کون کی یہ دوبارہ ادا عبث
سب جا چکے جہان سے آئی قضا عبث

وصل نگار ہجر سے بڑہکر ہے جانستان
رکھتی ہے تو امید اثر اے دعا عبث

دل مین وہ تاب اور وہ طاقت نہین رہی
اب اے نگاہ ناز یہ مشق جفا عبث

مین نے کہا کہ آپ تو ہین میری زندگی
بولے کہ زندگی سے امید وفا عبث

اوس بت نے بات بہی تو نہ کی تجہسے ایکدن
اے دل تو اُسکے واسطے کافر ہوا عبث

یکسان ہین مجہکو راحت و رنج اے ستم شعار
اب تجہکو قصد ہے مرے آزار کا عبث

مارے ہوئے کو مارنا بے سود محض ہے
کرتے ہو دل کیواسطے فکر سزا عبث

عقدہ ہے میرے دل کا وہ اے دست آرزو
کوشش پئے کشایش بند قبا عبث

شوخی کا زور شور اور اس دل کی چھیڑ چھاڑ
گستاخی ہو معاف یہ شرم و حیا عبث

مانند عمر رفتہ پھرا وان سے کب کوئی
قاصد کی بازگشت کا ہے آسرا عبث

کعبے کو گر مین جاؤنگا وان بھی تو سنگ ہے
پھر مجھکو بت پرستی سے ہے روکنا عبث

تم مجھسے بات کرتے ہو کیا کم ہے یہ اثر
کہتے ہو میرے نالے کو تم نارسا عبث

مقبول ہو چکی ہے دعا درد کی فروغ
کھاتی ہے اپنا خون جگر یہ دوا عبث

## ردیف جیم معجمہ

خیر ہے مضطر بہت ہم آپکو پاتے ہین آج
اسقدر کیون حضرت دل آپ گھبراتے ہین آج

کیا کہین اے ہمنشین کیا بات ہے جو صبح سے
ہمکو سمجھاتا ہے دل ہم دل کو سمجھاتے ہین آج

کل تلک شیخ حرم تھے اپنے سب ہوش و حواس
کوچۂ زلف صنم مین ٹھوکرین کھاتے ہین آج

صبر دل ہین اور دل سینہ مین کیون اے اضطراب
او گرفتار قفس کس طرح گھبراتے ہین آج

تجھکو اے شوق شہادت ہو مبارک کام دل
جلوہ گاہ ناز مین وہ مجھکو بلواتے ہین آج

کس غضب مین جان ہے یارب کہین وہ سن نہ لے
حضرت دل اور کچھہ ارشاد فرماتے ہین آج

ہو گیا شاید صمم عزم میرے قتل کا
اُنکے انداز و ادا کچھہ عجب سے تمتماتے ہین آج

تیرا اے اندیشۂ عذر نارسائی سن چکے
ہم ہی جا کر آپ اپنی خبر لاتے ہین آج

شرم سے کل تک ملا سکتے نہ تھے ہمسے نظر
یہ ہمارے مہربان آنکھیں جو دکھلاتے ہین آج

ساتھہ چلتے ہو ہمارے اے فروغ خستہ جان
پھر دل گم گشتہ کو ہم ڈھونڈنے جاتے ہین آج

قدمون پہ گرا یار کے کٹکر مرا سر آج
کیا دل کی مہم تیغ نگہ سے ہوئی سر آج

نکلی عوض خون مرے زخمون سے شکر آج
کیا آب دہن سے تھی بجھی تیغ دو سر آج

کس شوخ کا یارب ہے تصور مرے دل کو
جو برق بنے ہین مرے آہون کے شرر آج

سرگرم صف آرائی ہے وہ لشکر مژگان
اے حضرت دل باندھیے مضبوط کمر آج

زاہد یہ قد یار قیامت سے ہے کیا کم
کیونکر نہین مجھکو ہے بھلا کل کی خبر آج

کسطرح سے نکلینگے رہ جب لاکھون تہی آنکھین
اوس در سے لگی ہین صفت حلقۂ در آج

بے پردہ وہ بیٹھے ہین ادہر پھیر تو منھہ کو
دیکھین تو ہم اے مہر ترالاف نظر آج

کچھہ بیخودی کچھہ زلف ستمگر کی کشش تھی
آخر کو چلا ہی گیا مین غیر کے گھر آج

کیون شکل سے اس دل کی تمہین ہوگئی نفرت
کیا آگئی آنکھون مین فروغ اونکی نظر آج

تم دل کی طرح جاتے ہو اے ہوش کدہر آج
کچھہ کہتی ہے سمجھو تو لگاوٹ کی نظر آج

کیا تھا کہ جو لی آبلۂ دل کی خبر آج
اے خار رہ دوست چلے آئے کدہر آج

وہ آتے ہین اور تیغ بھی ہے زیب کمر آج
ظاہر ہے سبب پوچھین بھلا کیا کہ کدہر آج

اُس تیغ سے کچھہ عذر کیا تمنے تو واللہ
یا ہم نہین یا تم نہین اے گردن سر آج

ہر روز وہ اک تازہ ستم کرتے ہین ایجاد
کیونکر نہو ہر روز مرا کل سے بتر آج

کل دیکھینگے جب پردہ اوٹھا ئینگے وہ رخ سے
یون تو ہین بہت مدعی تاب نظر آج

نالے سے ہمارے تو عداوت تھی اثر کو
کیون آتے ہین تھامے ہوئے پھر دل وہ ادہر آج

اوڑتی ہوئی پھرتی ہے ابھی خاک ہماری
سمجھے تھے غلط ہم کہ ہوا ختم سفر آج

کیون صبح سے تصویر صفت بیٹھے ہو خاموش
کیا خواب مین دیکھا ہی مرا داغ جگر آج

وہ اونکو تماشا تو کہا اے تپش دل
تکتی ہی رہے میری طرف اونکی نظر آج

تھامے ہوئے دل کو وہ فروغ آتے ہین دیکھو
کیونکر نہو شاکی مرے نالون سے اثر آج

## ردیف جیم فارسی

اے مصور نہ یون تصویر بت بے پیر کھینچ
ہے مرا آئینۂ دل عکس کی تصویر کھینچ

قتل عالم گر ہے منظور نظر بے شور و شر
سرمگین آنکھون مین سرمے کی ذرا تحریر کھینچ

جان نکل بھاگی صدمے سے ابھی اے چارہ گر
پوچھکر میرے دل مجروح سے تو تیر کھینچ

اوس بت کافر کے سنگین دل کو از بہر خدا
بنکے مقناطیس ہی آہ بے تاثیر کھینچ

زاہد آیا ہے جو تو بہر نماز عاشقان
نالہاے گرم جاے نعرۂ تکبیر کھینچ

ناتوان ہون دم نکلجائے نہ نالے کیطرح
اے خیال زلف آہستہ مری زنجیر کھینچ

دم گھٹا جاتا ہے دونون کا ترے ہمسائے کے
نالہ کھینچون مین ادہر اور تو اودہر شمشیر کھینچ

زاہدون کی شیخیان اب تو سہی جاتی نہین
مثل ہے اونکا ہی دل اے بیکدے کی پیر کھینچ

اس دل مضطر پہ اے حال پریشان رحم کر
اسکی تسکین کے لئے اوس زلف کی تصویر کھینچ

کسقدر اپنے دل سنگین پہ اسکو ہی گھمنڈ
مجھسے کہتا ہے کہان تو آہ پر تاثیر کھینچ

عمر ساری کٹ چکی دو ایک دم باقی ہین صرف
طول تنہا اب تو اے شوق کی تحریر کھینچ

ہے نشانہ سا سنے یعنی کہ وہ ہے سامنے
ترکش دل سے **فروغ** اک آہ کا تو تیر کھینچ

## ردیف حاے حطی

دل مین کچھ ایسی بسی ناوک مژگان کیطرح
کہ نکلنے لگے نالے مرے پیکان کیطرح

مجھسے ملجائیے جسطرح ملے ہین دونون
میری قسمت کیطرح آپ کی مژگان کیطرح

غم کسیطرح نکلتا ہی نہین کیا کیجے
جم گیا ہے دل ناشاد مین ارمان کیطرح

زلف جانان کے مشابہ ہے بہت حال مرا
یعنی دونون ہین ہمہ شام غریبان کیطرح

اپنی بربادی ہوئی مد نظر کیون یارب
نکہت زلف کو میرے سر و سامان کیطرح

جوش وحشت یہ رہا ہمکو کہ دامن کے سوا
دامن دل ہی تہا صد چاک گریبان کیطرح

خوف سے کسکے پس آہ و فغان ہین مردہ
دل تو آباد ہے پر شہر خموشان کیطرح

چشم پرخون کا ہی فیض کہ دامن ہے مرے
باغبان سیکھنے آتے ہین گلستان کیطرح

کیا زمانہ ہے تیری زلف سیہ فام کا واہ
کفر محبوب دل خلق ہے ایمان کیطرح

اوس ستم کیش سے امید وفا رکھتا ہون
مین بہی نادان ہوا ہون دل نادان کیطرح

خون عاشق تو نصیب اُسکو نہین یا رب
لعل نے کیسی اوڑائی لب جانان کیطرح

خوب جا پہنچا تو شب ہجر مین اس دل کا مرے
کوئی غمخوار نہ تہا سوزش پنہان کیطرح

چہیڑتا ہے مجہے ہر وقت یہ ہے وجہ فروغ
دل نے بہی سیکہی ہے کیا غمزۂ خوبان کیطرح

## ردیف خاے معجمہ

نہین ہے خندۂ گل کی اگر صدا گستاخ
تو گوش یار نے پہر اوسکو کیون کہا گستاخ

حیا حجاب تحمل مین کسطرح ٹہرے
کرشمہ شوخ نگہ چلبلی ادا گستاخ

اور بے کام نہ نکلا جو کچہہ بہی اس دل کا
تو اضطراب کی مانند ہو گیا گستاخ

پسین تو ہم تہ سنگ جفا یہان آپے چرخ
ہو سبز باغ دکہا کر وہان حنا گستاخ

نہ مانگون بوسہ تو کہتے ہین ہو گیا ہے غرور
جو مانگتا ہون تو کہتے ہین ہو گیا گستاخ

کشان لیے آتی ہے واعظ کو سوے میخانہ
یہ وحشت رز بہی ہے کسقدر سا گیا گستاخ

لیئے تو جاتی ہے اونکی ادا مین ڈرتا ہون
دل خراب ہے میرا بہت بڑا گستاخ

وہ اوسکو توڑ کے رکہتے ہین ہاتہہ کا نون پہ
شکست شیشۂ دل کی ہے کیا صدا گستاخ

جبین زلف پہ کیون چین ہے بوسہ لینے سے
اسینی تو دل مضطر کو کر دیا گستاخ
اپنے زلف سے ۱۲

یہ شوخیان دل مضطر مین پہلے کب تہین فروغ

کسیکی زلف کی صحبت مین ہوگیا گستاخ

## ردیف دال مہملہ

نہ پوچھہ کچھہ سبب نالہ و فغان صیاد
نہ سن سکیگا مرے غم کی داستان صیاد

یہ میرے نالے نہ کیونکر ہون خونفشان صیاد
دل و جگر مین محبت زخم ہین نہان صیاد

تپان ہون اسلیئے ابتک کہ زخم پنہان پر
خیال خندۂ گل ہی نمک فشان صیاد

قفس کی قید کا مین غم کرون معاذ اللہ
جناب عشق کا پہلا ہے امتحان صیاد

نہین خیال رگ گل کا نیش زن ہے اگر
تو پھر یہ کیون ہے خلش دل کے درمیان صیاد

برنگ گل ہمہ تن گوش تو اگر ہو جائے
تو کچھہ سناؤن تجھے اپنی داستان صیاد

امید رحم نہین اے دل عبث ہے گریہ و آہ
کہین ہوا ہے کسی پر بھی مہربان صیاد

قفس مین ہوگا خدا جانے حال کیا میرا
ہوا ہون دام مین پھنستے ہی نیمجان صیاد

خیال گل کا اڑاتا ہے ہوش بو کیطرح
مرے سکوت سے ہونا نہ سرگران صیاد

چمن مین خوف خزان تھا یہان ہے رنج فراق
فراغ تھا نہ وہان کچھہ مجھے نہ یان صیاد

بنا دیا مجھے تو نے ہی سخت جان ورنہ
یہ زندگی مری اور ہجر بوستان صیاد

مین نالہ کرتا ہون تو دیکھہ آسمان کیطرف
جو میرے غم کا ہے منظور امتحان صیاد

خیال گل ہے جو ہمدم تو مین سمجھتا ہون
قفس ہے قصر مرا اور پاسبان صیاد

چمن سے ضد ہی تو رکھدے قریب شمع قفس
اوسیکے گل سے کہین دل ہو شادمان صیاد

فروغ بلبل دل کا خدا ہی حافظ ہے

زمین ہے دام بلا اور آسمان صیاد

عقل کو دیوانہ ہم سمجھے قدح نوشی کے بعد
ہوشیاری ہم مین کیا آئی ہے بیہوشی کے بعد

کسقدر آتی ہے مجھکو شرم جب آتا ہے یاد
منفعل ہونا کسیکا میری خاموشی کے بعد

آج کچھہ بیطرح کانون سے لگی ہے اوسکی زلف
کیا بپا کرتی ہے آفت دیکھیے سرگوشی کے بعد

چھپ کے جو رہتا ہون تو دیتی ہین ہزارون گالیان
کیا گزک پاتا ہون مین صہبا کے خاموشی کے بعد

عید تو ملتے ہو مجھسے پر ہے یہ نظر
کچھہ کھلیگی آرزوے دل ہم آغوشی کے بعد

سر کاٹنے سے بڑھا ہے کسقدر اپنا وقار
چار کے کاندہے چڑھے ہین ہم سبکدوشی کے بعد

پی تو لینے دے ذرا زاہد ہمین پھر پوچھنا
ہوش ہوتے ہین بجا رندون کے مے نوشی کے بعد

اے زلف یار مشک سے بڑھکر ہے تو پسند
ہے سب کو یہ پسند مرے مو بمو پسند

حربا کو خور تدرو کو مہ مجھکو تو پسند
عالم مین اپنی اپنی ہے اے خوبرو پسند

اے غم نہ مجھکو جان نہ تن عیش خو پسند
اک دل مجھے پسند ہے جسکو ہے تو پسند

ملتی ہوئی ہے کچھہ دل بیتاب سے مرے
پروانے کی ہے مجھکو بہت آرزو پسند

یہ اپنا اپنا ذوق ہے اے تیغ ناز یار
پانی ترا مجھے تجھے میرا لہو پسند

باتین وہی کریگا تمھاری نگاہ سے
جسکو زبان تیغ کی ہے گفتگو پسند

گل بھی ہے کیا تمھارے کسی خستہ جانکا دل
چاک اون کا اپنے اوسکو نہین ہے رفو پسند

کیونکر کریگا غیر ہمارا مقابلہ
ذلت ہمین پسند اوسے آبرو پسند

مشکل پسندئ دل نادان نے جان لی ۔ یعنی کہ اوسنے کی ہے تیری آرزو پسند

ہمنے تو چاک دامن دل کے لئے فروغ
تار رگ جگر سے کیا ہے رفو پسند

## ردیف ذال معجمہ

اتنی نہو گی آپکو جھوٹی قسم لذیذ ۔ جتنا ہے مجھکو دست حنائی سے سم لذیذ
بوسہ تمہارے رخ کا میسر ہو جسے ۔ گر ہیں کہون ہے میوۂ باغ ارم لذیذ
چھڑکا نمک جو تیرے تبسم نے ای ملیح ۔ کیا ہو گیا کباب دل پر الم لذیذ
آنے سے خط کی دل لب شیرین سے ہٹ چلا ۔ قند سیہ نبات سے ہوتا ہے کم لذیذ
کیا پڑ گئی نظر کوئی اپنی ادا و نہین ۔ جو کہتے ہین آج کہ ہوتا ہے سم لذیذ
لکھا جو وصف اس لب شیرین کا ہو گئی ۔ شاخ نبات سے بھی زبان قلم لذیذ

یہ ذوق کا تمہاری ہے نقصان اے فروغ
جو اوسکی گالیون کو سمجھتے ہو کم لذیذ

## ردیف راے مہملہ

وہان جانا ذرا اے دل سمجھکر ۔ تڑپتے ہین جہان بسمل سمجھکر
خیال یار کی بھی خو ہے نازک ۔ ذرا او اضطراب دل سمجھکر

کبھی بند قبا کھولا نہ اوسنے
ہمارا عقدۂ مشکل سمجھکر

چلے ہین حضرت دل شکل بسمل
تپش کو رہبر کامل سمجھکر

عطا ہو کچھ تو ہمکو دل کے بدلے
حساب دوستان در دل سمجھکر

وفور ضعف سے نالے بھی لبتک
نہین آتے کڑی منزل سمجھکر

یہ زخم دل ہے خندان کسقدر آج
زبان خنجر قاتل سمجھکر

لئے جاتا ہون وان ہمراہ دل کو
خطاب ناز کے قابل سمجھکر

وہ شمشیر قضا کا گھاٹ نکلا
جہان اوترے تھے ہم ساحل سمجھکر

گلوئے عاشقان بھی ہے ادبگاہ
ارے او خنجر قاتل سمجھکر

کسی بسمل کو جب وہ دیکھتے ہین
بناتے منہہ ہین میرا دل سمجھکر

ابھی پردے مین گو وہ رخ ہے لیکن
ادھر آنا مہ کامل سمجھکر

بتون کی شان ہین لللہ واعظ
کہا کر کچھ حق و باطل سمجھکر

دم دیدار کر لیتے ہین ہم بند
فروغ اس آنکھہ کو حائل سمجھکر

کل ہمین غش آگیا دل کا تڑپنا دیکھکر
آپ ہی بیخود ہوئے اپنا تماشا دیکھکر

مین تو کچھ کہتا نہین لیکن یہی ہے مجھکو غم
کیا کہیگا تمکو عالم حال میرا دیکھکر

عذر بارش سد راہ مدعا ہو جائیگا
اب ذرا اے چشم تر آنسو بہانا دیکھکر

کسقدر تہا رات دل پر مجمع آہ و فغان
دل بھی حیران تہا سر سامان اپنا دیکھکر

کوئے قاتل کا تماشا رات دیکھا ہمنے خوب
دیر تک ٹھہرے رہے تھے حشر برپا دیکھکر

کسقدر ہمپر کرم کرنے لگے اسرار غیب
فکر مضمون کمر کا دل مین آنا دیکھکر

سرو اور شمشاد کیا ہین فتنہ ہائی روز حشر
اپنی جا نہین کھوئینگے اوسکا سراپا دیکھکر

ناگوار طبع کیونکر طعنۂ اغیار ہو
خود ہنسی آتی ہے ہمکو حال اپنا دیکھکر

اسقدر سوئے کہ چونکے صبح محشر تک نہ ہم
شام نافرجام فرقت کا تماشا دیکھکر

اب جفاؤن کی شکایت ہر کسی سے ای فروغ
ہم نہ کہتے تھے ذرا دل کو لگانا دیکھکر

اب عبث ہی شکوہ اوس پردہ نشین کا ای فروغ
پہلے اوسکو دل دیا تہا آپ نے کیا دیکھکر

ہر دم دہن زخم سناتا ہے بیان اور
پاتا ہے جو ہر دم ترے ناوک سے زبان اور

جز شمع سحر تجھکو ہے کیا مجھہ پہ گمان اور
کیون مجھکو جلاتا ہے تو اے سوز نہان اور

کس ناز سے آجاتی ہے تن مین مرے جان اور
جسوقت وہ جلاد سے کہتا ہی کہ ہان اور

واعظ یہی ارشاد تو موسی کو ہوا تھا
ارباب ادب اور ہین اور سوختہ جان اور

ابتک نہین دیکھی قدر انداز قضا کی
ان ابرو و مژگان کے سوا تیر و کمان اور

کرتا ہون ادب ناصح نادان کا ابھی مین
کچھہ مجھہ پہ کرم کیجئے اے پیر مغان اور

آنکھون سے مرے بہگیا خون ہوکے دل زار
پھر کون ہے پہلو مین مرے گرم فغان اور

کیا فہم رسا ہے کہ لگاتا ہے دہن تیر
کہتا ہون مین جب ہیچ کوئی راحت جان اور

پہونچیگا نہ تو ضد نکر اے قاصد نادان
عالم کے مکان اور ہین اور اوسکا مکان اور

نادان ہی رہا صورت بلبل دل شیدا
آیا نہ کوئی اسکو ہنر غیر فغان اور

وہ گالیان لکہتے ہین ہمین اونکی تنا ہم
ہے رسم محبت کی یہان اور وہان اور

ہوتا ہی غضبناک وہ تاثیر سے اوسکی
کرتا ہے اوسے آگ مرا سوز نہان اور

سعدم بہی ہی اوسکی کمر اور بہی موجود
عنقا کا نشان اور ہے اور اوسکا نشان اور

وہ تیغ زبان تیغ بکف آتا ہی اے دل
آئی تیر سے سمجہا نیک لے ایک زبان اور

جان لیتے ہو اک بوسۂ پاکے عوض ایجان
ہے جنس گرانمایہ کرو اسکو گران اور

دیکہی مرے اک نالے کی تاثیر تو تمنے
آجاؤ بس اب ورنہ مین کرتا ہون فغان اور

فطرت سے فروغ اونکی جو آگاہ ہی یہ دل
وہ لطف بہی کرتے ہین تو کرتا ہے گمان اور

شیخصاحب کیجیے باتین نہ ایمان چہوڑکر
کون جاتا ہی حرم کو کوے جانان چہوڑکر

بے سبب آتے نہین ہین جابجا کو وان چہوڑکر
ہم خبر لیتے ہین یون جاسوس پنہان چہوڑکر

حسن نے کس گل کے یارب یہ جنون پہیلا دیا
بلبلین صحرا کو جاتی ہین گلستان چہوڑکر

دیکہنا اہد کس ادب سے ہم کلیسا کیطرف
سرکے بل جاتے ہین ہاں اہل ایمان چہوڑکر

تو ہی بتلا دے ہمین بہر خدا اے چشم شوق
اشک جاتے ہین کہان دامان مژگان چہوڑکر

دیکہکر صورت مری وحشت کدے کے تیر یار
کسقدر گہبرا کے بہاگا دل ہی پیکان چہوڑکر

ایک تو پردہ نشین وہ دوسرے نازک مزاج
ایدل اوسکے در پہ جا تا آہ و افغان چہوڑکر

عشق گر صادق ہے تو جان زلیخا کیطرح
چاہیئے زندان کو جانا قصر و ایوان چہوڑکر

ہر رگ و پے ہی رسن کیطرح وقف پیچ و تاب
ہو گیا ہے حال یہہ چاہ زنخدان چھوڑکر

ایک دم کو رم نہین وہ ہوتے مثل غزال
کیا ہی سیکھا طرز حیوان وضع انسان چھوڑکر

عشق صادق جب سمجھتے ہم کہ جب ہمراہ گل
بلبلین باز آکر و آتین گلستان چھوڑکر

رو برو اوس فوج مژگان کے ٹہیر سکتا ہی کون
ترک گردون ہٹ گیا سو بار میدان چھوڑکر

جسکے دامن کی تمنا مین ہوے ہین خاک ہم
اوسکے قدمون کو کہان جائین ہم اسجان چھوڑکر

اوسکی گر تصویر بہی تو دیکہہ لیگا ناصحا
لیگا پہر اپنا گریبان میرا دامان چھوڑکر

تم نہ کہنا ماننا پاس اثر کا اے فروغ
سخت وحشت ہو گی شغل آہ و افغان چھوڑکر

چھٹے ہم ہستی موہوم کے غم سے فنا ہوکر
ہمارا ساز راحت بنگیا اب بے صدا ہوکر

بہت ستا چہٹا یہ دل حساب روز محشر سے
شہید خنجر بیرحمی ناز و ادا ہوکر

مرے خون گشتہ ارمانون کی قسمت مین لکہا تہا
کہ زیر پاے محبوبان رہین رنگ حنا ہوکر

بہار حسن جانان تک رسائی اپنی گر ہوتی
تو بوے زلف مشکین کو اوڑا لاتے صبا ہوکر

نہین وہانی ڈوپٹا زیب تن ہے اس ستمگر کے
ہمارا زخم دل یہ رنگ لایا ہے ہرا ہوکر

کرم کرتے ہین مجہپر اونکی عشوے اکثر
کبہی تیغ جفا بنکر کبہی تیر قضا ہوکر

محبت نے عجب تاثیر بخشی ہے مرے دلکو
شکایت بہی جو نکلی ہے تو نکلی ہے دعا ہوکر

فروغ اتنا تردد تمکو اب زیبا نہین ہرگز
غلام خاندان سید ہر دو سرا ہوکر

عیان ہے رنگ سے چہرہ کے جسم و جان کی خبر
غبار جستہ سے پاتے ہین کاروان کی خبر

یہ برہمی ہے تپ غم سے خانۂ تن مین
جگر کو دل کی نہ دل کو ہے جسم و جان کی خبر

دم نشانہ آہی نہ اضطراب کرے
اوڑہی ہے طائر دل کی پہر امتحانکی خبر

یہ بندوبست شہ ناز نے کیا ہے وہان
کہ خواب مین بہی نہ آئے یہان وہان کی خبر

ہمارے زخم جگر کہل رہے ہین سن سنکر
تبسم لب لعل نمک فشان کی خبر

ہم ایسے محو ہوئے دیکھکر کسے یارب
کہ تن کا ہوش نہ باقی رہا نہ جانکی خبر

کسیکے راز کا یہ پاس حفظ ہمکو رہا
کہ دل سے بہی نہ کہی ہمنے اپنی جانکی خبر

رہا اسیر ہمیشہ وہ عندلیب ہون مین
قفس کی پوچہ لو مجہسے نہ آشیان کی خبر

ہمارے نالے اگر کچہ بہی یاوری کرتے
تو ہم بہی لیتے ذرا دور آسمان کی خبر

چمن مین شور ہے صحرا مین ہو ہے کوہ مین غل
کہان کہان نہ گئی میری داستان کی خبر

نہ شور رعد ہے یہ بے سبب نہ گریۂ ابر
گئی ہے چرخ پہ شاید مرے فغان کی خبر

نہ دیجیے چمن کو سے یار سے نسبت
سنا ہی کیجیے بس گلشن جنان کی خبر

فروغ اوس سے کوئی بات چہپ سکے کیونکر
کہ جسکی جنبش ابرو ہو اک جہان کی خبر

کہلے بند قبائے یار کیونکر
آہی ہو کشود کار کیونکر

ملی شانے کو زلف یار کیونکر
ملا اسکو فسون مار کیونکر

ہوائے نفس ہے طوفان سے بڑہکر
آہی ہوگا بیڑا پار کیونکر

بتو کچھ خوف بھی اللہ کا ہے
سہے اک جان ہزار آزار کیونکر

قیامت سے ہی بڑھکر قامت یار
نہ ڈھاے آفتین رفتار کیونکر

نزاکت اور حیا دونون ہین مانع
کرے جنبش لب اقرار کیونکر

ہین سنکر تجھسے واعظ حور کا وصف
کرونگا اون سے آنکھین چار کیونکر

یہ گیسو اور ہر اک تار اسکا ایسا
نہ ٹوٹین سبحہ و زنار کیونکر

بتا اے نافۂ تاتار تجھکو
ملی یہ بو بے زلف یار کیونکر

جو کہتا ہون کہ مرجاتے ہین عاشق
تو کہتا ہے بت عیار کیونکر

چراغ داغ دل ٹھیرا ہے یارب
حضور مار زلف یار کیونکر

رقابت کے ہین باعث بس یہی بت
سے ملینگے کافر و دیندار کیونکر

چلو صحرا مین دیکھو خون سے میرے
رگ گل بنگئے ہین خار کیونکر

یہین کی ہے میری مٹی یہین کی
چھوٹیگا مجھسے کوئی یار کیونکر

وہ سنکر غم مرا ہنسکر یہ بولے
ذرا پھر ہان فروغ زار کیونکر

## ردیف زاے معجمہ

کیا پوچھتے ہو چاک دل زار کے انداز
سب آپکے ہین روزن دیوار کے انداز

دیکھے ہین ہر اک ملک کی تلوار کے انداز
کچھ اور ہی ہین ابروے خمدار کے انداز

مین کسکو بتاؤن کہ لیا کسنے مرا دل
ایک ایک سے بڑھکر ہین ستمگار کے انداز

جان آگئی تن مین ترے آوازِ قدم سے
رفتار مین بھی ہین تری گفتار کے انداز

کیونکر نہو محشر سے جہان درہم و برہم
کچھہ سیکھے ہین اوسنے تری رفتار کے انداز

کسطرح کرے بات کوئی چشم سے اسکی
دیکھو تو ذرا غمزۂ خونخوار کے انداز

دیکھا تو خطا کچھہ بھی نہ پائی گئی دل کی
خود کھینچتے تھے طرۂ طرار کے انداز

حیرانی و بیخوابی نرگس سے عیان ہین
کیا صاف ترے طالبِ بیدار کے انداز

اے چرخ ترا ناز بجا ہے کہ یہ انجم
کچھہ رکھتے ہین افشانِ رخِ یار کے انداز

وان مجھکو ٹھہرنے نہین دیتے سگِ دربان
پہچانتے ہین طالبِ دیدار کے انداز

زاہد ہے تجھے سنگِ درِ دیر کی حاجت
ہین سر مین ترے شیشۂ پندار کے انداز

قابو مین کسیطرح فروغ اب نہین آتا
کیا سیکھے ہین دل نے بتِ عیار کے انداز

## ردیف سین مہملہ

زاہد چلو تو اوس بتِ کافر ادا کے پاس
پہونچو گے ایک شان سے مین اسکی خدا کے پاس

غم ہے تمہارا میرے دلِ با وفا کے پاس
جسطرح عیش دل ہے تمہاری جفا کے پاس

گل نے کیا ہی اپنا گریبان جو چاک چاک
کسکے بدن کی بو تھی آئی صبا کے پاس

سودا ہوا ہے کیا تجھے اے دل کہ بار بار
جاتا ہے دوڑ دوڑ کے زلفِ دوتا کے پاس

آتی ہے تجھسے بوی کباب افغان مجھے
کیا دل گیا تہا آتش رنگ حنا کے پاس

اے تیر غمزہ کسلیے کاوش ہے اسقدر
جز درد کچھہ نہین ہے دل مبتلا کے پاس

کسدرجہ بدگمان ہے کہ مجھہ پر لگا کے تیر
پہر دیکہتا ہے غور سے وہ مجھکو آکے پاس

جاتی ہے جان زار عجب شوق و ناز سے
شاید کہ اونکی تیغ ادا ہے قضا کے پاس

اے درد یار مجھسے نہو بدگمان ذرا
جاتا نہین ہے وہم بھی میرا دوا کے پاس

گھر بیٹھے دیکھتا ہی اوسے چشم داغ سے
کیا دور بین ہے مرے دل مبتلا کے پاس

کیون نا امید کرتے ہو دل کو تم اے فروغ
شوخی بھی ہے کھڑی ہوئی شرم و حیا کے پاس

یون دل چلا ہے ترک کی تیغ جفا کی پاس
محتاج جیسے جاتا ہے حاجت روا کی پاس

اے دل تو پہر چلا اوسی زلف دوتا کی پاس
جاتا ہے جان بوجھہ کے کالی بلا کے پاس

کیا ہوشیار ہی دل نادان بکار خویش
جاتا ہے بنکے آئینہ اوس خودنما کے پاس

نالے نے اوسکے پردۂ محمل اولٹ دیا
پہونچا جو وہم میرے فغان کا ورا کی پاس

زاہد تم اپنی مسجد اقدس کی راہ لو
جاتا ہون دیر کو مین بڑے رہنما کے پاس

پہنستے ہین جان بوجھہ کے مرغان عقل و ہوش
پہندا عجیب ہے تری زلف دوتا کے پاس

اوس بت نے قتل کر کے کہا مجھسے دیکھہ لو
جاتے ہو تم ہماری بدولت خدا کی پاس

رہتے ہین دست بستہ یہ بت اوسکے روبرو
اعجاز یا کہ سحر ہے یارب حنا کے پاس

آتے ہین روز جن و ملک سر کے بل یہان
کیا نقش ہے عجیب ترے نقش پا کے پاس

دنیا کا گردِ دل کے فروغ آئی کیون خیال
کیا کام دیر کا حرم کبریا کے پاس

## ردیف شین معجمہ

کل تھی نالے سے مرے بلبل نالان خاموش ۔۔۔ آج ہے سارا گلستان کا گلستان خاموش

ہے کوئی بات زبان سے وہ کہے یا نہ کہے ۔۔۔ ورنہ یون جلتی کھڑی شمع شبستان خاموش

ذکر محبوب کا ہر حرف ہے ایک رازِ صبا ۔۔۔ نہ سنین کان بھی میرے ارے نادان خاموش

گل کہان اور کہان وہ رخِ رشکِ گلزار ۔۔۔ یا وہ گویا نہ کرے بلبل نالان خاموش

کیا ادا ہو گیا شمشیرِ ادا کا کچھ شکر ۔۔۔ کیون ہوا ہے دہنِ زخم نمایان خاموش

آج کس بلبل شیدا کا سنا ہے نالہ ۔۔۔ ہے جو غنچے کی طرح وہ گل خندان خاموش

پھر گیا ہو نہ کہین آکے وہ شوخ آخر روز ۔۔۔ آج ہے شام سے جو شمع شبستان خاموش

پاسبانی شب زلف کا منصب ہے تجھے ۔۔۔ پھر تو کس واسطے ہے اے دل حیران خاموش

اس سبب سے کہ خموشی سے ہے جواب جاہل ۔۔۔ مین تری بات پہ ہون ناصح نادان خاموش

واعظا چھینٹون سے تیرے نہین ہونگی کبھی ۔۔۔ ایک ذرّہ بھی مری آتش پنہان خاموش

شور کرتے تھے جو کل گلشن ہستی مین بہت ۔۔۔ آج جاتے ہین سوے شہر خموشان خاموش

کچھ بتاؤ تو فروغ آپکا کیا حال ہے آج
بیٹھے کس سوچ مین ہو سر بگریبان خاموش

## ردیف صاد مہملہ

زور پر ہے خنجر قاتل کی حرص
خوب نکلیگی ہمارے دل کی حرص

دل طلبگار سکون ہے عشق مین
مور کو طوفان مین ہے ساحل کی حرص

صبر سے ملنے نہین دیتی کبھی
دل کی دشمن بنگئی ہے دل کی حرص

دل تڑپتا ہے مرا بہر وصال
ایک ہی سے اوسکی اور بسمل کی حرص

بوسۂ لب مانگتا ہون دمبدم
کیا بڑہی ہے مطلب مشکل کی حرص

عشق ہے دریاے ناپیدا کنار
کشتئ دل کو ہی کیون ساحل کی حرص

ہوگئی چکّر کی عادت مثل چرخ
اب نہین ہے راحت منزل کی حرص

آتشین رخ سے اولٹ دیجے نقاب
ہے اگر کچھہ گرمئ محفل کی حرص

دیکھکر کاسے کو مری چشم کے
کہتے ہین اللہ رے اس سائل کی حرص

اوس سے دعوی عشق کا اے بوالہوس
چھوڑ دے اس دعوی باطل کی حرص

کام مین سستی نہ کرنا چاہیئے
دل کی حسرت بنتی ہے کاہل کی حرص

آج کرلو تم جو کرنا ہو فروغ
کل ہوا ہوجائیگی یہ دل کی حرص

## ردیف ضاد معجمہ

ہمکو تو ہے فقط سخن یار سے غرض
اقرار سے غرض ہے نہ انکار سے غرض

زاہد ہے تجھکو جبہ و دستار سے غرض
مجھکو ہے اوسکی زلف کے اک تار سے غرض

اونکی بلا سے کوئی مرے یا کوئی جیے
پرسش سے کچھہ نہ کام نہ بیمار سے غرض

میٹھی نہ بات کہئے تو گالی ہی دیجیے
اک حرف کی ہے لعل شکر بار سے غرض

قدمون پہ اونکے آپ وہ گرتی ہے بار بار
نکلیگی خاک کاکل دلدار سے غرض

دل ہر معاملے مین بہت ہوشیار ہے
اسکو ہے کچھہ وکیل نہ مختار سے غرض

کیا ہوگیا ہے ہمکو کہ سب حال جانکر
رکھتے ہین پھر اوسی بت عیار سے غرض

لو پہونکتے ہین جامہ ہستی کو اپنی ہم
پھر اور کیا ہے آہ شرر بار سے غرض

اکدم کو خواب ہی مین مرے پاس آئین وہ
اتنی سے ہے مجھکو طالع بیدار سے غرض

ہوتا ہے ہمکو حشر کا ہر روز سامنا
رکھتے ہین جب سے آپ کی رفتار سے غرض

کچھہ دست سیکشان کو نہین اعظون سے کام
ہان کچھہ ہے اونکے جبہ و دستار سے غرض

دل کو خیال چشم صنم بے سبب نہین
در پردہ کچھہ ہے مردم بیمار سے غرض

ہوتی تھی کیا ہی لطف سے اپنی بسر فروغ
جبتک نہ تھی ہمین بت عیار سے غرض

## ردیف طای مہملہ

گو میرے ساتھہ نسبت تقصیر ہے غلط
لیکن نہ مین کہونگا کہ تعزیر ہی غلط

مین اور گلا ترا اُبت بے پیر سے ہے غلط
واللہ مثلِ شکوۂ تقدیر ہے غلط

تقدیر ہی مین اپنی شہادت نہین لکھی
اونکی طرف سے قتل مین تاخیر ہے غلط

اکدم نہ میرے دل کا کبھی غم غلط ہوا
لافِ گزاف نالۂ زنجیر ہے غلط

گو وہ نہ آسکے تیر تو یہ اونکا آگیا
کہتا ہے کون آہ کی تاثیر ہے غلط

کچھ اور ہی ہین ابرو و مژگانِ دلربا
کہنا اوسے کمان اسے تیر ہے غلط

کیون حرف رکھین ہم خط رخسار یار پر
کیسے کہین نوشتۂ تقدیر ہے غلط

جبتک نہ آپ چہرے سے پردہ اوٹھائینگے
کیونکر کہینگے ماہ کی تنویر ہے غلط

تاخیر مقتضائے ترحم ہے اے **فروغ**
وہ تُرک اور قتل مین تاخیر ہے غلط

ہو مثل تیرا اے بتِ بے پیر ہے غلط
یان تک کہ کھچ سکے تیری تصویر ہے غلط

کوے صنم کی خاک کسیکو نہ جب ملی
کہنے لگے کہ نسخۂ اکسیر ہے غلط

کہتے ہین سنکے شکوۂ ہجران بہت صحیح
لیکن ہمارے وصل کی تدبیر ہے غلط

سنبل مین طیب پیچ و خمِ دلربا ہین سب
پر یہ کہ مثلِ زلف گرہگیر ہے غلط

ممکن نہین کہ شوخی سے وہ کھینچ سکے کبھی
واللہ مین نہ مانونگا تصویر ہے غلط

زاہد قسم خدا کی ترا قول سر بسر
مانند وعدۂ بت بے پیر ہے غلط

بیشک **فروغ** اُس رخ روشن کے سامنے
ماہِ فلک کا دعوی تنویر ہے غلط

## ردیف ظاے معجمہ

وعظ مین ذکر مے بھی لا واعظ
آ گئے تا ہمکو بھی مزا واعظ

دیکھہ غصہ مین پکگیا واعظ
چل زیادہ نہ مغز کہا واعظ

انتہا کا ذرا خیال رہے
آپ پینے کی ہے ابتدا واعظ

گرچہ بیخود ہین پر سمجھتے ہین
ہے باتین نہ تو بنا واعظ

دینگے قاضی کو ہم ضرور سزا
اسمین فتوی ہے کیا تیرا واعظ

دیکھو چلکر بہشت روے صنم
ذکر دوزخ کا تا کجا واعظ

سنتے جاتے ہین رند سب تیری
کوئی ساعت مین دیکھنا واعظ

کیا کہون کر چکے ہین کیا تجویز
رند میکش تری سزا واعظ

راہ مسجد کی بھول جائیگا
ہو ہمارا نہ رہنما واعظ

میکشون پر گمان بیہوشی
ہوش کی اپنی کر دوا واعظ

کان مین رکھکے پنبۂ مینا
نہ سنونگا سخن ترا واعظ

دختر رز کے حسن کو اب دیکھہ
حور کا ذکر کر چکا واعظ

نعرۂ میکشان کو سنکے فرخ
کچھہ تو سمجھا جو چپ ہوا واعظ

## ردیف عین مہملہ

خاک ہو جلکر ابھی مثل پر پروانہ شمع
گر زبان پر لاے کچھہ دل کا مری افسانہ شمع

کیا کسیکی زلف و رخ دونون پہ شیدا ہو گئی
رکہتی ہے زنار بہی اور سبحۂ صد دانہ شمع

روے روشن سے ذرا اپنے اوٹہا دیجے نقاب
بہول جاے دیکہکر تا ناز معشوقانہ شمع

کچہہ اشارہ خندۂ جان بخش لب کا ہے ضرور
ورنہ یون ہنستی کبہی محفل مین بیباکانہ شمع

ترک ہستی سے نہین رہتی ہے غافل یکدم
کیا ہی مانند دل بیدار ہے فرزانہ شمع

دیکہیے تاثیر الفت اور پاس اتحاد
کیسی روتی ہے بر وے لاشۂ پروانہ شمع

خانۂ زنبور سے نکلی نہ تہی باہر ہنوز
عشق مین تیرے تہی مضطر صورت پروانہ شمع

دیکہلے زاہد تو اس روشندلی کا مقتضا
رہتی ہے یکسان میان کعبہ و بتخانہ شمع

جلکے آخر کہہ دیا پروانے نے بہی اے فروغ
آشناے جور ہے اور مہر سے بیگانہ شمع

دیکہیے تو گر کاکل و خال رخ جانانہ شمع
دام دل ہو جاے ترے اشک کا پروانہ شمع

دیکہہ او پروانہ مین بہی کسقدر ہون دل جلا
دود بنکر اوڑ گئی سنکر مرا افسانہ شمع

حسن کی حیرت سے جنبش بہی تو کر سکتی نہین
کیا مجال آئے تیری محفل مین گستاخانہ شمع

کرکے قالب کو تہی مانند فانوس خیال
دے رہی ہی گرد تیرے چکر اے جانانہ شمع

بے ثباتی دیکہکر اس ہستی موہوم کی
بہرتی ہے اشکون سے اپنی عمر کا پیمانہ شمع

گلشن محفل مین جب سے آپ ہین رونق فزا
رکہتی ہی نظرون مین حکم سبزۂ بیگانہ شمع

اس شب تاریک مین دل کسکے استقبال کو
داغ سے لیکر چلا ہے مثل صاحبخانہ شمع

حسن ذاتی ہے نہین محتاج آرایش ذرا
زلف تو رکہتی ہی اور رکہتی نہین ہے شانہ شمع

جب مسلم ہے کہ ہین معشوق سنگین دل فروغ
کیون نہین پہر ڈالتی کلگیر مین دندانہ شمع

## ردیف غین معجمہ

زخمون نے چخم کہائی ہین دل نے سواے داغ
تبستان سرا ہی ہے پئے دولت سرای داغ

ہے زندگی کا لطف بہی دیکہنا ذرا
اے ناخن ہلال کہین مٹ نہ جاے داغ

اٹہتے ہی دل کو بلبل شیدا بنا دیا
اب آگے چلکے دیکہئے کیا گل کہلاے داغ

کرتا ہے رشک جامۂ دلدوز دلبران
کس درجہ میرے دل پہ ہے زیبا قباے داغ

سوزش کا کچہہ نہ چارہ ہوا آہ سرد سے
ہان کچہہ سرشک گرم نے دل سے چہوڑاے داغ

کیا باغ باغ ہوتے ہین وہ سنکے اسکا غم
اس دل نے جسکے عشق مین داغون پہ کہائی داغ

یان تک جلایا آتش فرقت نے ہمکو آہ
ہین شعلہ زن تنور جگر مین بجاے داغ

یہ مہر ہے قبالۂ الفت کی دیکہنا
ہان اے گداز قلب کہین بہہ نہ جاے داغ

کہئے یہ کسکے حسن کی گرمی سے اے فروغ
روشن چراغ طور سے دل مین ہے بجاے داغ

نہین ہے آپ اے جان جان ہوتے نہین فارغ
تو دیکہ جان ہوتے ہین تقاضے سے ہمین فارغ

ہوا جو فلک سے جا کی دل زیر زمین فارغ
بحمد اللہ ہوا مشکل سے یہ اندوہگین فارغ

اوٹہا دو جلد تر پردہ خدا کیواسطے رخ سے
خلش سے وہم کی تا ہو دل اہل یقین فارغ

خرام ناز سے کہدے ذرا اے ذوق بیتابی
کہ مدت سے ہی بیٹھا یہ دل گوشہ نشین فارغ

غم جانان کی یارب مجھسے کیونکر ہو سکی خاطر
نہ فرصت ہے مرے دل کو نہ یہ جان حزین فارغ

کسیکے رحم کی مانند ہم جاتے ہین عالم سے
شکن کی کشمکش سے اب تو ہو زیبا جبین فارغ

تمہارے نکہت گیسو کے دورے ہین ہوا پیچان
ستم سے اپنی خونریزون کے سب آہوی چین فارغ

معاذ اللہ ہٹکانا پہر کہان تہا ہمسے بندونکا
غم امت سے ہوتے گر شہ دنیا و دین فارغ

رسالت گر نہوتی ختم اوس شاہ دو عالم پہ
تو پہر کسطرح ہوتے حضرت روح الامین فارغ

تو وہ ہے مظہر کل نہتا ہے حسن کا جسکو
بنا کر ہو گیا اب دست صورت آفرین فارغ

فروغ اس کشمکش سے دہر کی ہر گز نہ گہبرانا
بہلا دیکہا کسیکو تمنے دنیا مین کہین فارغ

## ردیف فاے تازی

ممکن نہین کجی سے کبہی باز آئی زلف
سو بار گرچہ مصحف عارض اوٹھائی زلف

دیر و حرم مین بہی نہ کوئی اس سے بچ سکا
پہونچی کہان کہان یہ کمند رساے زلف

ہونا تہا ہمکو کشور آشفتگی کا شاہ
پڑتا تہا ہم پہ سایۂ بال ہماے زلف

دیتے ہین اسکو سر پہ جگہہ مہر خان دہر
اللہ رے شان شانہ حاجت رواے زلف

کیا تہی خبر کہ سنبل گلزار حسن ہے
ہو گا دلون کے خون سے نشو و نماے زلف

کیونکر نہ اپنے جامے سے باہر ہو حسن یار
پہنے ہوئی ہی عارض جانان قباے زلف

پرسش وہ مرے حال پریشان کی پھر کرے — پہلے تو اپنی بگڑی ہوئی کو بنائے زلف

دل ہی نہین رہا کہ خریدار جور ہو — کھدو دکان ناز کو اپنی بڑھائے زلف

اندازہ اوسکے طول کا ممکن نہین فروغ
ہے انتہائے عمر ابد ابتدائے زلف

عشوہ کہتا ہی کہ مین ہون اونکی مژگان کیطرف — جور کا ہونا بجا ہے تیغ بران کیطرف

کسکو دیتے ہین شراب اور کسکو کرتے ہین کباب — دیکھتے ہین آج ہم ساقی کے ایمان کیطرف

شرح بیداد جنون کی کیا ہی صاحب احتیاج — دیکھیے مرے ذرا جیب و گریبان کیطرف

جب ہوئی روز ازل تقسیم ہر اک چیز کی — شوخیان رکھی گئین رفتار جانان کیطرف

کچھ تو درد ہجر مین لذت ہے ورنہ کسلئے — دل ہمارا رخ نہین کرتا ہے درمان کیطرف

ہے یہی جائے ادب اے بسمل نا ہوشمند — ہاتھ کیون بڑھنے لگا قاتل کے دامان کیطرف

واہ رے جذب محبت کسقدر طے کرکے راہ — بو گئی تھی پیرہن کی پیر کنعان کیطرف

شیخ صاحب مجھسے سنیئے یون ادا کیجے نماز — منہ ہو قبلے کیطرف دل کوئی جانان کیطرف

اے دل غمناک اپنے کام سے غافل نہو — کان ہین فریاد رس کے آہ و افغان کیطرف

ہوش اوڑجاتے ہین میرے اے فروغ ناتوان
دیکھتا ہون جب مین تیرے بار عصیان کیطرف

## ردیف قاف معجمہ

کون کہتا ہے ناتوان ہے عشق — ناز اوٹھاتا ہے پہلوان ہی عشق

روز کیطرح سے عیان ہی عشق
راز کیطرح سے نہان ہی عشق

خلق کی رازدان ہے تو اے عقل
اور خالق کا رازدان ہے عشق

پک رہے ہین کباب لخت جگر
میزبان دل ہے مہمان ہی عشق

جسطرف چاہے وہ اوڑا لیجائے
کشتئ دل کا بادبان ہے عشق

اپنے اوپر بہی اعتبار نہین
آہ کسدرجہ بدگمان ہے عشق

اے دل خستہ صبر کر کچہہ اور
ابہی سرگرم امتحان ہی عشق

کیون نہ باہم ہوا اتحاد دلی
ان بتون کا مزاجدان ہے عشق

دیکہہ لو چیر کر مرے دل کو
پوچہتے کیون ہو تم کہان ہے عشق

کیا کہون باعث ہجوم بلا +
آج کل مجہہ پہ مہربان ہے عشق

نام منزل وہ لے نہین سکتا
جسکا سالار کاروان ہے عشق

حرف کیونکر ہو بار یاب بیان
بے دہان حسن بے زبان ہے عشق

مانگئے خیر جان و دل کی فروغ
دلربا حسن جان ستان ہے عشق

## ردیف کاف تازی

دل بسمل صفت تڑپے کہان تک
تپش تو ہی اسے پہونچا دے وان تک

تڑپنے کی بہی کوئی حد ہے آخر
کہانتک اور دل بسمل کہان تک

نہ کیونکر خونفشان نکلے مری آہ — جراحت زار ہے دل سے زبان تک

معاذ اللہ یہ کافر ادائین — بچائیگا کوئی ایمان کہان تک

نہ جائے پاے ہان اے سخت جانی — یہ جان زار وقت امتحان تک

وہ مطلب ہون کہ گر سمجھے مجھے دل — تو جلکر خاک ہوجائی زبان تک

کرین کیون شکوۂ حرمان ہم اے دل — ہماری آہ جاتی ہے وہان تک

قفس کا لطف کہتا ہے نہ جانا — تصور مین بہی ہرگز آشیان تک

زبان تیغ بہی تو تہک گئی آہ — کوئی اس دل کو سمجھائے کہان تک

خبر پاتے ہین ہم نالون سے اونکے — لگا ہے تار برقی یان سے وان تک

یہ لپکا قتل کا اللہ اکبر — نہین ہے اوس گلی مین پاسبان تک

رہ مقصود کا اللہ رے طول — ہوا شل توسن عمر روان تک

فروغ اس ضعف کا دیکھو تو تم زور
نہ اوٹھا آتش دل سے دہوان تک

تواضع سے ہے نفرت اونکو یان تک — کہ شل تیر ہے اونکی کمان تک

زمین کو آسمان کہنے لگی خلق — بڑہی مشق ستمگاری یہان تک

حباب اب آپکو کس واسطے ہے — نہین ہے میری ہستی کا گمان تک

تماشا دل کا دکھلاتے ہوئے ہم — لے آئے اونکو کل اپنے مکان تک

سر تربت تو تیری ہے یہ معراج — جو پہونچے اونکے سنگ آستان تک

نہین ہے ضعف سے ہستی یہ پیری
گمان سایۂ موئے میان تک

نہین آتا ہون تنہا مین وہان سے
مرے ساتھ آتی ہے حسرت یہان تک

بہت باتین بنائین تو نے واعظ
ذرا چل حضرت پیر مغان تک

اثر لقو کر مدد اتنی تو اسوقت
کہ پہونچے میرا اک نالہ وہان تک

فروغ اس دل کی ہے اب آمد و رفت
مثال سایۂ دیوار بستان تک

ہے یون ترچھی نظر او بت پرفن کب تک
اور پھر اوسپہ یہ نشتر مرے دشمن کب تک

عشق اوٹھاویگا کسی دن رخ روشن سے نقاب
شعلۂ حسن چھپیگا تہ دامن کب تک

رحم اے ذوق ہم آغوشی خورشید لقا
آتش شوق و تمنا مین جلے تن کب تک

مسّی ملتے تو بلی پہ ہین حیا سے خاموش
دیکھیے اب یہ کھلے غنچۂ سوسن کب تک

چشم سے پوچھہ تو ایدل تجھے منظور ہی کیا
اشک گلگون سے رہے تر مرا دامن کب تک

یاد مین زلف کی ہی جان حزین لب پہ گرہ
اے تمنای دل و دیدہ یہ اولجھن کب تک

رحم کر آج کہ کل کو نہو افسوس تجھے
اے مراد دل مشتاق یہ جوبن کب تک

ایدل خانہ خراب اب تو نکل سینے سے
دوست رکھون مین تجھی جان کے دشمن کب تک

مردم دیدۂ محجوب سے پوچھو تو فروغ
نہ اوٹھیگی صف مژگان سے چلمن کب تک

## ردیف کاف فارسی

لاتے ہین روز تازہ رخ و زلف یار رنگ
دیکھینگے جو دکھائینگے لیل و نہار رنگ

عالم مین چار فصل کے ہوتی ہین چار رنگ
یان ہیر ایک دل کے ہین ہر دم ہزار رنگ

کہتے تھے ہم تو آپکے دامان ناز سے
لائیگا ایک روز ہمارا غبار رنگ

کیا بوے پیرہن نے کسیکی اوڑا دیا
چہرے سے کاروان کے برنگ غبار رنگ

کیسی قبا کہ پردہ وتین چھپتا نہین کبھی
کیا شوخ ہی بدن کا ترے گلعذار رنگ

آئینے مین وہ روے عرقناک دیکھکر
کہتے ہین کیا ہمارا ہی ہے آبدار رنگ

گر میکدے مین اوس لب میگون کا ذکر ہو
ہو جاے شل ہوش کے مے کا فرار رنگ

کلیون سے اپنی کیسا اوڑاتا ہے بلبلو
خون چمن کا دامن ناز نگار رنگ

دیکھا ہے تمنے گل کو ملا کر بہت فروغ
پھیکا ہے اوسکا پیش رخ گلعذار رنگ

جسوقت وان حنا کا ہوا آشکار رنگ
لایا یہان عجیب دل بیقرار رنگ

سب یار کار نشتر الماس کر گئی
لائی کچھہ اور ہی رگ ابر بہار رنگ

جو چاہتے ہو کرتے ہو مانند آسمان
تم دیکھتے نہین ہو زمانے کا یار رنگ

جلجاے کچھہ تو گرمی حسن نگار سے
اس بخت کا بھی اے مرے پروردگار رنگ

تاثیر آہ اب تری حاجت نہین رہی
شوخی سے ہو چلا ہے حیا کا فرار رنگ

بلبل یہ زور شور نہوگا کبھی نصیب
میرے جنون کا قیس اوڑاے ہزار رنگ

مانی نہ رہنے دیگی اثر شوخی ادا
بھرتا ہے کیون شبیہ مین تو بار بار رنگ

دیکھو تو آب و رنگ گل داغ اے فروغ
اوس پر فدا ہے آب چمن اور نثار رنگ

## ردیف لام

تنہا چلا گیا طرف کوے یار دل
سوچا نہ کچھہ بھی دیکھئے انجام کار دل

رہتا ہے ابر زلف مین بھی بیقرار دل
کیا برق ہو گیا مرے پروردگار دل

سنگ جفاے یار کی کیا ہی کیا ہی کام
ایک دل کے ایک دم مین بنائے ہزار دل

پڑہتا ہے کفر زلف کا کلمہ خدا سے ڈر
کیا تجھکو ہو گیا مرے پرہیزگار دل

دیکھین پسند کرتی ہے کسکو نگاہ ناز
اس تیر کے ہین سیکڑون اُمیدوار دل

مین چاہتا ہون ترک تعلق بتون سے اب
زاہد تو دیدے اپنا ذرا مستعار دل

بجلی کی بیقراری ہے گرد اُسکے سامنے
لایا ہے کوے یار سے کیا اضطرار دل

نسبت نہین ہے اُس رخ رنگین سے کچھہ اسے
یہ لالۂ چمن ہے کوئی داغدار دل

اے صبر تجھسے یہ نہ رکیگا کسیطرح
گھوڑے پہ اب ہوا کے ہوا ہے سوار دل

آیا ہے اُسکے زخم کو کچھہ سنجنے کا خیال
ورنہ ہے تیغ ناز سے کیون شرمسار دل

پہلو مین ایک لحظہ ٹھہرتا نہین کبھی
گویا وہ گلعذار ہے یہ بیقرار دل

پہونچاوے جان زار کو تا زلف و روے یار
اے شہسوار ابلق لیل و نہار دل

روتی ہے جب یہ آنکھہ بامید رحم یار
ہنستا ہے مثل زخم کے بے اختیار دل

راز نہان ہم اپنا کہین کس سے اے **فروغ**
جان بیوفا ہے اور ہے بے اعتبار دل

دل آئینہ ساں ہے صفائی کے قابل
کوئی اسمین ہے خودنمائی کو قابل

نہین مرد دل ہے جدائی کے قابل
یہ محبوب ہے آشنائی کے قابل

غم یار آتا ہے لے جان جا تو
یہ مہمان ہے پیشوائی کے قابل

شکست دل زار لے رحم جانان
ابھی تک ہے کچھ مومیائی کو قابل

گزرگاہ ہے چاک دل اوسکے غم کا
یہ کوچہ ہے ہر دم صفائی کو قابل

اسیران گیسو کو چھوڑو نہ ہرگز
یہ مجرم نہین ہین رہائی کے قابل

شرارت دل زار تیری ہے ورنہ
ہمین کیا تھے بے اعتنائی کو قابل

ادا میرے بت کی نہ سمجھین ذرا بھی
جو ہون جمع ساری خدائی کو قابل

جو لے ہاتھ مین کاسہ سر کو اپنے
وہ ہو اوسکے در کی گدائی کو قابل

نہین اے خرد کوئی اس راہ مین ہے
جنون کے سوا رہنمائی کو قابل

ابھی تک تو دیکھا نہین کوئی بلبل
**فروغ** آپکی ہمنوائی کے قابل

## ردیف میم

گئے دل کیطرح یارب کدہر ہم
کہ پھر آئے نہ ابتک اپنے گھر ہم

بچائین کسطرح جان وجگر ہم / اودہر فوج مژہ تنہا ادہر ہم

خدائی کا تماشا دیکھنے کو / چلے ہین بنکے خود پیغامبر ہم

چلے مسجد سے سوے بتکدہ آج / بہت مدت مین آئے راہ پر ہم

چکا دینگے دل وکاکل کا جھگڑا / کرینگے آج قصہ مختصر ہم

اودہر غصہ ادہر ہے بیقراری / وہ آتش بنگئے ہین اور شرر ہم

دل اور گیسو سے ہین جھگڑا ہو رہا ہے / کہو کسکی کہین بولین کدھر ہم

نہین ملتی ہے فرصت تجہسے اے دل / وگرنہ اپنی کچھہ لیتے خبر ہم

تجھے معلوم ہے کیون تجھسے پہلے / بجھے جاتے ہین اے شمع سحر ہم

برنگ شعلۂ غیر از بیقراری / نہین رکھتے ہین کچھہ زاد سفر ہم

خبر لین کسطرح تیری دل آزار / اوڑے پہرتے ہین خود مثل خبر ہم

پڑہا لے اپنا کلمہ ہر طرح سے / ترے بس مین ہین او کافر نظر ہم

یہ غفلت کیا قیامت کر رہی ہے / نہین رکھتے ہین کچھہ کل کی خبر ہم

فروغ اوس تیغ ابرو کا ہے ایسا
جو ہاتھون پہ لئے پہرتے ہین سر ہم

جگر کو لائے ہین میدان کارزار مین ہم / کھڑے ہین ناوک مژگان کے انتظار مین ہم

خدا کیواسطے اے چشم شوخ تو ہی بتا / یہ تنکے چبھنے لگے کسکے انتظار مین ہم

ہمارے حال کا جز غم نہین کوئی پرسان / بسے ہین آکے الٰہی یہ کس دیار مین ہم

تم اپنے غم کو ذرا آکے دیکھ لو صاحب
کہ کیسے رکھتے ہین اس جان بیقرار ہین ہم

کہین گئے دل کی حقیقت ذرا ذرا دم وصل
اگر ذرا بھی رہے اپنے اختیار ہین ہم

ہوا نہ وصل میسر شباب مین افسوس
چمن سے دور رہے موسم بہار ہین ہم

عجیب ڈھب سے رہے ساتھ اپنی یوسف کے
لپٹ رہے تھے پس کاروان غبار ہین ہم

جو اور جیتے تو جز اسکے اور کیا کرتے
کہ رہتے تھے نگے نظر چشم انتظار ہین ہم

فروغ تمسے وہ آنکھین ملائینگے کیونکر
بسے ہوئے ہین بہت دن سے چشم یار ہین ہم

جاکے اوس محفل مین پہلے شمع سان روتی ہین ہم
جلکے پہر پروانہ اسا آپ کو کھوتے ہین ہم

آرزو پر اپنی ہنستے ہین کبھی بے اختیار
اور اس بے اختیاری پر کبھی روتے ہین ہم

ناصح ناداں وہ بہتر ہے ہزاروں جان سے
ایک جان زار کو جسکے لئے کھوتے ہین ہم

جان فدا دست قاتل جسکی اک تکلیف سے
پاؤن پھیلا کر بڑے آرام سے سوتے ہین ہم

چشم و دل لڑتے ہین جب اونکے سوا دنیا یہ
فیصلے کیواسطے تجویز تب ہوتے ہین ہم

بے وفائی ان گلون کی دہر مین مشہور ہے
واے نادانی کہ انپر جان کو کھوتے ہین ہم

وہ نہین آتے تو کر گئے ترک الفت اے فروغ
اپنی جان غمزدہ پر مہربان ہوتے ہین ہم

## ردیف نون

دل مین آتے ہی ستم آموز جانان ہو گئین
آہ دل کی آرزوئین دشمن جان ہو گئین

آنکھین وہ کہلائین تہین کل تک اوسکی دربان نے فقط
آج کلمیخین بہی در کی چشم دربان ہو گئین

ترک ایمان کی کوئی تدبیر اے ناصح بتا
سب ادائین اوس بت کافر کی ایمان ہو گئین

کسقدر جان بخش ہے اوسکی نگاہ سرمگین
جسقدر پہانسین جگر مین تہین رگ جان ہو گئین

بہہ گیا آنکھون سے خون ہو کر دل آفت پسند
میری اونکی مشکلین جتنی تہین آسان ہو گئین

مجھکو اس شکل فقیرانہ نے کیا نادم کیا
خواہشین سب دل کی چہرے سے نمایان ہو گئین

آگیا آغوش مین آنکھون کے جب وہ نازنین
میری مژگان شانہ زلف پریشان ہو گئین

چارہ سودا کیا کچھہ اونکی چشم لطف نے
یعنی نظرین بخیہ چاک گریبان ہو گئین

ذوق ایمان لیچلا تہا دیر سے باہر مجھے
پر ادائین کفر کی دست و گریبان ہو گئین

تیرے ابرو ہین وہ ماہ نو کہ جسکے شوق مین
سیکڑون عیدین تیرے کوچہ مین قربان ہو گئین

سایہ بہی اوس مہروش کا ہے مسیحائے زمان
سنگ در تک کے رگین دیکہو رگ جان ہو گئین

آہ کیا کیا صورتین جنپر تہا زیبائی کو ناز
صورت تار نظر نظرون سے پنہان ہو گئین

کسکی صورت بسگئی آنکھونمین جو کہتے ہین سب
میری آنکھون کو کہ یہ یوسف کا زندان ہو گئین

بے اجازت نقش پا کا بہی نہ لینگے بوسہ اب
جو خطائین ہو گئین اے دست جانان ہو گئین

جتنی محرابین تہین مجھکو یاد آئے ابروے یار
سب ترے باعث سے گرد طاق نسیان ہو گئین

حسن کی گرمی سے یا گرمی سے بزم ناز کی
مچھلیان بالون کی تیرے دیکھہ بریان ہو گئین

آہ وہ نیچی نگاہین ترک آہو چشم کی
دل کے حق مین بچہ شیر نیستان ہو گئین

اشتیاق دیدِ ابرو مین جو دل پہونچا وہان
دیکھتے ہی اسکو بس تلوارین عریان ہو گئین

ہوگیا سینہ مشبک اپنے ہی ہاتھون سے آہ
انگلیان ہاتھون کی انکے تیر و پیکان ہو گئین

کیا ہوئین یارب وہ زیبا صورتین جنسے تھین دو
تیری قدرت سے مہ و خور مین نمایان ہو گئین

خواب مین محل دیکھکر اوسکی نزاکت کو فروغ
آرزوئین جسقدر تھین سب پشیمان ہو گئین

ہمین دیکھو ہم کیا ستم دیکھتے ہین
وہ غیرون کو اور انکو ہم دیکھتے ہین

یہ کس چشم مخمور کا ہے زمانہ
کہ ہم جام کو رشک جم دیکھتے ہین

وہین لوٹ جاتے ہین ابرو کے شیدا
لکھا جب کہین لفظ خم دیکھتے ہین

ٹھکانے لگے جان وہ آئین ادہر تو
یہی راہ مدت سے ہم دیکھتے ہین

دعا چاہین سائل سے دشنام دیکر
نیا وان کا طرز کرم دیکھتے ہین

حرم والے کہتے ہین اللہ اللہ
جو اوس بت کا جاہ و حشم دیکھتے ہین

نصیبون سے بیٹھے ہوئے بتکدے مین
ہم اے شیخ شان حرم دیکھتے ہین

جو دیکھے تری تیغ ابرو کو دم بھر
کسی مین نہین ہم یہ دم دیکھتے ہین

نہین تو نے بھی دیکھنے ہین وہ ادائین
سراپا مین تیرے جو ہم دیکھتے ہین

نہ کیونکر ہون اس راہ مین پاؤن زخمی
دم تیغ پر ہم قدم دیکھتے ہین

ارے عشق یہ کیا ہے جو نیک و بد کچھ
نہ وہ دیکھتے ہین نہ ہم دیکھتے ہین

نہین دیکھ سکتی ہے چشم فلک بھی
ان آنکھون سے جو کچھ کہ ہم دیکھتے ہین

یہ زاہد خجل کیسے ہوتے ہین واللہ
جب آداب بیت الصنم دیکھتے ہین

ستم کیا کیا تو نے اے آئینہ یہ — کہ ہم اونکی آنکھوں کو نم دیکھتے ہین

سبب پوچھہ لیتے ہین ہم رشک دیکھو — جسے مبتلاے الم دیکھتے ہین

یہی ہے جو شوق کمر ہمکو تو ہم — کوئی دم مین ملک عدم دیکھتے ہین

یہ کس گل کی بو سے زمانے کا ہر دم

فروغ اور ہی رنگ ہم دیکھتے ہین

ادائین ہم تری او خنجر قاتل سمجھتے ہین — سمجھہ کو انہی ہم اسواسطے کامل سمجھتے ہین

اونہین کو عشق مین لیلی و قیس ہم کامل سمجھتے ہین — جو درد دل کو اپنے لیلی و محمل سمجھتے ہین

جگر تشنہ ہی تو زاہد شراب ناب کوثر کا — ہم اوسکو درد آب خنجر قاتل سمجھتے ہین

گذر کر وادی دل مین تو ہم آتے ہین بتلائین — درا کسکو کسے لیلی کسے محمل سمجھتے ہین

زبان اوس ہیبین کی ہی کلید اسواسطے اے دل — کشود قفل مطلب کو ترے مشکل سمجھتے ہین

ٹھہر جاتا ہی جب یہ دل غشی ہی یا کہ حیرت ہے — تو یہ نافہم سب اوسکو سکون دل سمجھتے ہین

الہی یہ نزاکت یا کوئی غمزہ ہے جس سے وہ — تصور مین بھی آنیکو کڑی منزل سمجھتے ہین

فقط اک نالہ بلبل ہے شاہد اسلیئے اے گل — ترے اس دعوی خوبی کو ہم باطل سمجھتے ہین

برنگ شمع کیونکر بزم سے مجھکو وہ اٹھنے دین — وہ میرے سوز دل کو گرمی محفل سمجھتے ہین

دل مضطر تجھی کیونکر وہان ہم ساتھ لیجائین — تپش کو تیری گستاخی مین وہ داخل سمجھتے ہین

چمن کو خلد ہو لیکن تمہارے دیکھنے والے — جہنم کیطرح کب سیر کے قابل سمجھتے ہین

فروغ اس عاشقانہ عارفانہ نظم کو سنکر

جو اہلِ دل ہین تمکو میرزا بیدل سمجھتے ہین

مرے نالے بہی تیری طرح اے دلبر نکلتے ہین
کہ ڈہاتے ہین قیامت دل سی جب باہر نکلتے ہین

پہنچکر کوے قاتل مین نہ گہبرانا دلِ مضطر
بڑے خوش قسمتون کے دم وہان جاکر نکلتے ہین

یہ کس رشکِ پری کی یا الٰہی آمد آمد ہے
کہ صبر و ہوشِ دل کے ساتھ سب مضطر نکلتے ہین

عجب وحشتکدہ ہی میرا سینہ بہی معاذ اللہ
کہ جس سے ناوکِ جانان بہی گہبرا کر نکلتے ہین

کہان ہے خون تو لاغر ہین جو آنکہون سے جاری ہین
یہ ارمانِ دلِ شوریدہ خون ہو کر نکلتے ہین

وہ مجنون ہون کہ مثلِ طفل مرقد کیطرف میرے
جوان و پیر ہاتہون مین لیے پتہر نکلتے ہین

تم اپنے حسن کی صاحب خبر لو خط کی آمد ہے
اوڑیگا جلد یہ شہباز دیکہو پر نکلتے ہین

دہانِ یار کا چرچا ہوا ہے جب سے گلشن مین
تو غنچے شرم سے پا تنگ ڈہکر چادر نکلتے ہین

جگر پر کسقدر احسان کیے ہین تیر مژگان نے
کہین سینا ہین سے آشنا پرور نکلتے ہین

سخنور جانتے ہین کاوشِ فکرِ مضامین کو
کہ کس مشکل سے بحرِ دل سے یہ گوہر نکلتے ہین

**فروغ** اللہ اکبر اب تو نالے آپکے دل سے
نگاہِ نازِ خوبان سے بہی نازان تر نکلتے ہین

نہ اونکے رخ کو نہ اونکی نظر کو دیکھتے ہین
ہم اپنے نالۂ دل کے اثر کو دیکھتے ہین

الٰہی خواب مین دیکھا ہی کسکو ہمنے رات
کہ آج لوگ ہماری نظر کو دیکھتے ہین

یہ رشک دیکہو کہ پیش از جوابِ نامۂ شوق
بغور ہم نظرِ نامہ بر کو دیکھتے ہین

الٰہی غیر کے بہی جذب مین اثر ہے کیا
کبہی ادہر کو کبہی وہ اودہر کو دیکھتے ہین

یہ چشم شوق ہی اسکی نظر سے گرم بہت
حضور کیون مرے داغ جگر کو دیکھتے ہین

تمہارے عشق مین اے جان ہم ایک مدت سے
رقابت دل و جان و جگر کو دیکھتے ہین

شب وصال جو آئی تو شام ہی سے ہم
ہر ایک سمت سے جوش سحر کو دیکھتے ہین

تن نزار کو پہونچا مینگی وہان کیونکر
ہم آج یاورئے چشم تر کو دیکھتے ہین

امیدوار ہی اونکی شب وصال کے کیا
نگاہ قہر سے روے سحر کو دیکھتے ہین

صبا بہی دل کیطرح وان کا عزم رکھتی ہے
ہم اسکے حوصلۂ بال و پر کو دیکھتے ہین

وہ چشم و لب کو ہمیرے دیکھکر یہ کہتے ہین
کہ اپنے عہد کے ہم خشک و تر کو دیکھتے ہین

یہ سخت جانی تو دیکھو کہ بیٹھے بیٹھے ہم
نہ دیکھنا بہی کسیکا ادہر کو دیکھتے ہین

وہ پہیر لیتے ہین کیا کیا بنا کے منہہ اپنا
جو اونکو دیکھکے شمس و قمر کو دیکھتے ہین

الٰہی خیر کہ ترچھی نظر سے آج وہ پہر
فروغ خستہ و خونین جگر کو دیکھتے ہین

ابتک وہی ہے درد دل بیقرار مین
ورنہ ہے کیون تپش رگ سنگ مزار مین

نکلی جو جان زار اسی اضطراب مین
ہوگا محال اپنا ٹھہرنا مزار مین

باد صبا سنبہال کی رکھنا یہان قدم
آتشکدے نہان ہین ہماری غبار مین

تا دیر وقت ذبح نہ دیتا نکلنے مین
جان حزین جو ہوتی مرے اختیار مین

ایدل خفا نہو سخن چشم یار سے
مستون کی بات آتی نہین ہے شمار مین

ہیشت خاک اور یہ یارا سے سرکشی
پنہان ہے شہسوار کوئی اس غبار مین

بلبل نے کسکے عارض رنگین کو دیکھکر
چھوڑا چمن کو عین کمال بہار مین

کرتا ہون اپنا رشتۂ جان نذر مین ترے
اے گلفروش کیجیو صرف اونکے ہار مین

جھوٹے بنا بنا کے سناے پیام وصل
کیا کیا فریب دل کو دیے ہجر یار مین

کہیے تو کچھہ فروغ یہ جھگڑا اتمارات کیا
آہ شرر فشان و دل بیقرار مین

ترا ہم پاس خاطر اوس ستم ایجاد کرتے ہین
یہ نالے ورنہ تڑپکر تجھسے بھی بیداد کرتے ہین

حیا اونکے دفتر حسن نگہ کو یاد کرتے ہین
تو ہم صل علی سے لیکے اوس پر صاد کرتے ہین

اسیران قفس پر کیا ستم صیاد کرتے ہین
کہ حکم ذبح دیتے ہین جو وہ فریاد کرتے ہین

تغافل کی تلافی جسکے سر سب ہین جفا ٹہیری
اوسی بیدکیش کو افسوس پھر ہم یاد کرتے ہین

فدا کیونکر نہون ہین خنجر بیداد قاتل پر
جب آسکو دیکھتے ہین ہیچ وہ تو ہمکو یاد کرتے ہین

اونہین کا گھر تھا یہ دل ور اونہین نے کردیا ویران
اونہین کے غم سے پھر اس گھر کو ہم آباد کرتے ہین

کہان ہے او خیال خوے نازک یکہ تو آگر
بہت تاب شوخیان یہ نالہ و فریاد کرتے ہین

دل اپنا اونکا قیدی ہے غم اونکا اپنا قیدی ہے
نہ وہ آزاد کرتے ہین نہ ہم آزاد کرتے ہین

خیال رشک کچھہ ہے اور کچھہ ہے بیم رسوائی
اسی خاطر اونہین ہم دل ہی دل مین یاد کرتے ہین

مہ و خور سے تو پوچھا یہ دل کوئی دیکھا نظیر اوسکا
بہت مدت سے سیر عالم ایجاد کرتے ہین

سمجھنا ہے ہمارا خندۂ زخم جگر اوسکو
تبسم کرکے زیر لب جو وہ ارشاد کرتے ہین

تحمل پر ہمارے طعن ہے اور تہمت خامی
کہین بھی پختہ مغزان جنون فریاد کرتے ہین

فریب عشوہ پردے مین زیادہ کارگر ہوگا
کہ زیر خاک پنہان دام کو صیاد کرتے ہین

کبھی رہتی ہے ہمسے دیکھیے تصویر بھی جسکی
اوسیکی یاد سے ہم دل کو اپنے شاد کرتے ہین

خدا خوشنود رکھے نالہ و فریاد و زاری کو
ہماری بیقراری کی بڑی امداد کرتے ہین

نمایان ہو چلا ہے خط عارض اوسکی صدقے ہین
سنا ہے قیدیان زلف کو آزاد کرتے ہین

وہ مانے یا نہ مانے ضبط کی طاقت نہین ہم مین
بیان مدعا ہم ہر چہ بادا باد کرتے ہین

فروغ اونکو ہوا ہے شوق پھر گلگشت گلشن کا
جو رنگ گل کو مثل بوے گل برباد کرتے ہین

دل و دین تو ناز و ادا مانگتے ہین
وہ خود دیکھیے مجھسے کیا مانگتے ہین

محبت مین کامل ہی ہین جہان مین
کہ تجھسے نہ تیرے سوا مانگتے ہین

ہین ایک وہ کہ بُت مانگتے ہین خدا سے
اور ایک ہم کہ بُت سے خدا مانگتے ہین

کیا ہجر نے ناتوان ہمکو ایسا
کہ آہ رسا سے عصا مانگتے ہین

خدا جانے ہمکو مرض کیا ہوا ہے
کہ دشمن سے اپنی دوا مانگتے ہین

ہوا حال زار اپنا ایسا کہ وہ بھی
مرے حفظ جان کی دعا مانگتے ہین

شہیدون کا پھر خون بہا او ادا سے
وہ ہمسے بھی خونبہا مانگتے ہین

گدائی ملے اوسکے کوچے کی ہمکو
نہ دولت نہ دولت سرا مانگتے ہین

سنبھلنے نہ دے جو کہ تا روز محشر
وہی مے تو ہم ساقیا مانگتے ہین

فروغ اونکے ناز و ادا سے تو پوچھو

کہ اب اپنے کشتون سے کیا مانگتے ہین

رہرو الفت ہین ساماں پر نظر رکھتے نہین
ہم صبا کیطرح کچہہ ساز سفر رکھتے ہین

تیغ وہ کسطرح باندہینگے کمر رکھتے نہین
اور باندہی بہی تو کیا عشاق سر رکھتے نہین

رشک کے باعث سے ہم خود وان گذر رکھتے نہین
اسلئے حاجت تری آئے نامہ بر رکھتے نہین

دیکہیے دست جنون کی کیا عنایت ہم پہ ہے
جسم پر اک تار جز تار نظر رکھتے نہین

کل گئے تہے دل لیے پیچہے دل کو سمجہاتے ہوئے
ہم زیادہ اس سے کچہہ اپنی خبر رکھتے نہین

جذب دل پر یا الہی کیا بلا نازل ہوئی
اب قدم بہی اسطرف وہ بہولکر رکھتے نہین

گر گمان کچہہ اور ہو تو امتحان کر لیجیے
دل نہین رکھتے ہین ہم تو کیا جگر رکھتے نہین

اب نہ لکہینگے کبہی ہم خط تمہین تم دیکہنا
ہان مگر قسمت کے لکہے سے خبر رکھتے نہین

شکوہ آجاے نہ لب پر چشم فتان کا کہین
اسلئے ہم حال پر اپنے نظر رکھتے نہین

کچہہ نہین پروا کہ لب ہون خشک یا ہو چشم تر
اونکے شیدائی خیال خشک و تر رکھتے نہین

حضرت ناصح جواب پند کو سمجہینگے کیا
درد دل رکھتے نہین داغ جگر رکھتے نہین

یاد مین کسکے یہ رنگین اشک جاری ہین فروغ
آب و رنگ اسطرح کا لعل و گہر رکھتے نہین

کوچۂ جانان مین جانا کچہہ نہین آسان فروغ
پاؤن وہ رکھتے ہین جو پروائے سر رکھتے نہین

حرارت بڑہ گئی ہے دیکہہ خون جسم لاغر مین
نہ پڑ جائین کہین فصاد چہالے تیرے نشتر مین

کسیکے خانۂ مژگان ہے اسکو گر نہین لکہا
تو کیون ہے اسقدر برگشتگی میرے مقدر مین

کیا ہے امتحان کس سخت جان پر صاف کہدیجیے
کبھی پہلے تو ایسے بل نہ تھے ابرو کی خنجر مین

الٰہی کیا کہونگا مین خدنگ ناز جانان سے
جگہہ اب نام کو باقی نہین ہے جسم لاغر مین

جگر نے خوب ہی بوسے لیے گل تیر مژگان کے
دل نادان مرا الجھا رہا زلف معنبر مین

کرشمہ جنبش ابرو سے ہر دم قتل کرتا ہے
الٰہی اتنے کیون خنجر دئیے دست ستمگر مین

غم و شادی فروغ اب دونون یکسان ہوگئے ہمکو
یہانتک سختیان سہتے اوٹھائین ہجر دلبر مین

خدا جانے یہ کیسی مے ہے چشم مست دلبر مین
کہ بیخود ہو گیا عالم کا عالم ایک ساغر مین

غضب ہے دل مین پھر ہونے لگا جلوہ حسینونکا
بتون کو پھر جگہہ ملنے لگی اللہ کے گھر مین

تعجب ہے مجھے اس انتظام شاہ خوبان پر
کہ اپنی مملکت آباد کی دلہاے مضطر مین

شہنشاہ ازل کے حکم سے منشی قدرت نے
دل آشفتہ کا چہرہ لکھا کاکل کے دفتر مین

ترے باغ جنان کو مول لے سکتے ہین ہم واعظ
بھرے ہین بے بہا گوہر ہمارے دیدۂ تر مین

شب فرقت مین کیونکر ناصح مشفق نہین ملتا
کسیکی یاد مین کر جیب پہاڑتا قلب مضطر مین

نہین کچھ ڈر فروغ اس آتش دل کے بھڑکنے کا
چھپا رکھا ہے ایک دریا کو ہمنے دیدۂ تر مین

ہم اونکے وصل کا دلمین خیال خام کرتے ہین
کہ عرض مدعا کا نام جو دشنام کہتے ہین

تجھی سے پوچھتے ہین سچ بتا اے ذوق آزادی
کہ ہم بھی کچھ خیال گردش ایام کہتے ہین

خدنگ ناز کو اپنے تو وہ کرتے نہین سیدھا
اور اولٹا دیکھئے دل پر مرے الزام رکھتے ہین

غضب مین جان ہے اک دم بھی مین گر ضبط کرتا ہون
تو پھر یہ حضرت دل مجھکو کیا کیا نام رکھتے ہین

ہمین فرصت کہان ہے صبر و تسکین بات کرنیکی
ابھی بیتابئ دل سے بہت ہم کام رکھتے ہین

وفاے وعدہ کی امید ون ہے ای دل نادان
کہ جو تیری تمنا کا تو ہم نام رکھتے ہین

خدا صحت عطا کرتا تو کرتے سیر صحرا کی
ابھی ہم اے فروغ آزار ننگ و نام رکھتے ہین

کہین کیا تجھسے ہم کیا کام اے گلفام رکھتے ہین
زبان سے جسکو کہہ سکتے نہین وہ کام رکھتے ہین

اوٹھائین کیون نہ ناز زخم دل کو وہ تہ دل سے
کہ مانند نگین جو آرزوے نام رکھتے ہین

کہان تم اور کہان خورشید مہ جو ایک مدت سے
تمہارے وصل کا دل مین خیال خام رکھتے ہین

عجب بیرحم ہین صیاد مجھسے صید لاغر کو
تڑپنے کے لئے تا دیر زیر دام رکھتے ہین

وہ نخوت حسن کے شایان وہ استغناے بے پایان
غنیمت ہے کہ رسم نامہ و پیغام رکھتے ہین

فروغ احباب سب بیٹھے ہوئے ہین تک مین حیران
زبان سے بھی تو کچھ کہیے کہ ہم یہ کام رکھتے ہین

دل لگے کیا خاک کوئی لطف کا سامان نہین
کوئی خندہ بھی تو زخمون پہ نمک افشان نہین

دوستون نے اسقدر ہمکو کیا رسواے دہر
دشمنون کے دل مین اب باقی کوئی ارمان نہین

بدگمان ہو کر نہ اتنا ہوجئے گرم عتاب
آرزومند جفا ہون لطف کا خواہان نہین

غمزہ و ناز و کرشمہ عشوہ و طرز خرام
کون ہے آئین کہ جو دل کا عدو جان نہین

کیون نہین آتی ادہر کو اے نسیم نازیار
دیکھ تو کب سے گل زخم جگر خندان نہین

رد نہین کرتے ہین سایل کا سوال اہلِ کرم
آپکو زیبا نہین اے جان مشتاقان نہین

سخت جانیکا گریبان گیر ہونا چاہیئے
اے دلِ نالان قصورِ خنجرِ بُران نہین

پیچ مین کاکل کے آکر دل نے یہ دکر کیا
بے گنہ بستہ ہوا ہون قابلِ زندان نہین

سیر سے آئینسی چمن مین بلبلو ناخوش نہو
یار شاطر ہون مین بارِ خاطرِ یاران نہین

دل کے بہلانیکی خاطر اے فروغ خوش بیان
یہ غزل بس ہے تری کچھ حاجتِ دیوان نہین

دردِ دل کہتا ہی مجھکو خواہش درمان نہین
خوشنما میری نظر مین صورتِ احسان نہین

غیر کا کیا منہ اگر کہیئے تو ہم دکھلائین لطف
جان کا دینا بہت مشکل ہے کچھ آسان نہین

بیقراری سے تری اے گریۂ بے اختیار
اشک کو پھر چین زیرِ سایۂ مژگان نہین

پھر رہا ہے روبکاری اس دلِ مضطر کی آج
جس عدالت مین کہ اذنِ جنبشِ مژگان نہین

ہے جنون کا کسقدر اس عہد مین بذل کرم
دولتِ وحشت سے خالی اب کوئی دامان نہین

چھوڑکر تنہا غمِ جانان کو جاتا ہے کہان
تجھکو اے دل کچھ بھی پاسِ خاطرِ مہمان نہین

رشک ہوگا دیکھکر فردوس مین انکا عروج
اس خرابآباد مین جنکا کوئی پرسان نہین

دیکھیئے جاکر چمن مین ہے ہر اک گل خندہ زن
بے ثباتی پر جہان کی ہین فقط خندان نہین

دربدر ہمکو پھراتا ہے تقاضا حرص کا
ورنہ کیا اکسیرِ خاکِ کوچۂ جانان نہین

دیکھنے کیواسطے چشمِ بصیرت چاہیئے
ورنہ مہرِ حسنِ جانان کس جگہ تابان نہین

آفرین صد آفرین اس طرز پر تیرے فروغ

## نغزگفتاری پہ اپنی تو ذرا نازان نہین

ابھی آپ ہین ہم کب آئے ہوئے ہین
منہہ آپ اپنا ناحق چھپائے ہوئے ہین

نہین تیرا اونکے خود آئے ہوئے ہین
یہ مہمان دل کے بولا لئے ہوئے ہین

ہر ایک ذرہ کیونکر نہو چشم مجنون
وہ محمل کا پردہ اوٹھائے ہوئے ہین

نہین کچھ بھی نسبت ہے لیلی کو ان سے
یہ لاکھون کو مجنون بنائے ہوئے ہین

انہین کے لب لعل قتل جہان کا
بہت دن سے بیڑا اوٹھائے ہوئے ہین

یہی ہین کہ آفت ہے رفتار جنکی
قیامت بھی ہم پہ ڈہائے ہوئے ہین

وہ انداز ہین انکے بیداد کے بھی
کہ عالم کے دل کو لبھائے ہوئے ہین

مری خاک کو ضعف ملنے نہ دیگا
یہ کیون آپ دامن اوٹھائے ہوئے ہین

ترے حسن کا شور خود کہہ رہا ہے
کہ سب فتنے میرے جگائے ہوئے ہین

جو دیکھا مجھے اشک خونین مین ڈوبا
کہا جنکے یہ رنگ لائے ہوئے ہین

فلک کو سکھائی ہے جسنے یہ گردش
اوسی آنکھ کے ہم ستائے ہوئے ہین

زبان سے تری مثل تیرے دہن کے
ہم اب تو بہت تنگ آئے ہوئے ہین

مرے دل کے داغون کو دیکھا تو بولے
ترے دل کے یہ گل کھلائے ہوئے ہین

اگرچہ یہ سر بار تن ہے مگر ہم
سپر تیغ جانان لگائے ہوئے ہین

دہن سے ترے ہمسری کرکے اے گل
یہ غنچے بھی کیا منہہ کی کھائے ہوئے ہین

مجھے بھی وہی بات ایدل سکھا دے
جسے سنکے وہ مسکرائے ہوئے ہین

دل و دین کے رہزن تن و جان کے دشمن
یہی ہین جو تشریف لائے ہوئے ہین

فروغ آئینگے کب وہ دم مین تمہارے
وہ غمزون کی پٹی پڑھائے ہوئے ہین

فروغ آج ہین منتظر آپ کے
جو آنکھون کے پردے چھپائے ہوئے ہین

کیا مصیبت ہے کہ اونکے پاس جا سکتے نہین
اور جائین بہی تو کیا وان لب ہلا سکتے نہین

دل سے ہے کچہہ واقف کیسے درد کی لذت سے آہ
ہم زبان سے کچہہ مزہ اسکا بتا سکتے نہین

چشم مست ناز سے جو کچہہ ہوا ایما ہمین
ہم زبان حال پر بہی اوسکو لا سکتے نہین

کیا حیا کا عذر اور کیا دل کی گستاخی کا خوف
وہ اگر چاہین تو کیا پردہ اوٹھا سکتے نہین

شرم اونکے ناز کو آتی ہے اپنے کام سے
ورنہ کیا ٹہوکر سے مردونکو جلا سکتے نہین

اپنے چہرے کی صفائی آئینہ مین دیکھکر
اسقدر ہین محو حیرت کچہہ بتا سکتے نہین

شوق کے ایما سے دل کرتا ہے کیا گستاخیان
ہم تصور مین جہان پر لب ہلا سکتے نہین

کہتے ہین ہم رحم کر سکتے ہین لیکن کیا کرین
اس لکہے کو تیری قسمت کے مٹا سکتے نہین

پردہ داری اونکی خود منظور ہے ہمکو فروغ
ورنہ ہم آنکھون سے کیا دریا بہا سکتے نہین

سیکہی ہے کس سے آپنے اے خوبرو نہین
اہل کرم کی یہ روش گفتگو نہین

کہدے نگاہ شوق تو اوس چشم شوخ سے
پہرنا ترا پسند ہمین چار سو نہین

زیبا ہے گرچہ آپکو پر مجہکو خوف ہے
انسان کا کوئی بڑہکے خودی سے عدو نہین

ہے لطف جبکہ ہان بہی کبہی ہو نہین کے بعد
آٹھون پہر کی خوب نہین تند خو نہین

تشنہ تہی تیغ یار پہ قسمت تو دیکہئے
کاٹا تو مجہہ مین نام کو بہی تہا لہو نہین

اے مژدۂ وصال یہ کیا بات ہے کہ اب
آتا ہمارے گوش تمنا مین تو نہین

کہئے تو کچہہ فروغ یہ کیا بات ہے کہ آپ
لیتے سغان کا نام کبہی بے وضو نہین

## ردیف واو

جوش پر ہوتی جو دست تیغ زن کی آرزو
کیا ہی بر آتی مرے ہر عضو تن کی آرزو

سلسلہ جنبان ہے زلف پر شکن کی آرزو
پاؤن پہیلاتی ہے پہر دیوانہ پن کی آرزو

کب تک اے زلف پریشان صورت آشفتگی
شام غربت مین رہے صبح وطن کی آرزو

کر کے رسوا آج بات جانان کو جان کہو ہی تو کیا
سر بیہودگی تہی کوہکن کی آرزو

کیا کسیکی زلف و مژگان کا اشارہ تہا تمہین
تمنے کی منصور جو دار و رسن کی آرزو

ہوشیار اے دل کہ بولے زلف جانان کیلئے
پہر رہی ہے مضطرب مشک ختن کی آرزو

پردۂ محمل کہان اور تو کہان اے قیس بس
کر غبار راہ لیلی سے کفن کی آرزو

کوچۂ گیسو مین ہمکو لیچلی ہے کہینچکر
اس دل آوارۂ و پیمان شکن کی آرزو

پہر کسی آئینہ رو کے حسن کا آیا خیال
پہر ہوئی انگشت حیرت کو دہن کی آرزو

کیون ستاتے ہین مجہے یہ خار صحرا اسقدر
کب مجہے تہی فرش گلہاے چمن کی آرزو

جگمگیا کوچے مین وہ کے اپنا پائے بیخودی
بیٹھی پہرتی ہے سر چرخ کہن کی آرزو

صورت خط پہلے منہہ ہوائے اپنا فروغ
کیجئے پہر بوسہ شیرین دہن کی آرزو

فروغ اب پہر خیال چشم مست یار کرتے ہو
بہلا سوتے ہوئے فتنے کو کیون بیدار کرتے ہو

تسلی بخش کوئی جز اجل دم ہمدم نہین ہوتا
ہماری التجا پر جب کہ تم انکار کرتے ہو

بہلا کیون منہہ لگاتے ہو چمن مین جاکے غنچونکو
تنک ظرفون کو کیون تم واقف اسرار کرتے ہو

جگاتے ہو عدم کے سونے والون کو ٹہوکر سے
ہمارے بخت خفتہ کو نہین بیدار کرتے ہو

ہوئے ہین خاک جو مر کر تمہاری راہ الفت مین
اونہین پر حشر برپا تم دم رفتار کرتے ہو

ہمارا حال پوچہا تمنے ابرو کے اشارے سے
زبان تیغ سے بہی پرسش بیمار کرتے ہو

ادب ہتا نہین ہے بیخودی مین جانب دیکہو
شراب تند سی پہر مجہکو تم سرشار کرتے ہو

گرو گے کہانکی غش سے اے حضرت دل یکہنا دم مین
نظر ہر دم جو سوئے روزن دیوار کرتے ہو

نمایان ہو چلا ہے سبزۂ خط اونکے عارض پر
فروغ اب کیون تلاش مرہم زنگار کرتے ہو

خوب ہو عشق جو لیجا کے کرے گم مجہکو
اور بدلے مین عدالت سے ملو تم مجہکو

عین اندوہ مین یہ جوش مسرت کیسا
خندۂ زخم پہ آتا ہے تبسم مجہکو

جگر و دل کو ہے کیا شوق ترے ناوک کا
کہتا ہر ایک ہے یارب ہو تقدم مجہکو

واہ اے عشق وہ ہر لحظہ نئے ظلم کرین
اور کسطرح نہو اون تظلم مجہکو

کشمکش دیکھو کہ واعظ ہے ادہر دامنگیر
اور اودہر کھینچ رہی ہے کشش خم مجھکو

اب تو مرنے کی بھی فرصت نہین دیتا یارب
بحر ذخار تمنا کا تلاطم مجھکو

لب نازک پہ ہین خود اونکے ہی دانتون کے نشان
کیون ستاتا ہے تو ہر لحظہ توہم مجھکو

جب کہا مین نے کہ پردے کو اوٹھا دو تو کہا
زندگی پر تیری آتا ہے ترحم مجھکو

اونکی افشان ہے شب وصل جو پڑتی ہے نظر
شب گزر جاتی ہے گنتے ہوئے انجم مجھکو

بزم عالم مین وہ شیدائی بیتابی ہون
رقص پریون کا ہے اشکون کا تلاطم مجھکو

کسطرح اون سے سفارش کرون تیری اے دل
نہین رہتی ہے وہان تاب تکلم مجھکو

خامشی نے مجھے کیا رتبۂ عالی بخشا
مردم دیدہ سمجھنے لگے مردم مجھکو

تم وہ نازک کہ تمھین بنش ہے الفت کی نظر
ہین وہ عاجز کہ نفس ہین مرے کژدم مجھکو

ہون مین بیمار جو عشق در دندان کا فروغ
چاہیئے گرد یتیمی پہ تیمم مجھکو

کیون نہ حیرت ہو کہ اس دل مین ملے تم مجھکو
ذرے مین مہر ملا قطرے مین قلزم مجھکو

شوق پرخندہ ہے یا اذن تکلم مجھکو
کوئی بتلاؤ تو مقصود تبسم مجھکو

شوق آغوش تو کچھ اور ہی کہتا ہے مگر
نازکی پر تری آتا ہے ترحم مجھکو

یاد بھی اوس بت کافر کی ہے ظالم ورنہ
دل سے کیون آتی ہے آواز تظلم مجھکو

تم مکانون کے ہو خواہان مین مکین کا جویا
تم پہ اے شیخ و برہمن ہے تقدم مجھکو

ہنسکے کہتا ہے غم یار کہ سبحان اللہ
گر تصور مین بھی آتا ہے تبسم مجھکو

ہوگیا ہجر مین اوس بت کے چمن دشت بلا
شاخ گل ناگ ہے گلبرگ ہے کژدم مجھکو

زلف مشکین ہے تیرے غمزہ کی تسکین بانہون
تیرے عشوے کا جو لجھا ہے تحکم مجھکو

زخم دل بولا جو کی فکر دوا کچھ مین نے
راہ مقصود ہون مین تم نہ کرو گم مجھکو

اس گمان سے کہ یہ مطلب کی کہیگا اپنے
نہین دیتے ہین کبھی اذن تکلم مجھکو

ہون مین بیمار غم عشق بتان اے واعظ
اپنی ہی خاک پہ واجب ہے تیمم مجھکو

خون رولائیگا بھلا زخم کی صورت کب تک
اے لب یار تیرا ضبط تبسم مجھکو

ضبط نالہ نہین کرتا ہون بوجہ فروغ
فلک پیر یہ آتا ہے ترحم مجھکو

## ردیف ہاے ہوز

خرام ناز سے کہدو ذرا آہستہ آہستہ
نہ ہو جاے کہین محشر بپا آہستہ آہستہ

یہ کسکے پاؤن کی آئی صدا آہستہ آہستہ
کہ پھر پیشوائی دل چلا آہستہ آہستہ

غبار قیس پر مجھکو نہایت رشک آتا ہے
کہ فرش کوچہ لیلی بنا آہستہ آہستہ

مین وہ ہون ناتوان ہے پاس خاطر جسکا عالم کو
مرے صحرا مین چلتی ہے ہوا آہستہ آہستہ

نہ تنہا دل ہوا غمگین نکلجانے سے پیکان کے
جگر بھی دیر تک روتا رہا آہستہ آہستہ

نگہ نیچی تبسم زیر لب ہے غور کر اے دل
یہ کچھ اب کہتی ہے پردے مین حیا آہستہ آہستہ

قیامت ہے مریض عشق سے اسبات کا کہنا
کہ کرتی ہے اثر اپنا دوا آہستہ آہستہ

نہین طاقت ہے ہم مین اے فروغ اب لب ہلانکی

کرینگے اشک شرح مدعا آہستہ آہستہ

روتے سے رکھے اے چشم سروکار ہمیشہ
تا سبز رہے نخل غم یار ہمیشہ

دل صبر کا دشمن ہے مجھے صبر سے الفت
ہوتی ہے بہم اسلیے تکرار ہمیشہ

کیا شکوہ بیداد ستم اونسے میں کرتا
میں بہی تو رہا اونکا طرفدار ہمیشہ

یہ غم بہی عجب جنس گرانمایہ ہے واللہ
رہتے ہیں بہت اسکے خریدار ہمیشہ

فرقت میں بہی ہمنے کبہی تکلیف نہ پائی
غمخوار رہا اپنا غم یار ہمیشہ

انجام ستم دیکہہ لے اے چشم جفا جو
گردش میں رہا چرخ ستمگار ہمیشہ

کہتی ہے پریشانی دل مجہسے کہ تجہکو
اوس زلف میں رہنا ہے گرفتار ہمیشہ

میخوار نہ تہے شیخ تو پہر پاس مغان کے
کیون رہن رہا جبہ و دستار ہمیشہ

کرتے ہیں فروغ آپ عبث فکر و تردد
دوزخ میں رہینگے نہ گنہگار ہمیشہ

کیا پریرویون کو کرتا ہے مسخر آئینہ
سحر کرتا ہے بلا کا یہ ستمگر آئینہ

پہر نہوتا اوسکی خودبینی کا رہبر آئینہ
میرے دل کا گر بناتا آئینہ گر آئینہ

صنعت مخلوق ہے یہ اور وہ صنع الہ
اوسکے رخ سے ہو مقابل کیجیے کیونکر آئینہ

جلوہ گاہ عکس مژگان ستمگر جبسے ہے
چبہہ رہا ہے میرے دل میں مثل نشتر آئینہ

ہین عیان عکس و گیسو سے بلائین چار اون
دل ہمارا آئینہ رخسار دلبر آئینہ

اونکو خودبینی سے فرصت ہی نہین جب آئین یاد
ہو رہا ہے آجکل سد سکندر آئینہ

ہوشیار اے دل کہ پہر آثار حیرت مین نمود | خواب مین ہمکو نظر آتا ہے شب بہر آئینہ

مہر انور ہو خجل جسکے کف پا سے فروغ
روبرو اوسکے بہلا ٹہیرے یہ کیونکر آئینہ

## ردیف یاے تحتانی

ذرا کہدو نگاہ شرمگین سے | فلک کو شرم آتی ہے زمین سے
تیری صورت کے معنی پوچہتا مین | جو ہوتا قرب صورت آفرین سے
بتون کا ذکر کیا مین خود ہون بیزار | تمنائے دل آفت گزین سے
مری آنکہون پہ پردہ پڑ گیا تہا | لڑین جا کر جو اوس پردہ نشین سے
ترے وعدے پہ کرتا ہون نہین تکیہ | نہ شرمانا مجہے میرے یقین سے
گدائی مانگتا ہون مین نہ شاہی | مجہے خود عار ہے تاج و نگین سے

فروغ اب نالہاے دل کو روکو
نہ بڑہ جائین کہین عرش برین سے

نہ آئین باز وہ اپنی نہین سے | ہمین باز آئینگے جان حزین سے
یہ کیسے ہو گئے ہم اونکے غم مین | کہ ہمکو پوچہتے ہین وہ ہمین سے
کیا دل نے جو عزم کوے جانان | تو جان بولی کہ مین رخصت ہمین سے
نکالون کسطرح مین دل سے غم کو | مکان کی زیب و زینت ہے مکین سے

خدا جانے قرار و صبر و تسکین
خفا کیون ہین دل اندوہگین سے
عیان ہین جوہر تیغ قضا سب
بُتِ سفاک کی چین جبین سے
یہ دل کی بیقراری جای کیونکر
خبر بہی تو نہین آتی کہین سے

فروغ اون سے نہ رکہئے ہان کی امید
اونہین فرصت نہین ہوگی نہین سے

اونکی تیغ ناز کہیہ چلتی ہے شرمائی ہوئی
آج شاید کچہہ دلِ نالان کی شنوائی ہوئی
دل مین پہر پیدا ہوا ہے دشت پیمائی ہوئی
پہر جنونِ فتنہ زا کی کارفرمائی ہوئی
آج کچہہ برہم ہے شاید ہمسے وہ گل پیرہن
ورنہ کیون بادِ صبا آتی ہے گہبرائی ہوئی
اس سے امید تمہارے دل نہ رکہنا تو کبہی
ہر کلی نخلِ تمنا کی ہے مرجہائی ہوئی
ضبط نے میرے جلا کر خاک مجہکو کر دیا
آتشِ سوزانِ مرحق مین شکیبائی ہوئی
کیون جہجکتا ہے دلِ نادان خدنگِ ناز سے
غیر ممکن ہے کہ پہر جاے قضا آئی ہوئی
بیخودی یون بے سبب ہمکو نہین ہوتی کبہی
رات بزمِ غیر مین کچہہ بادہ پیمائی ہوئی
یہ کتاب بیقراری جسکا دیباچہ ہے آہ
اس دلِ مضطر کی ہے تصنیف فرمائی ہوئی
حسرت و اندوہ و غم سے کہدوبا ہری ہین
یاد اک پردہ نشین کی دلمین ہے آئی ہوئی
دیکہتے ہی پاوحشت میرا چلانے لگی
تہی جو زنجیر جنونِ مجنون کی بنوائی ہوئی
تیرے چہینٹون سے نہین سجہہ نہی کی اے ا غط کبہی
آتشِ دل ہے کسیکے غم کی بہڑکائی ہوئی

وقصد تو بہ کا نہ اوسنے کریا ہوا ہے فروغ

## آرزوے وصل ہی کہیہ آج گہبرائی ہوئی

خدنگ ناز سے کہدو ذرا خدا کے لئے — کہ چھوڑ دے کوئی دو چار تو قضا کے لئے

مرے ہی دل کو بنایا مری تمنا نے — جگہہ تلاش جو کی طرح کربلا کے لئے

نگاہ ناز نے سب ابتدا مین کر چھوڑا — رہا نہ طرز ستم کوئی انتہا کے لئے

ہجوم غم دل نالان کو پا کے کیا خوش ہے — بہت ملول تھا یہ کاروان درا کے لئے

حنا کو خون جگر سے بہت دنون سینچا — نئے طریق سے بوسے کسیکے پا کے لئے

جفائے یار نے شکوہ مری وفا سے کیا — جو مین نے ہاتھ اوٹھائے کبھی دعا کے لئے

چھوڑا کے دیر کو راہ حرم بتانا ہے — نہ شیخ بن تو برہمن ذرا خدا کے لئے

اوسکے دل مین ہمیشہ غبار ہمسے رہا — کہ خاک راہ بنے جسکے نقش پا کے لئے

**فروغ کیا مجھے دیوانہ تم سمجھتے ہو**
**ہوا ہون آپ سے بیگانہ آشنا کے لئے**

کسی سے یہ کہنے کے قابل نہین ہے — کہ پہلو مین پھر شام سے دل نہین ہے

تصور بھی بوسے کا کہتا ہے مجھسے — کہ تو منہہ لگانے کے قابل نہین ہے

پڑی ایسے دریا مین کشتی ہماری — کہ جسکا دو عالم مین ساحل نہین ہے

نکر سنج گر تجھسے خنجر نہ اوٹھا — ادا کیا تیری یار قاتل نہین ہے

سلامت ہے اے جنون زور تیرا — مجھے کچھ بھی خوف سلاسل نہین ہے

ذرا سوچ تو تجھکو جانا کہان ہے — ارے دل تجھے فکر منزل نہین ہے

فروغ اب توسامان چلنے کا کیجے
یہ بستی تو رہنے کے قابل نہین ہے

دل سے ہوس ناصیہ سائی نہین جاتی
تحریر جبین ہمسے مٹائی نہین جاتی

نادم ہون بہت دل سے ہین او عدۂ جانان
اب بات کوئی مجھسے بنائی نہین جاتی

منظور نظر یاس تھے ہین واہ رے قسمت
یا آنکھہ بھی اب ہمسے ملائی نہین جاتی

اطفال سے امید وفا کیا کوئی رکھے
اشکون سے لگی دل کی بجھائی نہین جاتی

دنیا مین بجز شدت تکلیف شب ہجر
وہ کیا ہے جو انسان سے اوٹھائی نہین جاتی

للہ ذرا صبر تو کر اے دل مضطر
یون خاک مین توقیر ملائی نہین جاتی

اللہ رے بیرحمی شمشیر تغافل
بسمل سے ذرا خاک اوڑائی نہین جاتی

اے نالۂ دل تو ہی وہان جا کے خبر کر
زحمت شب فرقت کی اوٹھائی نہین جاتی

کسطرح کہین تیر نظر سے کہ پلٹ جا
ہمسے تو دلا آنکھہ چورائی نہین جاتی

بیتابئ دل ہمسے فروغ ایسی صورت
آغوش تمنا مین سلائی نہین جاتی

کسلیے پر شور دشت بلے نالۂ شبگیر ہے
عشق کا روز ازل سے ہجر دامنگیر ہے

کون کہتا ہے کہ زلف پر شکن زنجیر ہے
یہ مری تقدیر کی پیچیدہ اک تحریر ہے

ہر قدم پر سیکڑون جانین فدا ہونے لگین
کیا خرام ناز ہے کیا نازکی تسخیر ہے

اپنی مژگان کو چھپا لو تم خدا کیواسطے
مین کمانداروں کو سنتا ہون تلاش تیر ہے

سیکڑون تیر جفا کہاتا ہی پہ پلٹتا نہین
طائر دل ہے مرا یا طائر تصویر ہے

کچھ سبب ہے زلف مین پہنسنے کا دل کے ورنہ کیون
باہمہ آزادگی یون بستۂ زنجیر ہے

آمد آمد یا الٰہی کس شکار افگن کی ہے
جسکا صحرا مین تمنائی ہر اک نخچیر ہے

چین نمایان کرکے پیشانی پہ فرماتے ہین وہ
یہ ہمارے طالبان وصل کی تقدیر ہے

جان شیرین کو نہ کہوتا کوہکن گر جانتا
صاحب صبر و محن سیراب جوئے شیر ہے

دولت بیدار ہے عالم مین عجز و انکسار
خاک کو ہے خاکساری غیرت اکسیر ہے

مرشد کامل نے ہمکو یہ نصیحت کی فروغ
بے غرض احسان کرنا اک عجب تسخیر ہے

جو یہ سمجھتے کہ ایسی بری ہے خو دل کی
تو بھولکر بھی نہ ہم کرتے آرزو دل کی

ضرور کوچۂ گیسو سے کوئی آتا ہے
مشام جان مین مہک آرہی ہے بو دل کی

پسند یار جو ذلت ہوئی تو بسم اللہ
اونہین کے غم نے بڑہائی تھی آبرو دل کی

عجب مذاق کی کرتا ہے آجکل باتین
قریب آکے ذرا سنئے گفتگو دل کی

ہوئی ہے آج یہ کیون صبح سے الٰہی خیر
تلاش دل کو مری مجھکو جستجو دل کی

یہ کسکے آتش رخسار کا ہے شیدائی
کہ شکل شعلے نے پائی ہے ہو بہو دل کی

گمان یہ ہمکو نہ تہا آپکی محبت سے
کہ اپنی جان ہی ہو جائیگی عدو دل کی

سنا ہے لشکر مژگان کی کی ہی مہمانی
خدا ہی ہے جو رہے آج آبرو دل کی

اونہین کے دل کی صفائی کا سیکھے انداز
جو اشک گرم سے کرتے ہین شستشو دل کی

فروغ کہیے تو اس بیخودی کے عالم مین
تلاش اپنی کرین ہم کہ جستجو دل کی

دل مرا اونکی طبیعت دونون نازکتر ہین
ہے یہ کافر ماجرائی حضرت عشق آپکی
کون مہمان ہے ترے گھر مین بتاتا آ دل کہ رات
دوست ہے یا دشمن کا اوسکے جب یہ چرخ کینہ جو
گر ترے سے روئے کتابی کا سنے گلزار وصف
رات مجھسے وہ کرہ سفر ما بڑے اصرار سے

سخت حیرانی ہے مجھکو دیکھیے کیونکر بنے
ورنہ دل کو کب لیاقت تھی کہ اسکا گھر بنے
پتلیان دربان نہین آنکھون کے حلقے در بنے
پھر بھلا دل کی مرے بگڑی ہوئی کیونکر بنے
ہر ورق گل کا یقین ہے شوق کا دفتر بنے
پوچھتے تھے داغ دل کیسے بنے کیونکر بنے

بارگاہ گردش چشم ستمگر سے فروغ
حکم ہی پھر گھر ہما اشہر سے باہر بنے

مطلب اپنا ہم زرا بیدادگر کہنے کو تھے
دیکھ لو اب غیر سے کچھ بن نہین پڑتی تھین
پیشتر آنے سے اونکے بیخودی سی آگئی
دل کی بیتابی سے کل شرما گئے وہ ورنہ کچھ
ہے بڑا احسان ادب کا منع جسنے کردیا
ہو چکین غیرون سے باتین یا ابھی باقی ہین کچھ

کچھ مصیبت دل کی کچھ حال جگر کہنے کو تھے
بس ہمین کو تم برا آٹھون پہر کہنے کو تھے
کچھ نہ کہنے پائے ہم اور کسقدر کہنے کو تھے
ہم ادھر سننے کو تھے اور وہ اودھر کہنے کو تھے
ورنہ اون سے آج ہم دل کی خبر کہنے کو تھے
ہم بھی حال درد دل کچھ مختصر کہنے کو تھے

گفتگو زاد سفر کی اب عبث ہے اے فروغ

شرم عصیاں سے کہا ہوتا اگر کہنے کو تھے

نظر بطرح کچھ بدلی ہوئی ہے چشم پرفن کی
نگاہ قہر یارب برق ہوگی کسکے خرمن کی

دل ناشاد میں پھر ناامیدی گھر بناتی ہے
خبر لے او خدنگ ناز جاناں اپنے مسکن کی

ہمیشہ یا الٰہی تر رہے خون شہیداں سے
رہے رشک گلستاں ہر گلی قاتل کے دامن کی

سمجھتا ہے جہاں سینے کو میرے وادی ایمن
وہ مشعل تیرے سوز غم نے میرے دلمیں روشن کی

مرے لب پر جفاے دوست کا شکوہ معاذ اللہ
شکایت بھی کبھی مجھسے سنی بیداد دشمن کی

عنایت جو نگاہ ناز کی ہی دل پہ کیا کہئے
عیاں ہے سارے عالم پر حقیقت برق و خرمن کی

ذرا آکر تماشا دیکھئے اس دل کے زخموں کا
بہار اب دید کے قابل ہوئی ہی میرے گلشن کی

کہاں لیجاؤں یارب اس دل مضطر کو بہلانے
چمن سے بھی تو آتی ہی صدا فریاد و شیون کی

الٰہی کیا ہوے وہ دن کہ وحشت مجھ پہ مرتی تھی
جنوں کو آرزو رہتی تھی مرے جیب و دامن کی

تڑپنا دیکھکر دل کا مرے مخلوق کہتی تھی
کہ یارب یہ نہو حالت کسی دشمن سے دشمن کی

بلائیں لیتی تھی دست تمنا کس محبت سے
کبھی میرے گریباں کی کبھی جاناں کے دامن کی

نہ خالی ہو مری پیری خیال روے جاناں سے
رہے یارب خزاں بھی گل بداماں میرے گلشن کی

فروغ اس گفتگو سے شب کا مطلب آپ کچھ سمجھے
شکایت تھی تمہارے نالہ و فریاد و شیون کی

گل کو پہچان تو بلبل کہ یہ تن کسکا ہے
اسکے خندے کی صدا حرف و سخن کسکا ہے

آپ ہی کے قد دلجو نے کیا حشر بپا
اور یہ کام بھلا شفق من کسکا ہے

ہنس دیے گل کسطرح مین نے جو گلشن مین کہا — یارب ان غنچون کی مانند دہن کسکا ہے

ہے وہی بلبل مہجور شکستہ پر و بال — اور یہ غل پس دیوار چمن کسکا ہے

بیوفائی کا گلہ شیوۂ عشاق سہی — آشنائی مین جفا کیجئے چلن کسکا ہے

رنج کا گھر ہے کبھی مسکن راحت ہے کبھی — نہین معلوم یہ دل خاص وطن کسکا ہے

ایکدم کو نہین گردش سے تجھے چین کبھی — ایسا جوینده تو اے چرخ کہن کسکا ہے

خلق کہتی ہے اسے رشک گلزار جنان — دل پہ یہ داغ خدا جانے چمن کسکا ہے

ہے حدیث نبوی یہ کہ تو رہ مثل غریب — یہ مسافر کده دنیا ہے وطن کسکا ہے

وہ نہ گلشن ہی رہا اور نہ وہ اوسکی بہار — اب تصور تجھے اے ذوق چمن کسکا ہے

شوخ کس درجہ کلام آپکا ہوتا ہے فروغ
سچ تو فرمایئے یہ طرز سخن کسکا ہے

پھر دل سے مرے آج مری آہ لڑی ہے — حیران ہون کہ آپسمین یہ کیا پھوٹ پڑی ہے

کرنا نہ ضیا ذکر مری کلفت دل کا — کہنا کہ تری یاد کو تکلیف بڑی ہے

کاکل سے تمنا مری آگے نہین بڑہتی — یہ خام ابھی ایک ہی سودے پہ اڑی ہے

پر جلتے ہین فریاد کے جاتے ہوئے وان تک — دیکھو تو کہان جا کے مری انکہہ لڑی ہے

تھے کل سے کہان اے دل وحشی ادہر آ — زنجیر جنون آپکی مشتاق بڑی ہے

ناصح نہین مانیگی تمنا ہے دل زار — کچھہ کہئے نہ اسکو کہ یہ بیہودہ بڑی ہے

کس خواب گران مین ہے فروغ آنکھ تو کھولو

خورشید قیامت کا سہی اور دہوپ کڑی ہے

پہر خرابی کے ہین آثار خدا خیر کرے
ہمسے اور دلسے ہے تکرار خدا خیر کرے

رات سے درد ہے پہر زخم جگر مین پیدا
اور دوا سے ہے ہمین عار خدا خیر کرے

دل بلا مین تہا پہنسا فکر تہی ہمکو اوسکی
اب ہوئے ہم بہی گرفتار خدا خیر کرے

آج پہر شام سے یہ درد و غم و رنج و الم
ہمکو کرتے ہین بہت پیار خدا خیر کرے

ہوگیا ہو نہ کہین شیخ بہی اوس بت پہ فدا
سبحہ کے ساتہہ ہے زنار خدا خیر کرے

خواب مین رات بڑی حیلہ و چالاکی سے
ہمنے چومے ہین لب یار خدا خیر کرے

دیکہکر اون کا تبسم دم ذکر دل زار
پہر یہ آنکہین ہوئین خونبار خدا خیر کرے

پہر مرے زخم جگر نے بحضور قاتل
وا کئے ہین لب اظہار خدا خیر کرے

آج پہر دیکہو فروغ اوس بت کافر کے حضور
حال دل کرتے ہین اظہار خدا خیر کرے

بہت داغ ہین جسمین وہ دل یہی ہے
سواد چمن کا مقابل یہی ہے

اسی دل مین ہوتی ہین قتل آرزوئین
تماشاگہ رقص بسمل یہی ہے

نہ جانا غم یار تو دل سے میرے
مکان تیرے رہنے کے قابل یہی ہے

دم قتل ہرگز تڑپنا نہ اے دل
یہان پاس آداب قاتل یہی ہے

رولائیگی خنجر کو خون دیکہہ لینا
اگر حسرت دیدۂ و دل یہی ہے

تمہارے کف پا سے ہونگے خجل ہم
جو پامال شیشۂ دل یہی ہے

لیا مین نے کب نام تیری ادا کا
قضا میری کہتی ہے قاتل یہی ہے

ہنستی جو ایک دم نہ روتی تو اتنا
سزا تیری اے شمع محفل یہی ہے

کوئی دم مین کٹتا ہے اس دل کا جہگڑا
اگر خنجر ناز قاتل یہی ہے

نہ ٹوٹے ابہی تار جور و ستم کا
تقاضاے بیتابیٔ دل یہی ہے

دل زار پہ کیجیے جان کو قربان
فروغ اپنی لیلی کا محمل یہی ہے

جوش پر ہے پہر یہ بحر دیدۂ تر دیکہیے
روکتے ہین دست و دامن اسکو کیونکر دیکہیے

کیا تامل ہے جو کرنا ہو وہ سب کر دیکہیے
جان و دل حاضر ہین دونون بندہ پرور دیکہیے

پہر مزاج یار کچہہ برہم نظر آتا ہے آج
پہر بدلتا ہے زمانہ ہمسے تیور دیکہیے

پہر لب زخم جگر کچہہ خشک ہے اے چارہ گر
چاہتا ہے پہر یہ شاید آب خنجر دیکہیے

رات کیا ہمنے کہا تہا یاد ہے اے چشم تر
پہر یہ طفل اشک نکلے گہر سے باہر دیکہیے

اوٹہہ نہین سکتا ہے اب بار نگاہ لطف بہی
کسقدر کمزور ہے یہ جسم لاغر دیکہیے

بے تکلف آپ ہین آپکے غم کے سوا
کون رہتا ہے ہمارے دل کے اندر دیکہیے

رات سے کہتی ہے مجہسے یہ گرانباری مری
ہمت دوش عزیزان آج مرکر دیکہیے

ناخن اندیشۂ دل گرم کاوش ہے بہت
کب کہلے یہ عقدۂ زلف معنبر دیکہیے

کہیے اوس سے محبت ہے وہی کچہہ کام کا
جس دل بیتاب کو قابو سے باہر دیکہیے

اونکے آنے کی خبر اے دل نہایت گرم ہے
اب کہین جانے نہ پائے جان مضطر دیکہیے

نامۂ شوق اپنا پہلے تہا نہایت مختصر — رفتہ رفتہ ہوگیا دفتر کا دفتر دیکھیے

دیکہنا ہے حال ہمکو رند و زاہد کا فروغ
کون چہپتا ہے تر دامان محشر دیکھیے

دل پہ کچہہ آفت نئی دیکہی ہے کیا آتے ہوئے — میری آنکہون مین جو اشک آتے ہین گہبراتے ہوئے

اے کشش کبتک فریب وعدہ اسکو دیجیے — شرم آتی ہے مجہے اب دل کو سمجہاتے ہوئے

یہ ستم اے بخت برگشتہ کہ اوس بے رحم کو — خواب مین بہی شرم آئی شکل دکہلاتے ہوئے

حسرت دل نے کیا تہا رات ایک محشر بپا — دیکہکر اوس بزم مین پروانے کو جاتے ہوئے

پارسائی سے تو اب ہم بہر خدا باز آئے — عمر گذری آرزو کو مری شرماتے ہوئے

ہمنے دیکہا ہے چمن مین دیکہکر اونکی بہار — رنگ گل کو بوئے گل کیطرح اوڑتے جاتے ہوئے

کسقدر سر اپنا پیٹا دل نے کوئے یار مین — ناتوانی کو جو دیکہا پاؤن پہیلاتے ہوئے

اونکا جانا پاس سے مرے وہ آکر دیکہہ لے — جس کسی نے جان کو دیکہا نہو جاتے ہوئے

ہجر کی شب اس دل بیتاب نے خون رو دیا — صبر بیکس کو جو دیکہا ٹہوکرین کہاتے ہوئے

کچہہ عمل ہوتا تو ہم بہی ساتہہ لیجاتے فروغ
شرم آئیگی ہمین جنت مین یون جاتے ہوئے

نکل جا او دل مضطر مرے کاشانۂ تن سے — غضب مین جان ہے میری تری فریاد و شیون سے

عجب کچہہ چیز ہین یہ حضرت دل بہی معاذ اللہ — شکایت جور کی کرتے ہین اوس کافر کی چتون سے

بوقت صبح سمجہا ہے مین نے خون کو اپنے — کہ محشر تک نہو نا تو جدا قاتل کے دامن سے

عجب ہنگامہ سہتا ہی بپا اس کشور دل مین
خیال زلف لڑتا ہی ہوا روے روشن سے

بُرا ہو اِس بدآموز بتان یعنی مرے دل کا
عیان تھے صلح کی آثار کل تک اونکی چتون سے

مجھے عشق آ گیا تھا گل چمن مین دیکھکر گل کو
نہایت منفعل ہون آج مین اوس شوخ بدظن سے

گلون کو دیکھکر یاد آ ئے شاید داغ دل مرے
سنا ہے آج کل بیزار ہین وہ سیر گلشن سے

وہ مجنون ہون اگر روتا ہوا جاؤنمین صحرا کو
تو اشکون کو مرے پہنچے جنون صحرا کی دامن سے

وبال جان ہوا آخر کو رکھنا دل کا پہلو مین
بہت چوکے جو ہمنے دوستی کی اپنے دشمن سے

ہوا تاریکیی مرقد مین آ کر ہمکو یہ روشن
کہ شمع زندگی روشن ہوئی تہی شمع مدفن سے

فروغ اپنے مقدر کا بھلا یہہ پوچھنا کیا ہے
تصور مین وہ پونچھین میرے آنسو اپنے دامن سے

سر گشتہ بہر خال رخ یار ہو گئے
ہم دل لگا کے نقطے سے پرکار ہو گئے

لاغر ہوئے ہم اتنے کہ نفرت ہوئی اونہین
ایسے سبک ہوے کہ گرانبار ہو گئے

رخصت ہوا ہے امید نشاط شب وصال
ہم نذر امتحان غم یار ہو گئے

وہ دیکھتے ہین ہمکو پس قتل بار بار
ہم قتل ہو کے کیا ہی طرحدار ہو گئے

اے چشم شوق تو نہ ہٹی ہمتو مر مٹے
پردے تیرے حجاب رخ یار ہو گئے

یہہ اعتبار عشق بہی کیا ہے بلا جان
تڑپا تو غیر تجھسے وہ بیزار ہو گئے

ہے سے نہ پوچھو عالم آزادگی کا حال
ہم آنکھ کھولتے ہی گرفتار ہو گئے

دیکھا جب اونکو یاد مرے حال زار کو
گلہاے باغ دیدہ خونبار ہو گئے

یہ ہے کمال خوبی زلف دوتا کہ ہم
سنبل کو دیکھتے ہی گرفتار ہو گئے

بگڑے سفارش دل مضطر پہ وہ فروغ
ہم کار خیر کر کے گنہگار ہو گئے

کلیجا آج پھر منہ کو دم فریاد آتا ہے
وہی بیداد گر پھر دل کو شاید یاد آتا ہے

قفس سے گو چھٹے مدت ہوئی لیکن ابھی تک
خیال انتشار خاطر صیاد آتا ہے

وہ رخ بھی تو نہیں کرتے ادھر کیا ذکر آنیکا
تمہیں کچھ ننگ بھی اے نالۂ فریاد آتا ہے

الٰہی کس جگہ یہ وحشت دل مجھکو لائی ہے
جدھر دیکھا ادھر سے ناوک بیداد آتا ہے

نہیں معلوم یارب یہ رکاوٹ یا نزاکت ہے
بہت آہستہ آہستہ ستم ایجاد آتا ہے

خموشی سے تو میری پوچھ لے اے غمزۂ دلبر
کبھی میرے بھی لب پر شکوۂ بیداد آتا ہے

تعجب ہے بہت مجھکو کہ با ایں حزم و ہشیاری
بتوں کے دام میں کیونکر یہ دل ناشاد آتا ہے

کہیں کیا کون کرتا تھا ہمارے منتیں ہر دم
بھلا اب وہ زمانہ کس کو یاد آتا ہے

مرے ہوتے ہوئے غیروں پہ ہو مشق جفا کاری
بہت افسوس ہے مجھکو اے ستم ایجاد آتا ہے

بہت خوش ہو کے جان پھر لب پہ استقبال کو آئی
کدھر سے یا الٰہی مژدۂ بیداد آتا ہے

اثر کو آشتی لازم ہے ورنہ دیکھیے کیا ہو
دل بیتاب خود لب پر لیے فریاد آتا ہے

بہت اتراتا ہے میری ناتوانی سے غم جاناں
دل مضطر میں رہنے کا مزہ جب یاد آتا ہے

یہ شور و شر جو سنتے ہو نہیں ہے حشر کا ساماں
فروغ خستہ دل کرتا ہوا فریاد آتا ہے

خدا سمجھے مری اس چشم تر سے
بہڑایا دل کو کس کافر نظر سے

تغافل اونگاہ ناز اتنا
گرے جاتے ہین ہم اپنی نظر سے

کسی پہلو نہین ہے ہجر مین چین
جو دل بیٹھا تو درد اوٹھا جگر سے

طلب کرتا ہے ہر دم داغ تازہ
کلیجا پک گیا اب تو جگر سے

قرار و صبر مرے غمکدے تک
نہین آتے دل مضطر کے ڈر سے

نگاہ ناز اونکی زور پر ہے
گرائے جسکو وہ چاہے نظر سے

دل گستاخ کا ہو خانہ ویران
نکالا جسنے مجھکو اُسکے گھر سے

آلہی بند تھے مرے لب و چشم
یہ لخت دل نکل آئے کدھر سے

ہوئے پامال ہم کوچے مین اونکے
بڑا ہی بوجھہ اُترا اپنے سر سے

جواب نامہ و پیغام کیسا
لڑائی ٹھن گئی خود نامہ بر سے

ہمارے دل کے کام آئے الٰہی
کٹاری وہ لگاتے ہین کمر سے

ہوئے جاتے ہین زخم دل کی در بند
غم جانان اب آئیگا کدہر سے

بلندی دیکھے گر اس میکدے کی
عمامہ شیخ کا گر جائے سر سے

نماز وصف دندان کا ہے گر قصد
وضو کیجے فروغ آب گہر سے

کسطرح نظر آئیگی شکل اونکی کمر کی
تصویر کھنچی ہے مرے نالون کے اثر کی

شمشیر اجل کا مجھے ممنون نہ کرنا
اے تیغ نگہ تجھکو قسم ہے مرے سر کی

لے درد نہان آپکی کیا بات ہے اللہ
لی خوب خبر دل کی مرے اور جگر کی

ٹوٹے نہ ابھی تار مژہ خوف سے اشکو
خجلت نہو دمساز کہین دیدۂ تر کی

جز بست کوئی آنکھ ملاتا نہین اس سے
شاگرد ہے یہ دختر رز کسکی نظر کی

ہمدم ہے کسی کان ملاحت کا تصور
کٹتی ہے بڑے لطف سے اب زخم جگر کی

غیرت تو فروغ آہ شرربار کی دیکھو
کہتی ہے کہ ممنون نہونگی مین اثر کی

ہوا دل خاک اور زخم غم دلدار باقی ہے
گری دیوار لیکن رخنۂ دیوار باقی ہے

خدا کیواسطے مجھکو نہ کیجے منع رونے سے
ٹپکنا دل کا خون ہوکر ابھی اے یار باقی ہے

تغافل کی شکایت کو نہ لاتا لب پہ مین لیکن
تحمل اب نہین ظالم بت عیار باقی ہے

صفائی پر تو اپنی اسقدر نازان نہو اے دل
ابھی آئینہ مین تیرے بہت زنگار باقی ہے

لیا کرتے ہین بل کی اونکے گیسو مصحف رخ سے
ابھی رنجش میان کافر و دیندار باقی ہے

نہین آتا ہی پھر فاتحہ تو خاک پر میری
ترے دل مین غبار اے یار یا کچھ پیار باقی ہے

تعجب ہے کہ تیرے عہد مین اے ساقی سرخوش
تن زاہد پہ اب تک جبہ و دستار باقی ہے

فروغ خوش بیان اک اور بھی تازہ غزل لکھیے
ابھی تو کلک مین کچھ شوخی رفتار باقی ہے

نہین سوجھ بیان کچھ تن مین جان زار باقی ہے
وہان کچھ پردۂ انکار مین اقرار باقی ہے

غم جانان کمی ہرگز نہ کرنا دل کی کاوش مین
ابھی کچھ آئینہ رو سے دیدۂ خونبار باقی ہے

کہان جاتا ہی ایدل زخمی تیر مژہ ہوکر
ابھی تو تیغ ناز دلربا کا وار باقی ہے

سنا ہی کیجیے صاحب تمہاری اس زبانہ مین
کہان یوسف کی اب وہ گرمی بازار باقی ہے

یہ ہے یارب ترقی پر ستم اونکا جفا اونکی
دل مضطر مین جبتک خواہش آزار باقی ہے

کہلا ہمپر یہ عقدہ بعد مردن قبر مین آکر
بہت آسان تہا جو گزرا بہت دشوار باقی ہے

لحد مین بہی وہی سامان وحشت سب مہیا ہین
وہی ہم ہین وہی دل ہے وہی آزار باقی ہے

سبب کیا پوچھتے ہو تم فروغ اس زندگانی کا
دہان کچہہ پردۂ انکار مین اقرار باقی ہے

اگر کچہہ خون دل کو دامن قاتل سے کہنا ہے
تو فرمان ادب کچہہ ہمکو بہی اس دل سے کہنا ہے

جو کچہہ کہنا ہے پروانے کو شمع محفل آرا سے
وہی ہمکو بہی اوس برہمزن محفل سے کہنا ہے

کہان جاتا ہی او قاتل ٹھہر بہر خدا دم بہر
ابھی خنجر کو تیرے کچہہ دم بسمل سے کہنا ہے

دل نادان اوٹھا کر ہاتہہ ہمکو اپنی ہستی سے
سلام شوق تیرا خنجر قاتل سے کہنا ہے

کہو اس چرخ سے روکے نہ ہرگز میرے نالے کو
پیام دل وہی اوس لامکان منزل سے کہنا ہے

سحر بہی متصل ہے زندگی کی شب سے او غافل
زبان حال سے یہ شمع کو محفل سے کہنا ہے

جرس نے کسطرح چلا کر دل مجنون کو کہنا تہا
کہ میری چشم کو کچہہ پردۂ محمل سے کہنا ہے

کسی افسون سے اوس چاہ ذقن تک جا نہین سکتے
یہ اب ہمکو اسیران چہ بابل سے کہنا ہے

نکل آئے ذرا پہلو ہی کہدے سے اے غم جانان
مجہے کچہہ اور کہنا اس چشم تر کو دل سے کہنا ہے

حصول اہل کرم سے کیا تہیدستان قسمت کو
زبان موج سے دریا کو یہ ساحل سے کہنا ہے

پہونچا جام شکر تا لبِ جانان کسی ڈہب سے
دم آخر مجہے یہ اپنے آپ گل سے کہنا ہے

ذرا فرصت تو دو پہر خدا لے دردِ بیتابی
کہ پہر کچہہ دل کو مجہسے اور مجہے کچہہ دل سے کہنا ہے

فروغ اس آفتاب داغ دل کو روبرو کرکے
سلام عارض جانان مہ کامل سے کہنا ہے

سنا چاہے ہے دل مضطر کا پہیرے گریبان کوئی
دہانِ زخم دل مین تیغ کی رکہدے زبان کوئی

بتا سکتا نہین اونکے دہن کا اب نشان کوئی
کسیکو ہو سخن گر اسمین تو کہولے زبان کوئی

وہی حالت دل مضطر کی ہے سودا کے کاکل مین
کہ جیسے مضطرب ہو طائر بے آشیان کوئی

عجب نازو ادا سے خاک رہ یان کی تڑپتی ہے
ابہی اس دشت سے شاید گیا ہے کاروان کوئی

بہت دیکہی ہین ہمنے دعوتین مخلوق مین لیکن
نہ غم سا میہمان دیکہا نہ دل سا میزبان کوئی

جسے دیکہو تمنائی ہے اونکے آب خنجر کا
نہین اب چاہتا ہے خضر عمر جاودان کوئی

جگر اور دل کی میرے دیکہکر بہڑکی ہوی آتش
خدنگ ناز کہتا ہے کہ اب بیٹہے کہان کوئی

دل محبوس کو گل آہ کیسا یاد آتا ہے
جو میرے سامنے آتا ہے پہنے بیڑیان کوئی

الہی آتش گل نے بہڑک کر کیا جلایا ہے
نظر آتا نہین اب اس چمن مین آشیان کوئی

نگون سر تا زمین ہون اور نالہ آسمان جنبان
نہ مجہسا پیر عالم مین نہ مجہسا ہے جوان کوئی

برائے نام ہے وہ اور اسمین تیغ لٹکی ہے
سوا اسکے کمر کا اونکی دیگا کیا نشان کوئی

حرم مین بہی صنم کا کس ادب سے نام لیتا ہے
فروغ اس دل سا دیکہا ہے جہان مین بتپرستان کوئی

اشک اب کم ہو چلے لخت جگر آنے لگے
پھول گر کر نخل مژگان مین ثمر آنے لگے

اندنون پھر غیر شاید اونکے گھر آنے لگے
پھر فرشتے موت کے ہمکو نظر آنے لگے

اضطراب دل کا شاید ہو چلا ہنگامہ گرم
لخت دل گھبرا کے سوے چشم تر آنے لگے

پھر ہجوم گریہ و آہ و فغان ہونے لگا
پھر دل مضطر کے منظور نظر آنے لگے

دیکھیے دل آگیا اندھیر کا عہد شباب
گیسوے مشکین جانان تا کمر آنے لگے

فیض قید عشق سے کیا ہوگئے آزاد ہم
شادی و غم اب ہمین یکسان نظر آنے لگے

جلد چل اے دل اگر ہے سرخروئی کی طلب
کوچۂ قاتل سے مردم خون مین تر آنے لگے

تب کمال گریۂ بے اختیار شوق ہے
اشک تر کے ساتھ جب لخت جگر آنے لگے

پھر چلا پیمانہ شاید شوق کے بھی عمر کا
خط کسیکے اب نہایت مختصر آنے لگے

بت پرستی کا ہماری نفع دیکھا زاہدا
پاس سے اللہ کے پیغامبر آنے لگے

کسلیے یہ شور و شر اے گریۂ بے اختیار
اب تو نالے دل سے مقبول اثر آنے لگے

ہم بھی قائل ہین ترے دل کی صفائی کے فروغ
اب تو وہ جان جہان آمین نظر آنے لگے

نگاہ ناز کا پھرنا یہ چار سو کیا ہے
الٰہی خیر یہ انداز جستجو کیا ہے

نہ کفر و دین مین یہ عشوے نہ روز و شب یہ ناز
خدا ہی جانے کہ وہ زلف کیا ہے رو کیا ہے

جناب پیر مغان غور کیجئے تو ذرا
یہ میرے لب یہ صدا سبو سبو کیا ہے

کسیکے سوزن مژگان کی یاد ہی باعث
وگرنہ چاک جگر کو غم رفو کیا ہے

نگاہ ساقی و ناز نگاہ سے ہے صہبا
ہمارے واسطے فکر مے و سبو کیا ہے

عجب دماغ ہے خنجر کا اوسکے کہتا ہے
کہ میری شان کے آگے تیرا گلو کیا ہے

کسیکے جور کی رسوائی کا ہے ہمکو خیال
وگرنہ عشق کے نزدیک آبرو کیا ہے

نہین مجال سخن دان ہے اور اگر ہو بہی
تو کس زبان سے کہین ہم کہ آرزو کیا ہے

ہمارے پردۂ ہستی مین کوئی بیٹھا ہے
وگرنہ آپ ہمین اپنی جستجو کیا ہے

بہار عارض جانان کو دیکھتے ہین فروغ
چمن کے سنبل و گل کیا ہین رنگ و بو کیا ہے

اب اسکے بعد نہ کہیگا مجہسے تو کیا ہے
وگرنہ مین بہی کہونگا یہ گفتگو کیا ہے

دل حزین سے مرے تجہکو گفتگو کیا ہے
رہیگی پاس یہان لے امید تو کیا ہے

کہین وہ گہر سے نہ نکلے ہون دیکہ تو اے دل
وگرنہ آج یہ ہنگامہ چارسو کیا ہے

جلا کے خاک کیا خاک کو اوڑا بہی دیا
اب اور ہمسے ترے دل کی آرزو کیا ہے

ہے آج پہلو مین برپا عجیب ہنگامہ
کوئی سنو تو دل و غم مین گفتگو کیا ہے

غبار دل سے کسیکے دہلے تو جانین ہم
وگرنہ رخ کی سکر و یہ شست و شو کیا ہے

جو سوز دل سے نہ پڑہیے تو وہ نماز ہے کیا
جو خون دل سے نہ کیجے تو وہ وضو کیا ہے

یہ جان زار ہے کیون دل یہ اسقدر شیدا
الٰہی دل مین بجز درد آرزو کیا ہے

جواب پائیگا اے دل زبان تیغ سے تو
دہان زخم سے ہردم یہ گفتگو کیا ہے

دل نحیف کو میرے کہان ہے تاب سخن
جناب پوچہیے مجہسے کہ آرزو کیا ہے

فروغ تم بھی کہو تم او نہین سجا ے حضور
جو بات بات پہ کہتے ہین تمسے تو کیا ہے

آہ ابتک یہ آبلے دل کے
نہ بنے چہالے تیغ قاتل کے

اون سے یا اونکی تیغ سے ملکے
خوب نکلینگے حوصلے دل کے

دیکھہ او قیس طور اس دل کے
ہین سب انداز اسمین محمل کے

دست قاتل کو چوم لین کہین
دیکھنے والے زخم بسمل کے

سخت جانی بس اب خدا کیلئے
دکھہ چلے ہاتہہ میرے قاتل کے

قیس کو خاک ہو کے رہنا تہا
گرد کیطرح گرد محمل کے

بدگمانی تو دیکہو ذبح کے بعد
بال و پر توڑتا ہے بسمل کے

اپنی چتون سے پوچھیے تو ذرا
کستنے لوٹے ہین قافلے دل کے

فصل گل آ ئی دل ہین لینے لگے
چٹکیان نالے سپہر عنا دل کے

کہینچکر تیغ کہنچ رہا مجہسے
جذب دل دیکھہ جور قاتل کے

دونون آنکہین ہین چشم دید گواہ
اور ہم مدعی ہین اس دل کے

قیس لیلی کو کیسے پاسکتا
ہوش اوڑاتے تہے ناز محمل کے

ناخن تیغ سے کہلے آخر
جتنے عقدے تہے میری مشکل کے

کعبے سے تنکدے کو پہونچا دے
ہمتو جویا ہین اپنے کامل کے

شوق پابوس مین کیسے فروغ

## فرش ہم بنگئے ہین محفل کے

نہ سمجھا عمر گزری اس دل مضطر کو سمجھاتے — اگر ملتا تو اب ہم کچھہ ترے خنجر کو سمجھاتے

کسیکے ناز کو سمجھا کے ایدل تم ہوئی ملزم — سمجھکر حضرت من آپ اوس خود سر کو سمجھاتے

ہمارا ہر رگ و پے کسقدر مشتاق کاوش ہے — اگر کچھہ ہوش آ جاتا تو ہم نشتر کو سمجھاتے

زبان یار کا ہو طرز جسمین وہ رسے کیونکر — بتاؤ کسطرح ہم تیغ اور خنجر کو سمجھاتے

بتون کے حال سے ای اہل خلت بے خبر ہمکو — جو ہم ہوتے تو ہم کچھہ اور ہی آزر کو سمجھاتے

تمنا تھی کہ وقت قتل کچھہ ملتی اگر فرصت — گلو کو اپنے کچھہ اور کچھہ دم خنجر کو سمجھاتے

بہت مجبور ہین دل سے کہ ہمسے دور رہتا ہے — وگرنہ مار کر ہم خوب اس خود سر کو سمجھاتے

حضور حسن گر پرسش **فروغ** اپنی ذرا ہوتی
تو دل کے باب مین کچھہ عشوۂ دلبر کو سمجھاتے

اگر ملتا کہین تو پھر دل مضطر کو سمجھاتے — بہت گزری اگرچہ پہلے اُس تیور کو سمجھاتے

اثر نالے مین ہوتا یا عمل تسخیر کا ملتا — تو ہم آغوش مین لیکر پری پیکر کو سمجھاتے

نہو صدمہ اونہین اسطرح گرنا اونکے قدمون پر — گزرتی ہے ہماری بس یہی اس سر کو سمجھاتے

حیا کا اور گستاخی کا جھگڑا ہی رہا شب بھر — دل مضطر کو سمجھاتے کہ ہم دلبر کو سمجھاتے

اگر ہم جانتے یہ ظلم ہوگا اونکے زیور سے — تو ہم بنتے سے پہلے کچھہ الگ زرگر کو سمجھاتے

اگر کچھہ ہوش آ جاتا تو سر کوبی کی حالت مین — کچھہ اپنے سر کو ہم کچھہ اوسکے سنگ در کو سمجھاتے

اگر خود رفتگی سے ایکدم فرصت ہمین ملتی — تو ہم بھی کچھہ جناب واعظ رہبر کو سمجھاتے

فروغ اولٹی سمجھ کیسی ہے ان سمجھانے والون کی
جو سمجھاتے ہین مجھکو وہ دلِ مضطر کو سمجھاتے

دل صد چاک کی میرے نہ خبر تک پہونچے
اور شانے کی یہ قسمت کہ وہ سر تک پہونچے

شور گریہ کا ذرا باب اثر تک پہونچے
نمک خندہ کہین زخم جگر تک پہونچے

کیا غضب تو نہ گیا لے اثر نالۂ دل
کہ وہ تہامے ہوئے دل کو مرے گہر تک پہونچے

شام غم جان سے کہتی ہے کہ چل لب کیطرف
ضعف کہتا ہے کہ شاید یہ سحر تک پہونچے

تمنے مجھسے جو کجی کی تو ہوا کیا اے جان
ناوک غمزہ تو سب سینہ جگر تک پہونچے

غیر وان صورت پروانہ او جیلتے جائین
اور اوس شمع کو میری نہ خبر تک پہونچے

نازکی زلف سے کہتی ہو کہ ڈر ہے مجھکو
تیرا سایہ نہ کہین ہوکے کمر تک پہونچے

دل بیتاب سے تمکو تو بہت گہیرے ہوئے
کہئے کسطور سے پہر تم مرے گہر تک پہونچے

قد دلدار جو طوبیٰ سے ہے تو کیونکر یہ ہاتہہ
زندگانی مین بہلا اوسکے ثمر تک پہونچے

ناتوانی کا بہت زور تہا لیکن اے یار
ہم عصا نالے کی لیکر ترے در تک پہونچے

شوخئی چشم سے ہوجائے ہر اک حرف غزال
یہ غزل میری اگر اونکی نظر تک پہونچے

اے فروغ آپنے کچھہ رنگ اثر بہی دیکھا
نالۂ بلبل کے تو گوش گل تر تک پہونچے

یہ رنگ مسی آیا ہے سوسن مین کہان سے
یہ سرخئ پان آئی ہی گلشن مین کہان سے

وہ مرہی گیا جسکی طرف آپنے دیکھا
آیا ہے یہ زہر آپ کی چتون مین کہان سے

بلبل بھی مرے ساتھہ یہ کہتی ہے کہ یارب
لالون مین اثر نالہ و شیون مین کہان ہے

ہر ذرے یہ خورشید قیامت کا گمان ہے
آ گئے یہ تیرے قصر کے روزن مین کہان سے

ہر سمت سے حملہ ہے مرے نالون کا اوسپر
چین آ گئے اونہین بھلا کو دشمن مین کہان سے

اے امت موسی کہو اب تم کہ وہ مشعل
آئی تھی بھلا وادی ایمن مین کہان سے

جھکتا ہی نہین سامنے اوس بت کے تیرا سر
زناہ یہ رگ آئی تری گردن مین کہان سے

داغون کو مرے دیکہکے بلبل بھی یہ بولی
گل اتنے بھلا آئینگے گلشن مین کہان سے

باقی نہین اک قطرۂ خون بھی مرے تن مین
اب چھینٹے پڑینگی ترے دامن مین کہان سے

اوس بت کو پسند آئی ہے خود ہی یہ دورنگی
الفت ہو بھلا شیخ و برہمن مین کہان سے

وہ فاتحہ پڑہنے کو **فروغ** آئے ہین ورنہ
بیتابیان آئین مرے مدفن مین کہان سے

نہین غنچے نے صاحب کچھہ خطا کی
نزاکت آپ مین ہے انتہا کی

بھلا تو اور توجہ اوس ادا کی
تمنا کر دل نادان قضا کی

صبا نے لاکے بو زلف دوتا کی
پہنائین دل کو زنجیرین بلا کی

بہاؤ خون مری امید کا بھی
یہ صورت ہے اوا آخون بہا کی

محبت تو بھی کیا بیدادگر ہے
ہین اونکا وہ ستم سہتے ہین شیدا کی

خدا کیواسطے اے سخت جانی
ہے حسرت نہ اونکو کچھہ جفا کی

وہ دل تہامے ہوئے بیٹہے ہین لیلا
پڑی ہے تجھکو اپنے مدعا کی

نہین آیا کوئی ناوک تو پہر کیون | صدا پہلو سے آئی مرحبا کی
کرے عرض تمنا کچہہ دل زار | اجازت ہو اگر شرم و حیا کی
خدا جانے بتو ہو جاتے کیا ہم | جو اتنی بندگی کرتے خدا کی

فروغ اب دم نہ مارو زیر خنجر
یہی ہے راہ تسلیم و رضا کی

بر آئی آرزو اب لوا دا کی | تمنا سے دلی نے بہی قضا کی
بلا جانے تری زلف دو تا کی | کہ کیا حالت ہے جان مبتلا کی
نہ ہم دل کے نہ دلبر کے ہین شاکی | ہمین نے اپنے اوپر خود جفا کی
لڑی تو آنکہہ دل کا کر دیا خون | خطا کسکی تہی اور کسکی سزا کی
تکلف ہوے ہین دل مین کیا کیا | وفا نے کی ہے مہمانی جفا کی
کیا اوس بت سے جو اظہار مطلب | کہا مین اور تو قدرت خدا کی
جفائین آپ کی ہین خوب واقف | کہ ہمنے کس تمنا پر وفا کی
بہت مدت سے دل کو جستجو ہے | خریدار متاع نارسا کی
حجاب آتا ہے آئینہ سے اسکو | بہلا کچہہ انتہا ہے اس حیا کی
کیا کرتے ہین او نکے گوش نازک | شکایت خندۂ گل کی صدا کی
کیا وہ کام بتخانے مین دل نے | کہ بت کہنے لگے رحمت خدا کی

فروغ اس دل کی نادانی تو دیکہو

تمنا اوس سے رکھتا ہے وفا کی

تدبیر چلی نہ جستجو کی
تقدیر یہہ ہیری آرزو کی

اے خنجر عشق چلکے کردے
گلزار گلی مرے گلو کی

اس دل کی یہ کافری تو دیکھو
اللہ سے بت کی آرزو کی

کم ہوتی نہین ہے حیرت حسن
مسدود ہے راہ گفتگو کی

اے دیر و حرم کے جانیوالو
راہین یہ نہین ہین جستجو کی

ایک ہوش باہی ایک جان بخش
یہ بو کی ہے کیفیت وہ خو کی

جب کہتا ہون سچ کہو تو ظالم
کہاتا ہے قسم سر عدو کی

بہاگا نہ نگاہ قہر سے دل
کیا چوٹ سبنہالی روبرو کی

جاتا نہین راہ پر تو سیدہا
اے نالہ یہ ہے بدسلو کی

دل ہی نہ رہا کہ جسمین تہی چاک
کیون فکر ہے چاک گریبان رفو کی

اوس تیغ سے بہی فروغ ہرگز
کٹتی نہین گردن آرزو کی

وان تاب ہے کسکو گفتگو کی
کیونکہ ہو وکالت آرزو کی

مین ہر کو رخ کسیکا سمجھا
کیا رات مری نگاہ چوکی

کچھہ ذکر ہمارے بت کا واعظ
کچھہ فکر ہماری آرزو کی

حیرت سے وہ سمجھے میرا مطلب
خاموشی نے خوب گفتگو کی

ای چارہ گر اک تڑپ مین دل کی
اوڑ جائینگی دھجیان رفو کی

کیا اون سے شکایت تغافل
ہے جنکو شکایت آرزو کی

گو گالیان دین مگر سنے تو
کچھ رہگئی بات گفتگو کی

آب دم ہم تیغ و چشم تر نے
دل کی مرے خوب شستشو کی

پوچھو تو ذرا فروغ دل سے
کچھ حد بھی ہے تیری آرزو کی

علم جب وہ تیغ دوسر ہوگئی
سرون کی مہم دم مین سر ہوگئی

تصور بھی مرہم کا کرنا نہ تھا
خطا تجھسے زخم جگر ہوگئی

نہ اب کیجیے آپ تکلیف کچھ
جو ہونی تھی اے چارہ گر ہوگئی

دیا اوسنے پرزے سے خط کا جواب
بڑی خیر اے نامہ بر ہوگئی

مین سمجھا کہ توام ہین شادی و غم
دم خندہ جب آنکھ تر ہوگئی

جدا ہو نزاکت کا یان تک اونہین
پہونچتے پہونچتے سحر ہوگئی

ضرورت ہے کیا حضرت خضر کی
یہان گمرہی راہبر ہوگئی

شب وصل آیا سا غش
سنبھلتے سنبھلتے سحر ہوگئی

ترحم نہ تھا اک اداتھی جو آج
اونھین قتل سے درگزر ہوگئی

دماغ آشنا ہوتی ہی اوسکی بو
طبیعت برنگ دگر ہوگئی

جگاتے جگاتے تجھے ای نصیب
شب زندگی کی سحر ہوگئی

چلونگا ترے ساتھ اے دل وہان
مجھے غم سے فرصت اگر ہوگئی

نہین بے سبب مضمحل طفل اشک
ڈرے کچھ ہین یا کچھ نظر ہوگئی

دلون کی بھی کیا تار برقی ہے راہ
یہان دل ہلا وان خبر ہوگئی

نہین سخت جان ہون مین اے تیغ زن
نزاکت تیری خود سپر ہوگئی

ہوا ضبط گریہ نہ اس سے فروغ
مری چشم خود پردہ در ہوگئی

نہین اے شمع رو تیری طرف پروانہ آتا ہے
یہ ٹکڑا ہے مرے دل کا کہ بیتابانہ آتا ہے

تحمل درد پنہان کا نہین ہوتا ہی کچھ ہمسے
تمہین کچھ ننگ بھی اے بلبل و پروانہ آتا ہے

ذرا تو دیکھ اے فوج مژہ انجام مرے دل کا
کوئی بھی یون ترے میدان مین مردانہ آتا ہے

کوئی شیدائے چشم مست کی حالت کو پھر دیکھے
حباب اوسکے روبرو مے سے بھرا پیمانہ آتا ہے

چمن مین حسن کے جز خط کوئی پرسان نہین اپنا
نظر اک آشنا یہ سبزۂ بیگانہ آتا ہے

اُسے سونے دیا اے داغ تو نے وصل کی شب مین
جگانا سحر کا بھی تجھکو اے دیوانہ آتا ہے

کبھی آیا تو دم بھر بھی نہ ٹھیرا میرے پہلو مین
دل وحشی تجھے بھی ناز معشوقانہ آتا ہے

مجھے دیکھا جو نقد جان بکف تو ہنسکے فرمایا
خریدار ادا دیکھو لئے بیعانہ آتا ہے

پریشانی کی باتین کس مزے سے آہ کرتا ہے
ذرا بھی ہوش مین جسدم دل دیوانہ آتا ہے

مین لا سکتا ہون جذب دل سے اس ویرانہ مین اسکو
مگر مجھکو خیال شوکت شاہانہ آتا ہے

فروغ اوس چشم کے افسون کا ہر دم ذکر کرتے ہو

تمہین اسکے سوا کوئی نہین افسانہ آتا ہے

نہین عارض پہ یہ خط ہی دل دیوانہ آتا ہے
رہائی کا تری یا قتل کا پروانہ آتا ہے

بتا اے عقل اوس کاکل کو تجھسے کیا عداوت ہے
کہ جب آتا ہے اُسکے بیچ مین فرزانہ آتا ہے

اوچہلنا دوڑنا گرنا تڑپنا جلکے مر جانا
مرے دل کا تجھے ہر طرز سے پروانہ آتا ہے

الٰہی سخت جانی سے مری کیا ہو گیا واقف
مری جانب جو لرزان خنجر جانانہ آتا ہے

سراپا گوش اور حیرت زدہ ہی گل گلستان مین
مگر ان بلبلون کو کچھ مرا افسانہ آتا ہے

بولایا ہے کسینے یا کسیکی پیشوائی ہے
کلیجا آج مُنہہ کو کیون بیتابانہ آتا ہے

ابھی ہے تو اسیر ذوق تو گبھرا نہ دقت سے
بہت مدت مین زاہد شیوۂ رندانہ آتا ہے

ہمین کوچہ کسیکا یاد آتا ہے ذرا ٹھیر ہان
تجھے جنت کا واعظ خوب ہی افسانہ آتا ہے

اوسکو بار ملتا ہے فروغ اوس بزم عالی مین
جو کوئی جان دینے صورت پروانہ آتا ہے

دل مضطر کی جانب ناوک جانانہ آتا ہے
نکل ارمان اس گھر سے کہ صاحبخانہ آتا ہے

اوٹھا وہ ابر اور ساقی بھی آیا دیکھیے واعظ
لب اب خاموش وقت گردش پیمانہ آتا ہے

عیادت یا زیارت کو تری اے نرگس جانان
کبھی ساغر کبھی مینا کبھی میخانہ آتا ہے

کوئی سنگ جفا تجھپر پڑا یا نازنے جھڑکا
جو روتا اوسطرف سے تو دل دیوانہ آتا ہے

دل صد چاک سے پہلے پہونچکر مین کہونگا یہ
مبارکباد اے گیسو نیا اک شانہ آتا ہے

ارے دل صبر کر ہمراہ میرے ہوش رفتہ کے
کوئی دم مین یہان وہ شوخ مستانہ آتا ہے

فروغ اوس چمن کا گل کہے ہین ہمتو دیکھنے والے
نظر مین کب ہماری چمن کا بتخانہ آتا ہے

آہ بھی خون مین تر نہین آتی
تجھکو شرم اے جگر نہین آتی

وہ نگہ رحم پر نہین آتی
جان بچتی نظر نہین آتی

جان کو جانے مین تھی یا سو ناز
یا ادہر سے ادہر نہین آتی

مے کہنے سے بلکہ موت سے بھی
بیخودی اسقدر نہین آتی

موت کو موت آگئی شاید
جو کبھی ہو لکہ نہین آتی

لامکان پر رہا کہ آگے بڑھا
دل کی اب کچھ خبر نہین آتی

ہنسی آتی ہے زخم کو لیکن
اے جگر اسقدر نہین آتی

درد دل پر مرے ذرا رحمت
تجھکو اے چارہ گر نہین آتی

کوچۂ زلف ہی مین پھرتی ہے
او صبا تو ادھر نہین آتی

دیکھکر تجھکو اب تو بلبل کو
یاد گل بھولکر نہین آتی

آہ سے پوچھتا ہے درد کہ کیون
دل کی وان سے خبر نہین آتی

وہ شرارت سے بنگیا ہے بت
کیا اوسے بات کر نہین آتی

ابھی بہہ جاے کوہ غم لیکن
جوشش پر چشم تر نہین آتی

تیغ ابرو ہے طرفہ تیغ فروغ
دل پہ چلتی نظر نہین آتی

محتسب تو آگیا یان اک نگار آنیکو تھی
خار غم جانے کو تہا جان بہار آنیکو تھی

کوئی شے کیا داغ آسا یادگار آنیکو تھی
رات جو ہچکی سے مجھے بے اختیار آنیکو تھی

اوڑ گئے تھے ہوش میرے میرے رنگ رخ کیطرح
کسکی بوئے زلف اے پروردگار آنیکو تھی

یاد چشم مست نے پھر کردیا بیخود مجھے
ورنہ کچھہ قابو مین طبع بیقرار آنیکو تھی

وصل کی شب بیخودی کسدرجہ طاری ہوگئی
آج ہی اے وائے غفلت شعار آنیکو تھی

روشنی داغ دل کا حال سنکر رہگئی
شمع ورنہ جانب کنج مزار آنیکو تھی

بخت برگشتہ کیصورت اونکی آنکھین پھر گئین
ایسی گردش ہمپہ اے لیل و نہار آنیکو تھی

ہوگیا مہر دہان بوسہ لب جان بخش کا
ورنہ لب پر کچھہ شکایت اے نگار آنیکو تھی

پاکے بو اسکی دل غم دوست بہاگا مثل صبر
کیا کوئی راحت مرے پروردگار آنیکو تھی

زخم دل بدبخت ہے تو ورنہ ہمراہ صبا
کل ادہر کو بوئے زلف مشکبار آنیکو تھی

اوس کمر کا کچھہ نشان شاید عدم مین ملگیا
ورنہ جان اس تن مین پھر بے اختیار آنیکو تھی

کیا طبیعت ہے یہ ناصح سے پتھر ہوگئی
ایک بت پر ورنہ وہ بے اختیار آنیکو تھی

نرخ مے کو کیا گھٹایا اوسکی چشم مست نے
کوڑی کو ملتی ہے اب جتنی کہ چار آنیکو تھی

شوخیون کا شکر احسان تجھپہ واجب ہے فروغ
وصل کی شب مین حیا تو بار بار آنیکو تھی

وہ کل شب کو جو مجھپر مہربان تھے
غبار آسا پس محمل روان تھے

دل آگاہ کو کیا کیا گمان تھے
کبھی ہم بھی شریک کاروان تھے

کبھی ہم ہمدم ہوسے ہیان تھے — کبھی ہم بھی کسیکے رازدان تھے
کبھی اوس زلف سے کشیان تھین — کبھی ہم طوطی ہندوستان تھے
دکھایا عشق نے یہ روز ہمکو — وگرنہ ہمتو اک راز نہان تھے
یہ دوہرے زخم کیون پڑتے تھے دلبر — نہ غمزے گرشریک امتحان تھے
ہم آتے ہین جہان بیخودی سے — بتا دو حضرت دل تم کہان تھے
تڑپتے ہین تمہارے عاشق زار — کہان تم یوسف بے کاروان تھے
جہان تھے آپ شبکو جلوہ فرما — وہان حاضر مرے وہم و گمان تھے
محبت کی بدآموزی ہے ورنہ — یہ انداز ستم پہلے کہان تھے
جدا ہم تم ہین اب مثل دل و صبر — کبھی باہم مثال جسم و جان تھے
کیا ہے واعظون نے ناک مین دم — کہان تم حضرت پیر مغان تھے
نیاز و ناز کا کل معرکہ تھا — وہ تیرافگن تھے ہم اونکے نشان تھے
رہے آوارۂ صحرا ہمیشہ — الٰہی ہم بھی کیا ریگ روان تھے

فرشتون کے وہان سب جلتے نہ کیون پر
مرے نالے فروغ آتش فشان تھے

کون کہتا ہے وہ جفا نہ کرے — حسن کا کیا وہ مقتضا نہ کرے
نخوت اتنی تو پھر جفا نہ کرے — کاش یہ عشق بھی وفا نہ کرے
کسکو ہو قدر عافیت معلوم — وہ پہ یہ و اگر جفا نہ کرے

نہین ممکن کہ زاہد اوس بت کو
دیکھے اور پھر خدا خدا نہ کرے

حضرت ناز دل کو کیا ہے حکم
کچھہ کرے عرض حال یا نہ کرے

جان نثار ہی ہے شکر وعدے کا
گرچہ وعدے کو وہ وفا نہ کرے

واعظو کوچۂ صنم ہے یہہ
یان سے بندہ پھرے خدا نہ کرے

یار آئے نہ ہاتھہ وہ جب تک
ضعف مجھکو شکستہ پا نہ کرے

گو گلے کٹتے ہین وہان لیکن
اوس گلی کا کوئی گلا نہ کرے

کون لائے نگاہ ناز کی تاب
پردہ داری اگر حیا نہ کرے

اوسکو شکوے کا ہو گمان کہین
لب ترا زخم دل ہلا نہ کرے

جب مین جانون کہ دیکھکر اوسکو
کہے کوئی کہ وہ جفا نہ کرے

دل تو جاتا ہے پر یہ ڈر ہی مجھے
کہ وہان جا کے کچھہ گلا نہ کرے

حال دل کا ہو کسطرح معلوم
گرہ زلف گر وہ وا نہ کرے

اوسکا غنچہ نہ بدگمان ہو کہین
کوئی مجھسے گلے ملا نہ کرے

نکلی جاتی ہین جانین بے دیکھے
کیا وہ پردے مین بھی ادا نہ کرے

حکم ہے بزم ناز مین کوئی
کبھی اظہار مدعا نہ کرے

گل کو بلبل نے خوب سمجھایا
کہ تیرے رخ کا سامنا نہ کرے

کہئے دو دن کی زندگی مین فروغ
کیا کرے کوئی اور کیا نہ کرے

تم فروغ اوس کمر کو کیا سمجھے
نصف لا سمجھے یا کہ لا سمجھے

جان سمجھے تجھے نہ دشمن جان
کیا سمجھنا تھا آہ کیا سمجھے

پھر وہی ذکر اضطراب بتان
تجھسے اے ذوق دل خدا سمجھے

شکوۂ جور اوس سے کیا کیجے
شکر کو آہ جو گلا سمجھے

دیکھ نخوت یہ سہو کا احسان
خون کو میرے وہ حنا سمجھے

موت کو آگئی ہنسی جو طبیب
درد کو میرے لا دوا سمجھے

ناز کر روز حشر ہم تجھکو
اوسکے پازیب کی صدا سمجھے

کون ہے جز شب فراق جو کچھ
زلف کا فر کا ماجرا سمجھے

کعبے سمجھے فروغ دیر کو آپ
اور اوس بت کو کہئے کیا سمجھے

دل پھر چلا ہی زخم کو پنہان کئے ہوئے
عزم دکان مشک فروشان کئے ہوئے

بیٹھے ہین اہل بزم کو حیران کئے ہوئے
محفل کو اپنی شہر خموشان کئے ہوئے

اللہ رے احتیاط کہ جاتا ہی دل وہان
اپنے سوا اپنے آپ کو پنہان کئے ہوئے

کیا بد بلا ہے عشق وہ آتے ہین سوئے دل
یوسف کیطرح خواہش زندان کئے ہوئے

خالی نہین ہین جو ابھی اونکی بہار سے
زخموں سے ہین دلون کو گلستان کئے ہوئے

پھر دیکھتے ہین ناوک مژگان کو آج ہم
جان نذر آبداری پیکان کئے ہوئے

گر تلے سے کچھ نہ سود نہ نالے سے فایدہ
یہ کام سب ہین اے دل نادان کئے ہوئے

گو سو بلا کا آنا ہے پر چاہتا ہے دل
آنا کسی کا زلف پریشان کیے ہوئے

کیا حال پوچھتے ہو مرے دل کا دیکھ لو
سینے کو ہے یہ حشر کا میدان کیے ہوئے

خود کہہ رہے ہین زخم دلون کے ہر ایک سمت
بیٹھے ہین آپکار نمایان کیے ہوئے

بیوجہ آج دل سپر انداختہ نہین
آتا ہے کوئی تیغ کو عریان کیے ہوئے

اے چرخ وہ کہان ہین جو ہین اپنے داغ سے
شمس و قمر کے حال کو یکسان کیے ہوئے

بیٹھے ہین ہمتو خون تمنا سے اے فروغ
چہرے کو اپنے رشک گلستان کیے ہوئے

وہ تازہ گل ہین زیب گریبان کیے ہوئے
ہم ٹکڑے دل کے زینت دامان کیے ہوئے

آتا ہے دل تلاش نمکدان کیے ہوئے
تعمیل حکم زخم نمایان کیے ہوئے

آتی ہے زخم دل کیطرف بوے زلف یار
لاکھون ہی مشک نافے کا سامان کیے ہوئے

گردش سے اپنی چشم کی مدت ہوئی انہین
ایمان کو کفر کفر کو ایمان کیے ہوئے

کیا چھو گئی نسیم جو بیٹھے ہین آج آپ
غنچے کیطرح سر بگریبان کیے ہوئے

پوچھو نہ ہمسے کچھ ابھی اے اہل لامکان
آتے ہین سیر عالم امکان کیے ہوئے

کیا احتیاج تیغ صفاہان گر آئین آپ
سرمے کو زیب نرگس فتان کیے ہوئے

تا حشر کیا مجال کہ مارین کبھی پلک
اے جان تمہارے حسن کے حیران کیے ہوئے

میرے غبار کی یہ کشش تھی کہ آج آپ
آئے سمند ناز کو جولان کیے ہوئے

مہر و وفا کا خوب ہی ہم کر کے امتحان
بیٹھے ہین ترک صحبت یاران کیے ہوئے

مدت ہوئی ہے سوز کو مہمان کئے ہوئے
داغون سے بزم دل کو چراغان کئے ہوئے

بیٹھے ہین رخ پہ زلف پریشان کئے ہوئے
صبح وطن کو شام غریبان کئے ہوئے

ہمتو کسیکی جنبش دامن کے شوق مین
پہرتے ہین تار تار گریبان کئے ہوئے

دل نے بہت ستایا ہے یارب وہ جلد تر
آجائین تیز خنجر مژگان کئے ہوئے

اب فکر کیا ہی تجھکو تو مدت ہوئی ہی زلف
تاراج کشور دل و ایمان کئے ہوئے

نادانی دیکھو حضرت دل کی کہ آتے ہین
ناوک فگن سے شکوۂ پیکان کئے ہوئے

واعظ سے ذکر توبہ کا کیون ہمسے ہمتو ہین
پیمانۂ شراب سے پیمان کئے ہوئے

بلبل وہان کا عزم ہے سیر کہ آئے ہین
یہ گل جہان سے چاک گریبان کئے ہوئے

سمجھے گا کون ناصح نادان کی پند کو
بیٹھے ہین ہمتو ہوش کو ویران کئے ہوئے

مدت سے ہوش فتنہ اٹھے ہین ہین فروغ
اظہار مدعائے دل و جان کئے ہوئے

تیزی پہ ہے فروغ نسیم خرام ناز
رہنا چراغ دل تہہ دامان کئے ہوئے

بہتر نہین ہے خندہ مرے گریہ پہ فروغ
قطرہ ہی تہیہ طوفان کئے ہوئے

ترے سر پہ قربان ہوا چاہتا ہے
دل زار بھی جان ہوا چاہتا ہے

ادہر رو سے مژگان ہوا چاہتا ہے
دلا تیر دلبران ہوا چاہتا ہے

نہین اب بھی طاقت ضبط گریہ
عیان راز پنہان ہوا چاہتا ہے

ارے شکوہ جور تیرا برا ہو | وہ سرو گریبان ہوا چاہتا ہے
عجب گل کھلاتا ہے وحشی تمہارا | بیابان گلستان ہوا چاہتا ہے
جدائی نہونے کا اے یار جانان | دل و غم مین پیمان ہوا چاہتا ہے
غضب ہے نہ آیا وہ اے جذب اب تک | مرا دل پشیمان ہوا چاہتا ہے
اشارہ نہ یون کیجیے ورنہ جھگڑا | میان دل و جان ہوا چاہتا ہے
سنا ہے وہ آتے ہین پردے سے باہر | جو پیدا ہے پنہان ہوا چاہتا ہے

فروغ اب تو دست جنون سے تمہارے
یہ دامن گریبان ہوا چاہتا ہے

محفل بے یار مین کیا چاہیے | مے سے بڑھکر مے سے کچھنا چاہیے
زخم بھی ہے درد بھی ہے داغ بھی | اور اے دل تجھکو اب کیا چاہیے
ہے ادائے ناز ہنگامہ پسند | شوق بھی ہنگامہ آرا چاہیے
اے دہان زخم دل وس تیغ سے | دل کا مطلب بھی تو کہنا چاہیے
جامہ عریانی کا بھی اب بار ہے | اور جامہ اس سے ہلکا چاہیے
دیکھنے کو زاہد و دیدار کے | حشر مین بھی چشم بینا چاہیے
کیا نہین یہ رحم جو کرتے نہین | جسقدر جور اونکو کرنا چاہیے
دیکھتے ہین کسکو کیونکر بزم مین | دیکھنا بھی اونکا دیکھا چاہیے
جور جان ناتوان پہ جان ہن | آپ ہی کہیے کہ اتنا چاہیے

گر خطا ثابت ہو کھینچو تیغ تیز — تمکو خود ہرگز نہ کھچنا چاہیے

جسکی خاموشی ہو شور حشر یار — نالہ زن اوسکو نہ کرنا چاہیے

جان رفتہ کے پھر آنے کے لیے — اون لبون کا کچھہ اشارا چاہیے

کیا کہون اے حضرت ناصح تمھین — بات کرنیکو سلیقا چاہیے

رشک کہتا ہے کہ قاصد کے عوض — نامہ لیکر آپ جانا چاہیے

کم نگاہی ہے کمینگاہ جفا — اِس سے بس ہشیار رہنا چاہیے

ہر گھڑی کہتے ہین اونکے رنگ ڈھنگ — کوئی تازہ گل کھلانا چاہیے

شوق روے یار مین شبنم صفت — گل سے ملکر خوب رونا چاہیے

اوسکے کوچے مین ٹھہرنے کیلیے — دل کو کچھہ حیلے سکھانا چاہیے

بعد مردن خوک بھی ہوتا ہے خاک — زندگی مین خاک ہونا چاہیے

جان سے بیزار ہو گر تم **فروغ**
تمکو اوس کوچے مین جانا چاہیے

بڑھیگی اے دم خنجر تب آبرو تیری — کہ بڑھکے لیگا بلائین مرا گلو تیری

کہان ہے زلف معنبر کہان ہے بو تیری — مشام جان کو ہے مدت سے آرزو تیری

خلش ہے خار مین اور گل مین نکہت دلکش — کسی مین خو ہے تری اور کسی مین بو تیری

تری زبان ہے شہنشاہ کشور اعجاز — خراج لیتی ہے جادو سے گفتگو تیری

یہ ڈر ہے مجھکو کہ تجھکو بھی اے بت طناز — بلا مین ڈال نہ دے زلف مشکبو تیری

وہ پہونچی پاؤن تک سکے تو اوسکے دہن تک
حنا سے بڑہ گئی شوخی مرے لہو تیری

ستم کو چرخ کے اب لوگ رحم کہنے لگے
یہ بڑہ گئی ہے جفا یار تند خو تیری

گلا مین اپنے ہی ہاتھون سے کاٹتا اپنا
مگر جگہ ہے تہ تیغ رگ گلو تیری

نہ پوچھا آہ کبھی مجہسے اوس ستمگر نے
کہ کون شخص ہے تو کیا ہے آرزو تیری

روا روی ہے یہ عالم کی ہی عیان کہ کہین
ٹھہرنے دیگی کسیکو نہ جستجو تیری

حجاب اوسکا اوٹھا دو **فروغ** یہ کہکر
کہ مہر چرخ کی صورت ہے ہو بہو تیری

جان صرف ذکر راحت ہو گئی
کیا امانت مین خیانت ہو گئی

آجتک گل کا نہ آیا کچھ خیال
زندگانی خواب غفلت ہو گئی

ہجر کی شب دیکھیے دکھلائے کیا
شام ہی صبح قیامت ہو گئی

آہ خود بینی یہ تو نے کیا کیا
میری اونکی ایک حالت ہو گئی

اونکے رخ کو دیکھکر آئینہ کیا
بلکہ خود حیرت کو حیرت ہو گئی

دیکھکر مجھکو ہوئے چین بر جبین
میری صورت بھی شکایت ہو گئی

مین وہ وحشی ہون کہ جب صحرا گیا
دیکھکر وحشت کو وحشت ہو گئی

نکہت گل کیا ہی اوس گلرو سے بہی
اپنی نازک تر طبیعت ہو گئی

حضرت ناصح انہین باتون سے تو
سلطنت دہلی کی غارت ہو گئی

تیر اونکے اب نہین کرتے کجی
اب تو سیدہی میری قسمت ہو گئی

کہہ رہی ہے خندۂ گل کی صدا — بلبلون پر کچھہ عنایت ہوگئی
تجھکو بلبل گل سے ہے عشق مجازٔ — اسلئے تو بے حقیقت ہوگئی

کر کے سینے مین میرے دیکھو فروغ
تیغ اوسکی سین حسرت ہوگئی

## متفرقات

جب سے نکلا تیر پہلو ہی نہ پلٹا آجتک — ایخداول تھا مرا یا شعلۂ بیتاب تھا
وصل کا کام کیا تیرے تصور نے صنم — ورنہ اس ہجر مین دشوار تھا جینا میرا
دیکھکر اوس شعلہ رو کے حسن کو — شمع سے پروانہ بھی جلنے لگا
ہزار دن کو کیا ہے قتل تمنے — کہان تم اور کہان شیرین و لیلی
تھا دم قتل اک ہجوم ادا — کس ادا کا مین نام لون یارب
تیر مارے ہین بے نشان کیا کیا — واہ کیا کہنا اے تغافل یار
کہتا ہون جب اُن سے درد دل مین — کہتے ہین کہ ہوش کی دوا کر
کار پرداز ہے تغافل یار — دل کی امید کا خدا حافظ
زلف سا دام خال سا دانہ — طائر دل ترا خدا حافظ
لیتے ہو اک نگہ کے عوض جان ہزار حیف — یہ جنس اور اسقدر ارزان ہزار حیف
خاک ایسی خاک ہونے پر کہ ہو کر خاک بھی — ذکر کیا دامن کا پہونچے اوسکی کوچے تک نہ ہم

راہ مین ہے غیر کا کھٹکا فروغ
نہ پڑ جائین بلا مین آپ اسکا خوف ہے مجھکو
نقاہت سے زبان تک اب بہت رُک رُک کے آتے ہین
ہماری زندگی مین وہ بھی اک دن ہو کبھی یارب
مری تدبیر کا نقشہ وہی ہے وصل کی خاطر
مجھے اے خواہش آزار تو جلدی ہان لیجیو
آنکھ مرقد مین کیون کھلی ہے فروغ
سن تو ذرا نہین تری آواز پا ہی یہہ
یہہ ادا لا الہ الا اللہ
آپ سے مجھکو محبت نہ سہی
قاتل جب آزمایش اہل وفا کرے
جلوہ فرما آج دل مین وہ سراپا ناز ہے
ہون مین اُس بت کا طالب دیدار
ہزارون پیچ وخم آشفتگی کے ساتھ رکھتی ہو

جذب دل سے کسطرح مین کامیاب ہون
بلا کے پیچ وخم مین آپ کے گیسو پیچان مین
ہمارے نالہ سے دل کی یارب مشکل آسان ہو
کہ نقد دل گران ہو اور جنس حسن ارزان ہو
کہ جیسے پردہ ناموس عاشق کا نگہبان ہو
کہ بیتابی کا مرے جس جگہہ کوئی نہ بیان ہو
کسکا اب انتظار ہے تمکو
میرے شکست دل کی ستمگر صدا ہے یہہ
ہے قضا لا الہ الا اللہ
آپ کو مجھسے عداوت نہ سہی
یارب مجھی سے قتل کی وہ ابتدا کرے
پردہ چشم حسینان جسکا پا انداز ہے
رونما جسکا دین و ایمان ہے
ملال ہجر کیا تم کاکل شام غریبان ہو

تمت بالخیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## تقریظ از تصنیف مولوی قاضی محمد ممتاز حسین صاحب ممتاز حسین بیلی بھیت

### رباعیات

۹۱ از نورِ غفور در فروغ ست و نور
داکم کہ غفور را بعفوش رائی ست
وزناہم غفور نام اورا ست ظہور
او را بود اتحادِ قلبی بغفور

۹۲ مصباحِ صباح راست ازوی فروغ
بگرفت سرِ دعا کردال ست بصدق
ولہٗ
کور اروے امید باشد بفروغ
صدقش ہمہ ورنہ دال بودی بدروغ

۹۳ ای صبح زنام او سخن راست فروغ
از نامِ فروغ یکدمت نیست فراغ
ولہٗ
گردم زنی از فروغ کذب ست دروغ
ہر روز وظیفہات فروغ ست فروغ

۹۴ از روی فروغ روی نورانی تست
ای صبح ز فیضِ او ترا ثانی نیست
ولہٗ
از خندۂ او خندۂ پیشانی تست
آن نیز کی تو کی اگر ثانی تست

| | | |
|---|---|---|
| تو بندهٔ و خواجه عبد رحمن خان ست<br>زین نام نمودہ منتخب نامِ خدا | وله | او را ہر بندہ عبدهٔ گویان ست<br>ای صبح ترا وظیفه یا رحمن ست |
| ای صبح از و جمله پریشانی تست<br>داری دم سردی و دلِ پردردی | وله | ای صبح از و چاک گریبانی تست<br>ای صبح از و ستاره افشانی تست |
| از اختر بد جمله پریشانی تست<br>در پیش ہمند قلمش دعوے مین | وله | دم از برکت مزن که نادانی تست<br>ای صبح ستارهٔ زپیشانی تست |

## نثر

اے صبح در بیاض تو یک مطلع ست و در دیوان فروغ ہزار و ترا در روز یکدم فروغ ست و فروغ را ہر دم تا روز شمار اے صبح شیرازهٔ بیاض تو که بتار نفس بسته است بیکدم تار و مارست و شیرازهٔ دیوان فروغ تا در وازهٔ صبح قیامت قایم و پایدار اے صبح ابتدائی فروغ از انتہاے تو ده چندست و اگر خواہی که ده در خود افزائی تا صبیح شوی بقبح ہمعد گردی اے صبح ترا یک دیده است و فروغ را ہزار و یکے را از عہدهٔ ہزار بدر آمدن ہزار دشوار اے صبح صفحهٔ بیاضِ تو بے صاد فروغ فروغ نگیرد و چون حکم بیاضی سر صحت و صداقت نپذیرد اے صبح طفلی که ابجد خوانده و ہم داند که آغاز فروغ از آغازِ تو بیست و در شمارِ حرف ہم از تو بیشتر اے صبح فروغ دو نقطه چپ و راست دارد و آن ہر دو بعینه مردمکِ ہر دو دیده است که نیک و بد را بدان ہر دو دیده است

۹۱ آنرا که بنظم او چه کارست ... با قند دو باره ات چکارست

۹۲ دیوان فروغ خوش سوادست ... ای صبح ترا بیاض سادست

۹۳ بر سر ورق تو یک ستاره ... بر صفحهٔ او دو لک ستاره

۹۴ تو مردهٔ و نام اوست زنده ... شد زندگیت بزهر خنده

۹۵ پیشش نبرے ز زندگی نام ... خورشید تو آمده لب بام

۹۶ ای صبح صباحت تو بیکار ... کافور تو نیست قایم النار

۹۷ نور تو شد از فروغ مستور ... بازار تو سرد از وچو کافور

۹۸ شد زندگیت از دو باره ... این راز چو روز آشکاره

۹۹ از مهر ترا فروغ دیدست ... هر روز تو صبح روز عیدست

۱۰۰ هر لحظه فروغ در فروغ ست ... هر لحظه فروغ بر فروغ ست

۱۰۱ خورشید ترا بگو چه عیبست ... کز شرم فروغ سر بجیبست

۱۰۲ از مهر فروغ مهر در چرخ ... دارد ز فروغ چرخ بر چرخ

۱۰۳ در خدمتش آفتاب تابان ... هر روز بفرق سر شتابان

۱۰۴ خورشید تو سر فگندهٔ اوست ... مولای تو کهنه بندهٔ اوست

۱۰۵ تو بندهٔ بندهٔ خدائی ... چون بنده بنام او فدائی

۱۰۶ داری بفروغ روی امید ... در پنجهٔ اوست نبض خورشید

۱۰۷ خورشید تو آفتابهٔ اوست ... مهتاب سیاه تابهٔ اوست

۱۰۸ تو سیلی آفتاب خورده ... او پنجه ز آفتاب برده

خورشید بنان اوست زرده | ناهید بخوان اوست سرده

پیشش نام تو تنگ ظرفست | ای صبح بنام تو سه حرفست

از نور خدا فروغ زاده | تو از شکم شب اوفتاده

تا چند با دروغ بافی | ای صبح چه از فروغ لافی

می باش از و فروغ جویان | هر روز با و صباح گویان

ای صبح تو دیر زنده مانی | داری ز فروغ ما نشانی

او هست بخواجگی فتاده | تو بنده به بندگی ستاده

ای صبح فروغ کیست دانی | روشن کنمت که یار جانی

باشد بفروغ هم آشنائی | نبود بدروغ هم آشنائی

نازم که بدوست فرط اخلاص | نیکست بدوست شرط اخلاص

نظمش همه انتخاب باشد | یک حرف دو صد کتاب باشد

اکثر ز زبان او شنیدم | کمتر بنگاه خویش دیدم

وا دیده شنیده هم و رانست | نشنیده ندیده هم و رانست

از بسکه کلام اوست مرغوب | نشنیده ندیده هم بود خوب

نظمش چو نبات و قند باشد | دانم همه دلپسند باشد

از دوست هر آنچه رو نماید | در دیدهٔ من نکو نماید

از دوست بجز هنر نه بینم | بینم هنر و دگر نه بینم

بستم بفروغ عهد تقریظ | بنود بدروغ عهد تقریظ

| | |
|---|---|
| نگرفته ز من فروغ وعده | هرگز نکنم دروغ وعده |
| تقریض ز قرض کمترم نیست | غیر از سخن مدح در سرم نیست |
| ممتاز بامر او کمر بند | هر بند به بند چون نی قند |
| در خدمتش ایستاده کلکم | سر بر خط او نهاده کلکم |
| از حکم حبیب سر نه پیچم | نزدیک لبیب ور نه هیچم |
| از عهدهٔ عهد خود برآیم | قولی ست که مدح او سرایم |
| در کشور نظم کدخدایم | یکتایم و دوست را ستایم |
| خواهم نامم فروغ روشن | گو باشش سیاه چشم دشمن |
| من مدحت ناکسان نگویم | وصف صفت این خسان نجویم |
| صرف ست بوصف دوست هر حرف | نقد سخن من ست و این صرف |
| ممتاز برای اوست دمساز | دمساز برای دوست هر از |
| وصفش نه زبان من فزون ست | مدحش نه بیان من برون ست |
| کس را نرسد که خواندش هیچ | خس را نرسد که خواندش هیچ |
| ممتاز بمدح هر که باشد | دریاب که رتبه اش چه باشد |
| ای دوست به نثر و نظم من بین | ای دوست ببزم جزم من بین |
| معنی بود م نسب بسینه | وز سینه سبک ست در سفینه |
| زان باز که نامه آفریدست | تقریظ چنین کسی ندیدست |
| عنوان نگارنامه را بین | هر هفت رباعی مرا بین |

قطعه

| | |
|---|---|
| چون هفت عروس گشته هر هفت | شد رشته دل ز دست من رفت |
| هر حرف بود بطاعت من | هر لفظ کند اطاعت من |
| هر بیت بچشم آبدار است | حرفی که درو ست چشمه وارست |
| هر رنگ که در دلم نشسته | فکرم بهزار رنگ بسته |
| هر حرف خوشی که داد دستم | خاطر نگشود تا نه بستم |
| هر مصرع من ز سکته ساده | در سکته مخالف اوفتاده |
| هر قافیه ام بقید ربطی | زان ربط حریف راست خبطی |
| هر قافیه ام بتازه رنگست | ز و قافیه حسود تنگست |
| هر قافیه ام جواز دارد | صحت بجواز ناز دارد |
| بستیم چنان قوافی چند | کافتاده حریف چند در بند |
| حیران شده از قوافی من | خواهند جواب شافی من |
| هر بنده که نیک و بد شمارد | گفتار مرا سند شمارد |
| دانند سخنوران ممتاز | دانسته نوشته است ممتاز |
| ممتاز بامتیاز بسته | بهر سند جواز بسته |
| یا خود بکتاب دیده باشد | یا از مغلی شنیده باشد |
| اکثر بود آنکه خویش دیدم | کمتر بود آنکه من شنیدم |
| نشنیده ندیده من نبستم | من صاحب گوش و دیده هستم |
| چون نظم ز کلک من چکیده | شد نظم حسود آب دیده |

۹۱ تقریظ نوشته ام دو زین پیش | در حسن زنیکه گر بسے بیش

۹۲ آنانکه بنظم نکته چینند | نظم من و حاسدان به بینند

۹۳ فکرم نکند بعجز میلے | طبعم بروانگی ست سیلے

۹۴ سهل ست کلام من شنیدن | مشکل بنکات من رسیدن

۹۵ ممتاز بدین شعار اشعار | گفتن چه که خواندن ست دشوار

۹۶ تقریظ مرا جواب گفتن | باشد همه ناصواب گفتن

۹۷ از گفتهٔ حاسدان چگویم | ناگفته به هست ان چگویم

۹۸ ممتاز چرا دهد جوابے | باشد که خدا دهد جوابے

۹۹ آنرا که شدم فروغ گویان | دین صبح از و فروغ جویان

قطعه

عبدالرحمن خان فروغ ست | هر صبح به پیش او دروغ ست

۹۱۰ بسیار خوش ست انچه او گفت | خوش گفت کسے که عبده گفت

۹۱۱ این شهرت واین زبان تازی | تغییر چرا کنم ببازی

۹۱۲ نامش ببرم بعین اعلان | اعلان نکنم ز دیده پنهان

۹۱۳ اے خامه مگوے از علن بعن | اے نیزه بنظم من مزن طعن

۹۱۴ الله الله خوش ست نامش | هر لحظه زبان خوش بکامش

۹۱۵ او راست چو نام دوست احسن | گو راست کلام دوست احسن

۹۱۶ دارم چو سرے بوجه احسن | آرم گهرے بوجه احسن

ممتاز با حسن آرزومند | از دیدن او بنام خرسند

| | |
|---|---|
| بوی ز بهار او شنیدم | از گلشن او گلی نچیدم |
| مانند سخنش بنو بهاران | بلبل بگلشن چو من هزاران |
| با من بودش نخست بیش | من هم بمحبتش جگر ریش |
| او با من و من با و بیک قید | ما هر دو بدام یکدگر صید |
| تا کرده بیکدگر نگاهی | دل را بدل ست رسم و راهی |
| دل را بدل ست سخت پیوند | دو بنده ببند یکدگر بند |
| کار من از انتظار بگذشت | از کار امیدوار بگذشت |
| نومیدی من ز حد گذشته | وین درد یکی ز صد گذشته |
| روزی که بدوست بر خورم من | از نخل امید بر خورم من |
| دل می تپد از برای احسن | جان می طلبد لقای احسن |
| ای خواجه فروغ اگر ندانی | گویم بتو نکتهٔ نهانی |
| فرزند عماد مخلصم من | در علم بدیع مخلصم من |
| اصلم ز سواد اصفهانست | نسلم ز نهاد اصفهانست |
| تقریر زبانم اصفهانی ست | شمشیر بیانم اصفهانی ست |
| پروردهٔ مادری زبانم | این فرزند اصفهانم |
| در شعر سه کس پیمبرانند | قولیست که جملگی برانند |
| فردوسی و انوری و سعدی | هر چند که لا نبی بعدی |
| این جرعه بکام من از ایشان | این قطره بجام من از ایشان |

از خمکده های خویش باده / دادند ز ظرف من زیاده

ممتاز ازین غریو خاموش / کوشش چه کنی بزحمت گوش

در صحبت صبح بیش ماندی / زان مدح در فروغ خویش خواندی

عالم همه در ملامت تو / از صحبت صبح شناعت تو

عاقل که به بیخودی نشیند / جز بیخبری دگر نبیند

بگذار در فروغ خودستائی / بگذر ز فروغ خودنمائی

دانا نکند ستایش خویش / بینا نکند نمایش خویش

هیچی که بوصف خود گراید / هیچش نبود جزاین که لاید

ای هستی تو چه و چه هستی / از کمتر نیز کمتر ستی *

با اهل فراستی نمانے / نادانی فارسے ندانی

ممتاز ترا نگار نامه / ننگ ورق ست و عار خامه

نی علم بود ترا نه فضلی / واری بسفینه چند هزلی

ممتاز زبان خود نگهدار / دم درکش و لب مده بگفتار

دیوان فروغ را دعا کن / شوروی دعا سوی خدا کن

دستی بجد افراز گردان / کف را بدعا دراز گردان

دیوان فروغ باد مشهور / چشم بد مردمان ازو دور

این نقش بلند نام بادا / مطبوع مفید عام بادا

آمین آمین هزار آمین / صد بار چنین هزار آمین

## تقریظ احمد خان صوفی مهتمم مطبع مفید عام آگره در حمد حق تعالی عز اسمه

ای نام تو زیب لوح آغاز
انجام ده صحیفهٔ راز

ای نور ده چراغ بینش
روشن کن بزم آفرینش

پروانه و شمع از تو در سوز
حسن تو بعاشقان نظرسوز

افروختهٔ تو عارض گل
آتش زدهٔ بجان بلبل

ای نام تو شهد بهر هر کام
در هر دهنی نگنجد این نام

آنانکه دلائل از تو دارند *
اختر بسپهر می شمارند

چون عقل براه تو تباه است
نافهمی ما دلیل راه است

نوریکه بچشم ما نگنجد
میزان خرد چگونه سنجد

عقل است و هزار کوه در راه
چشم است و دو صد حجاب جانکاه

نوریکه قدیم هست بالذات
حادث چه دهد دلیل اثبات

ای نور ده چراغ لاله
هم باده زتست و هم پیاله

سفتی تو بسبزه گوهری چند
الماس و زمرد از تو دلبند

از رنگ گل و فغان بلبل
حسن تو بباغ میکند گل

هر لاله که آتشین بهار است
از خامهٔ صنع یادگار است

یاد تو بدل چو بوی در گل
عشق تو بجان چو نشه در مل

## در نعت حضرت سرور کائنات علیه افضل الصلوات و التحیات

آن ختم پیمبران مرسل ‌ از خامهٔ صنع نقش اوّل

نورش به ازل چو شمع فانوس ‌ ذاتش به ابد چو دُرّ و قاموس

او مظهر کل بسطحه بر خاک ‌ لولاک لما خلقت الافلاک

اُمّی لقب و کتاب خوانی ‌ از نون و قلم دو حرف رانی

بر خاک چو آسمان به تمکین ‌ بر عرش چو خسروی به آئین

در ملک عرب شه جهانگیر ‌ لعل و سخنش چو شکر و شیر

طوطی منشان فداش بودند ‌ پیش شکرش نه لب گشودند

هم حرف شکر فروش میراند ‌ هم اُمّی و صد کتاب میخواند

میرفت و نگاه بر زمین داشت ‌ گنج دو جهان در آستین داشت

دارای جهان بداوری چیست ‌ از آب گهر رخ جهان شست

قندیل صفا بکعبه آویخت ‌ از لات و منات گرد انگیخت

با شرع و کتاب آسمانی ‌ بگرفت جهان یکا مرانی

دینش که فروغ جاودان یافت ‌ بر خاک چو مهر آسمان تافت

این نخل که باغبان نشانده ‌ صد میوهٔ نغز بر فشانده

بیخش به ابد چو طفل توام ‌ شاخش به ثمر چو نخل مریم

زه کرده کمان بطرفة العین ‌ تیرے زده از نگه بقوسین

فرمان کش حکم فاستقم بود ‌ گویا بجوامع الکلم بود

## آغاز تقریظ

اکنون سخنے که دل رباید ❊ بر رو در خرمی کشاید
میگویم و طبل میزنم فاش ❊ نور سخن است مرگ خفاش
هر نکته که نکته دربر اند ❊ نا اهل چه قدر او بداند
دانی که چه پیر یا جوان گفت ❊ با اهل سخن سخن توان گفت
دانی بسخن چه رنگ پیداست ❊ کونین زرنگ سخن هویداست
این رنگ و بهار آفرینش ❊ از کن بشناسد اهل بینش
صوفی تو سخن شناس کن باش ❊ گلچین بهار این سخن باش
داری تو اگر دل سخن سنج ❊ در پیش سخنوران بنه گنج
صد گنج سخن ز سینه آور ❊ زان بحر تو در سفینه آور
گوهر بصدف چه آب دارد ❊ از تاج هزار تاب دارد
گل گرچه هزار رنگ و بو یافت ❊ چون شد لب بدچه آبرو یافت
از گلبدنان بهار بگرفت ❊ بر فرق شهان قرار بگرفت
جوهر که بسنگ بود پنهان ❊ چون رفت بتاج گشت رخشان
لعل از زمین و گهر ز کان است ❊ آویزهٔ گوش شاهان است
اے اهل سخن بیا به پیشم ❊ من لعل فروش کان خویشم
ابر از نے کلک و گلشن از تو ❊ گوهر ز من است و دامن از تو

در بزم سخن بدور ساقی
نام و سخن من است باقی

چون کوس زند سخن ببامم
پر گوش جهان ز صیت نامم

زین بزم اگرچه دود خیزم
صد اشک برنگ شمع ریزم

روزی که فلک مرا کند خاک
گویند سخنوران چالاک

**صوفی** که بهار این چمن بود
چون طوطی سبز در سخن بود

شیرین سخنی گذشت چون باد
نالان بغمش هزار فرهاد

او رفت و سخن گذاشت با ما
بگذشت برنگ موج دریا

**الصوفی** نکته سنج هشدار
میدان تو تنگ و تیز رهوار

هشیار ازین سمند سرکش
زین راه عنان خامه درکش

تا کی بسخن ستیزه کاری
تقریظ کتاب مینگاری

از عشق حدیث تازه سر کن
**دیوان فروغ** را نظر کن

هر سطر چو کهکشان است پر نور
هر شعر چو نشتر است و ساطور

هر نقطهٔ این کتاب والا
در آب چو لولو است و لالا

هر حرف بآتش است همدوش
هر نقطه بشعلهٔ هم آغوش

دیوان فروغ چون خریدم
آتشکدهٔ بهند دیدم

تابش دل و دیده را دهد نور
خواهم که برم کتاب بر طور

تا موسی و ما بهم بخوانیم
از عشق خدا سخن برانیم

گر عشق حقیقی و مجازی است — آن هر دو برای دل گدازی است

در دی بدل شکسته بیدار — الماس بزخم بسته بیدار

خوانی غزلی اگر دمی چند — با رود و رباب و همدمی چند

دیوان فروغ در بغل گیر — تا عشق ترا کشد بزنجیر

هر شعر ترش نخشبک مغزان — چون خضر بریزد آب حیوان

دانم که مصنف جوان بخت — بر تارک عشق می نهد تخت

عشق از غزل سخن تراود — از کلک دُرِّ عدن تراود

هر شعر بطاق ابروان جفت — شعری است که شعریش توان گفت

گر عشق بدل زند زبانه — زان شعر تو سر کنی ترانه

بی عشق اگر تو شعر خوانی — جز لفظ معانیش ندانی

بی درد چه قدر درد داند — عشق است که گرم و سرد داند

ای عشق بیا انیس من باش — برق افگن کشت زار تن باش

چون خون برگ و ریشه جا کن — شاهانه نظر به این گدا کن

من بی تو چو دیده بی رخ یار — من بی تو چو نخل بی گل و بار

من بی تو چو شعله بیقرارم — در بزم چو شمع اشکبارم

بشنو تو نفس درازی من — برخیز بچاره سازی من

## خاتمۂ تقریظ بر مناجات

ای از تو جہان بکامرانی
وز حکم تو مرگ و زندگانی

از قطرہ تو گوہر آفریدی
لعل از دل خاور آفریدی

پیمانۂ ماہ و جام خورشید
پُر نور ز تو چو دل بتوحید

گیسوی شب از تو رشک سنبل
خندان لب صبح از تو چون گل

ای لطف تو آب رنگ باغم
افضال تو روغن چراغم

برکن برہم چراغ توفیق
بوی برسان ز باغ توفیق

بارگنہ است کوہ در کوہ +
من چون پر کاہ با صد اندوہ

روزی کہ شوی گرہ کشایم
زان بارگران سبک برایم

بر جرم و سیاہ کاری خویش
خوبانہ برنیزم از دل ریش

خواہم کہ ازین سرشک خونی
شویم ہمہ لوث اندرونی

بخت بد و عقل ناتمامم
سنگی زدہ بر سبو و جامم

افتادہ چو نقش پا بخاکم
شیطان بکمین پی ہلاکم

ای بخت مرا ز خاک بردار
وی عقل بدست وی مگذار

ای خون جگر تو سرخرو کن
وی اشک تو آب در سبو کن

ای پردہ کشای بستگیہا
پیوند دہ شکستگیہا +

من بندۂ عاجز و سقیمم
در پیش تو با دل دو نیمم

لطف تو بخلق چاره ساز است
بر روے همه در تو باز است

نیکان و بدان انس و جان را
خوانی سوے خویش یک جهان را

خوش آنکه بدرگهت نهد سر
با خشک لب و بدیده تر

ناله بنواے درد انگیز
گرد و بخجس گنه شرر ریز

هر خشک لبی و تشنه کامی
سیراب ز بحر تو بجامی

دارم بدل شکسته خویش
از ناخن آرزو دو صد ریش

مرهم نه و حاجتم روا کن
از دل غم آرزو جدا کن

دارم به بغل دل بلا سنج
آئینه نامرادے و رنج

بنماے من شکسته پارا
زان آئینه روے مدعا را

مپسند که بے رخ تو هر بار
چون عکس سرے زنم بدیوار

چون خامه خود سیاه کارم
از کاتب نامه شرمسارم

حسن تو بجان شراره بیز است
من شبپر و آفتاب تیز است

خواهم که بچشم آرزو مند
بخشی نظرے ستاره پیوند

نورے تو بچشم من نگنجد
در برگ گل چمن نگنجد

از ذره برخشد آفتابے
وز خاک سرے کشد سحابے

اے صوفی ناتوان کجائی
خاموش ازین سخن سرائی

این راه که پاشنه گداز است
کوته مشمر که بس دراز است

| | |
|---|---|
| دربارگہ جناب باری | آئی بہ نیاز و آہ وزاری |
| در سوز متاع خود پسندی | چون شعلہ مخواہ سربلندی |
| چون قطرہ بہ بحر ہمعنان باش | چون ذرہ بخاک آستان باش |
| در قید خودی مخود پرستی | ہشیار کہ رہ زن است ہستی |
| جان ریش و درون تیرہ داری | دل کافر و عقل خیرہ داری |
| زین راہ نگاہ دار یارا | از بتکدہ دور شو خدا را |
| تا چند بہ پیش بت نشینی | زنار گسل کہ نور بینی |
| در بندگیش چو بندہ باشی | برخاک جبین فگندہ باشی |

## تقریظ چکیدۂ کلک گہر سلک جناب مولانا محمد حبیب الدین صاحب متوطن نیوتینی

سبحان اللہ ایزد سخن آفرین نے گفتار کو کیا سرمایہ بخشا ہی کہ ان من الشعر لحکمۃ و ان من البیان لسحرا جسکی شان مین آیا ہے متقدمین نے اس کلام مین کیا کیا زور لگایا اور متاخرین نے اوسکی رنگ کو کیسا چمکایا کوئی نغز گفتاری مین طاق ہوا کوئی نازک خیالی مین شہرۂ آفاق ہوا کسیکو معاملہ گوئی اور محاورہ بندی مین کمال ہوا کسی کو مضمون آفرینی اور خوش بیانی کا خیال ہوا بعض بعض وصف مین کامل ہوئے کسیکو یہ مجموع کمالات کم حاصل ہوئے لیکن جب دیوان جناب فروغ نظر سے گذرا تو بہمہ صفت موصوف پایا جوش عشق خروش تصوف تازگی مضمون صفائی زبان شوخی ترکیب چستی بندش لطافت طبعی بلند پردازی محاورہ بندی معاملہ نگاری نے اپنا پورا

اثر دکھایا - آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری - ہر شعر اسکا خوبی مین ایک دلبر اور مضامین مین
ایک دفتر ہے گزیدۂ انام پسندیدۂ خواص وعوام - قبول خاطر ولطف سخن خدا
داد است - حسن وعشق کے معاملات عاشق ومعشوق کے خیالات ادا وناز کی شوخیان
لطف وعتاب کی سرگوشیان - درین ریاض بہر سنبلے کہ می نگرم ٭ بہ پنجہ شانہ کش
زلف تابدار خود است ٭ یہ دیوان توصیف سے بے نیاز - اور جناب مصنف کا کمال
ہے حضرات ناظرین کا خود مشاہدہ شاہد حال ہے حقیقت یہ ہے کہ ابتک اُردو مین
ایسا دیوان لاجواب نہین ہوا - زفرق تا قدمش ہر کجا کہ می نگرم ٭ کرشمہ دامن دل
می کشد کہ جا اینجاست ٭ اب کسی قدر احوال جناب مصنف کا بطور یادگار کے
قلمبند کیا جاتا ہے - آپکا نام نامی محمد عبدالرحمن خان بن احمد شیر خان بن
فتح شیر خان قوم افغان یوسف زئی افغانستان بزرگون کا اصلی وطن ہے چوتھی
پشت سے حافظ آباد عرف پیلی بھیت مسکن ہے آپکے نانا مولانا محمد طاہر خان مصنف
قصص الانبیا ماموں آپکے مولانا محمد یار خان وحضرت مولانا محمد حسین خان نامی
بزرگ وعلماے ٹونک سے ہین آپکے چھوٹے بھائی مولانا حکیم خلیل الرحمن خان دم دیدۂ
انسان آپکے دو صاحبزادے سعادت توامان یعنی عزیز الرحمن خان وشفیق الرحمن خان
نونہالان گلزار علم وادب سلمہ الرحمن آپنے تربیت وتعلیم ابتدائی عمر مین دارالعلم ٹونک
مین پائی جب سن تمیز کو پہونچے چونکہ خاندان آپکا اہل شمشیر سے تھا ملازمت پولیس
کو پسند فرمایا طبیعت کی کیفیت اکثر آپکے اشعار سے بھی نمایان ہے شعر لمولفہ

| نگاہ ناز کو جنرل بنایا فوج مژگان کا | | ہے پئے تسخیر ملک دل تری حکمت کے قربان نے |
|---|---|---|

بالفعل بمنصب کورٹ انسپکٹری مرزاپور کے مامور ہین اور آپ کے اخلاق حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ کی کیا حاجت تعریف ہے نسخہ سعادت دارین خود گواہ ہے جو آپ ہی کی تصنیف ہے شعر و سخن کا ابتداے عمر سے شوق اور ارباب علم و ہنر سے ملنے کا ذوق رہا طبیعت خداداد کو اوستاد بنایا بفحواے علم الانسان مالم یعلم ہمیشہ کوس یکتائی بجایا آخر کار آموزگار یگانہ در تعلیم فوزی نظم و نثر یکتاے زمانہ جناب مولانا محمد احسن صاحب احسن المخاطب اوستاد الممالک بلگرامی متوطن نیوتینی مسکن سے ملاقات ہوئی مناسب طبیعت نے غایت درجہ کا اتحاد بہم پہونچا شیر و شکر پیدا کیا فیض صحبت سے رنگ دوبالا ہو گیا دیوان ہذا آپکی نظر کیمیا اثر سے گذرا او سپر صاد کیا اور فوراً حکم طبع کا دیا حسب تعمیل ارشاد عمل کیا گیا باوجود اختصار کے مطبع مین بہیجا گیا جناب مولانا صاحب گاہ گاہ اس دیوان کے اشعار بر سر مجمع پڑہتے ہین اور وجد فرماتے ہین الٰہی کلام فروغ فروغ بخش ہر انجمن اور فراغ خاطر اہل سخن ہو آمین۔

## قطعہ تاریخ از جناب چوہدری آفتاب بے نیاز مدحت آداب سید علی حسن خان صاحب طاہر

| سبحان اللّٰہ مخزن عجائب ہے | بارک اللّٰہ فروغ کا دیوان |
|---|---|
| لکہی آئینۂ غرائب ہے ۱۳۰۱ھ | سال تاریخ اوسکی طاہر نے |

## تقریظ ریختۂ خامۂ جادو رقم مولانا محمد کریم الدین صاحب مدرس گورنمنٹ اسکول مرزاپور

حامداً و مصلیاً۔ ایک روز یہ ہیچمدان وحشت بسر۔ دور از دیار جمعیت۔ از خود بیزار۔

رونقش بزم مسرت چشم بر دیوار گریختہ صحبت آمیختہ خلوت - ورود درچشان از نوشدار روے
درمان دامن کشان - کج مج چون طرۂ مہوشان بیخبری بطریان حیرت ازکمر خوبان آموختہ
بسیریان آتش حسرت متاع عقل سوختہ بیٹھا ہوا تھا - کہ ناگاہ ہمہ دل کا ارشاد ہوا کہ اس درد کا
سرکہ و صندل - اس خلش کا نوش بحر سخن کوئی نہیں پس حسب قرارداد خاطر پیہ سراپا وحشت
زیب سریر بارگاہ سخن - بہرہ یافتہ از ہر فن بیمثل امثال و اقران محسود اشباہ و ہمنفسان
جناب منشی محمد عبدالرحمن خان صاحب فروغ کی خدمت مین حاضر ہو کر عروس
سخن کی دیدہ بازیان جسکو ونہین کے مشاطۂ فکر نے منصۂ دیوان پیہ ہر ہفت فرمایا تھا
کرنے لگا - واہ واہ سمند الفاظ پر شہسواران معانی ایسے بیٹھے ہین کہ گویا وہین سے
اُگے ہین پردہ ہاے الفاظ ہزار پردہ کرتے ہین مگر مہوشان نوطرزی کبھی مطلع سے
آفتاب سے نکل ہی پڑتے ہین - رقیبان مدات کتنا ہی سنان الف لیکر درپے رکاوٹ
ہین - مگر پردگیان صفاے بندشون کی آڑ سے جہانک ہی دیتے ہین - بقولے نیکو رو تاب
مستوری ندارد - چو در بندی سر از روزن بر آرد - شفق بام فلک پر اسکے مضامین
رنگین سے تشبیہ دینی آتی ہے - مگر وجہ شبہ مین مباینت پاکر شرم کی کہا جاتی ہے
باآنکہ ہر ایک مصرعے مضامین نو پیدا کے راستے بتاتے ہین مگر سخن سنجان کبھی مبیت
کی ہنجار راہ معانی کو نہین پاتے ہین لیکن بعضیان سخن دل ز خود رفتہ نے تسکین
پائی بل مسرت ہاتھ آیا - جب تک چہرۂ روز و سمہ شام اور گلگونۂ شفق سے مزین رہے
خداوند تعالےٰ اس پردگی فکر کو غازۂ شہرت و حنا سے اجابت عطا فرمائے آمین اللھم آمین

## قطعہ تاریخ از مولوی محمد تقی متخلص حسن شاگرد رشید شاعر شیرین زبان جادو بیان فرد واحد جناب مولانا مولوی عبد الاحد صاحب الہ آبادی فاض اللہ علیہ الایادی

چراغ طور یہ شمع زبان سے ہے — کہ حمد و نعت بیرون از بیان ہے

اب اسکے بعد اوس شاعر کا احوال — بیان ہے جو کہ فخر شاعران ہے

پریزادان معنی کا سلیمان — پرستان سخن پر حکمران ہے

تخلص ہے **فروغ** اور نام نامی — **محمد عبد رحمان خان** عیان ہے

الٰہی کسکا نام آیا زبان پر ❊ ❊ — کہ خود گفتار شیدائی زبان ہے

فہیم و عاقل و ذوالفضل و ذیشان — حلیم الطبع و عالی خاندان ہے

وطن اوسکا ہے ہیلی بہیت لیکن — برنگ مہر مشہور جہان ہے

عجب دیوان لکھا اُردو زبان مین — کہ جسکے وصف مین گونگی زبان ہے

کہیں ہے دلستان بندش کی تصویر — عجب انداز اور طرز بیان ہے

بلاغت لطف معنی پر ہے مفتون — فصاحت عاشق حسن بیان ہے

سواد سطر و بین السطر باہم — رقیب زلف و روے مہوشان ہے

ہوئی مجھکو جو سال طبع کی فکر — کہا ہاتف نے مرغوب جہان ہے

۱۳۰۷

حسن اب خاتمہ کیجے دعا پر — دگرنہ وصف دیوان بیکران ہے

مصنف شاد یارب اور یہ دیوان — ہو مرغوب جہان جبتک جہان ہے

## قطعہ تاریخ از نتائج فکر عالی جناب عزیز الرحمن خان صاحب خلف الصدق حضرت مصنف صاحب دیوان مدظلہ

| | |
|---|---|
| دیوان لاجواب کہ چون قبلہ گاہ من | تصنیف کرد فکر نمودم بسال آن |
| آمد ندا ز ہاتف غیبی کہ اے عزیز | شد باعث مسرت دل بہر ناظران |

۱۳۰۷ھ

## تقریظ چکیدہ کلک گہر سلک منشی مجید حسین صاحب جلال سلمہ الرحمن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سبحان اللہ کیسا صانع مطلق ہے جسنے اپنی صنعت کاملہ و حکمت بالغہ سی ہیجدہ ہزار عالم کو ایک لفظ کن سے پیدا کیا خصوصاً انسان ضعیف البنیان کو کیسی کیسے جوہر نطق عطا کئے خلق الانسان علمہ البیان جسپر دلیل ہے دیوان کائنات مین بعض کو مطلع آفتاب سخن اور مقطع ماہتاب پُرفن بنایا اور کُل مخلوقات سے زبان نطق دیکر آسمان فصاحت و بلاغت پر اوسیکا ستارہ چمکایا۔ تقریر پُر اثر تحریر خوشتر طبع عالی نازک خیالی سحر بیانی رطب اللسانی عقل صائب فکر رسا فہم کامل ذہن ذکا اوسکو عطا فرما کر ولقد کرمنا بنی آدم سے مفتخر و ممتاز کیا۔

اور نعت رسول مقبول لکھنا قلم کا کام نہین زبان کو اس امر سترگ مین یارا ے کلام نہین سبحان اللہ کیسا رسول مقبول خاتم النبیین رحمت للعالمین احمد مجتبی

محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کل نبیون سے رفیع امت کا شفیع بقول سعدی شیرازی ؎

| | |
|---|---|
| شفیع مطاع نبی کریم | قسیم جسیم نسیم وسیم |

جسکی شان مین لولاک لما خلقت الافلاک خدا فرمائے پھر بھلا اوسکی گویائی امت
مین انسان کا کیون نہ قافیہ تنگ ہو اور ملائکہ کی کیونکر نہ عقل دنگ ہو ہان جو اوسکی
بحر الفت مین غرق ہوا بیشک اوسکو دعوے انا الشرق ہوا ؎

| | |
|---|---|
| یتیمے کہ ناکردہ قرآن درست | کتب خانۂ چند ملت بشست |

اما بعد احقر العباد کج خیال مجید حسین جلال سخن سنجان عالی ہمم اور شاعران اولو
فہم کو مژدہ سناتا ہی کہ درین آوان سعادت توامان اعنی بماہ رمضان دیوان شیرین بیان
جسکی ہر غزل مرصع ہر شعر معنی کا مرقع ہر مصرعہ مسجع من تصنیف شاعر عدیم المثال نازک خیال
کا جو شخص دیوان پڑھ لے وہ شعر گوئی کے ارکان جان جائے پورا اوستاد ہو جائے
اشعار مین مضامین برجستہ کی ایسی تصویر کھینچی ہے کہ نقاش چین بھی چین مان جائے
مانی وبہزاد دم چرائے رعایت لفظی سبحان اللہ تعقید معنوی جزاہ اللہ استعارات
افضل کنایات اکمل بندش مستحکم الفاظ مسلم روزمرہ کا بادشاہ ترکیب صحیح سے خوب آگاہ
وہ کون پاک طینت نیک خصلت والا منزلت شیوا زبان طوطی ہزار داستان یعنی
محمد عبد الرحمن خان صاحب اکسٹرا انسپکٹر مرزاپور سلمہ اللہ الغفور مطبع مفید عام آگرہ مین
اہتمام منبع جود وکرم والا ہمم عالی شان والا شان جناب احمد خان صاحب صوفی مالک مطبع کے
طبع ہوا ہی۔ خداوند تعالے اس دیوان کو مقبول خاص وعام کرے اور مصنف ممدوح کا نیک انجام آمین ثم آمین

## تقریظ چکیدۂ کلکِ گوہر سلک جناب قاضی حافظ محمد خلیل الدین حسن صاحب وکیل و مصنف رسالہ نعت مقبول خدا ئیس پلی بہیت

### رباعی

باغست سخن بلبلِ باغست فروغ — در دودۂ خود چشم و چراغست فروغ
در سینۂ او دو صد خزینہ است ز علم — فارغ ز فروغی و فراغست فروغ

فروغ را نازم کہ صبح پیشِ او چراغِ روز ماند و اگر صبح دم از صباحت نہ گردش چرخ اور ابروز سیاہ نشاند فروغ اگر دامنِ مہر پر چیند صبح تا روز شمار شمار روی مہر وزی نہ بیند فروغ را ہر روز روز بازار و صبح را از متاعِ کاسد قحط خریدار ہ

ز فروغِ من چہ پرسی کہ ہمہ فروغ باشد — تو ز صبحِ خود چہ لافی کہ ہمہ دروغ باشد

### مثنوی

محمد عبد رحمٰن خانِ نامی — ز نام او فروغِ خوش کلامی
بو سعتہا دلش وادیِ ایمن — ز نورِ لایزالی گشتہ روشن
سخنہا گفت و دادا ندر دہنہا — دہنہا کرد لبریز چمنہا
سخن گفت و چو در گفت و چو گل گفت — سخن گفت و نگو گفت و گہر سفت
ہمان گل کاندرو بوے نعیمست — ہمین دُر لیست کو دُرِ یتیمست
خوشا بوی کہ از سر می برد ہوش — خوشا دُر سے کہ شد آویزۂ گوش

نظیرش از گل و گوهر چه گویم — که نیکوتر بود از هر چه گویم
ز دل تا بر لبش حرفی رسیدن — کند صد گوش مشتاقِ شنیدن
بدیدن کی بود همسر شنیدن — بود فرق از شنیدن تا بدیدن
ترا گر اتفاق افتد بدیدن — همان دیدن همان در دل رسیدن
هر آن سوز آفریدن ساز کردند — نهان اندر دلش چون راز کردند
هر آن دردی که در عالم شمردند — بهم کردند و با جانش سپردند
همان سوزیست کز شعرش هویداست — همان دردیست کز هر حرف پیداست
چه شعر و حرف شور افزای دلها — نمک ریز جراحتهای دلها
مسیحِ فکرِ او جانِ جهانست — غلط کردم غلط بل جانِ جانست
کلامش را فروغ اندر فروغست — فروغِ صبح پیشِ او دروغست
کلامی دلنوازی جان فزائی — کلامی جان ستانی دلربائی
کلامی بادهٔ غارتگرِ هوش — کلامی چون خُم می سر بسر جوش
کلامی گنجِ مخفی در معانی — کلامی همچو دریا در روانی
درو هر نقطه با صد نکته همدوش — درو هر لفظ صد معنی در آغوش
کلامی همچو گل در رنگ و بوئی — نبستی همچو می اندر سبوئی
کلام اندر کلام او محالست — کلامش را کمال اندر کمالست
بود هر کلمهٔ او خنجرِ عشق — بود نامش زبان رو خنجر عشق

همان خنجر که جا نهاد در فدائیش — همان عشقی که سرها در هوایش
چه خنجر تشنهٔ خون جگرها — چه عشق آن طرفه سجون جگرها
همان خنجر که قربان او باد — گلو سر بر خط فرمان او باد
همان خنجر که جان تازه آرد — بمن دیرینه رسم و راه وا آرد
درون سینهٔ من میکند راه — وزین ره درد و الم جا کرده صد راه
تن و جان مرا از هم گسسته — بخون دل ز غم فارغ نشسته
همان عشقی که باشد مایه اش درد — ز درد او دم سرد و رخ زرد
برد نقد سکون و صبر از دل — برای خویش خالی کرد منزل
نهان در سینهٔ حافظ رسیده — بخلوتخانهٔ دل آرمیده
چو خلوت خالی از اغیار بینید — برد جان و بجای جان نشیند
بقربان سر عشق ست جانم — شهید خنجر عشق ست جانم
بیا ای خنجر ای جانم شهیدت — بیا ای عشق تا باشم مریدت
بیا ای خنجر ای صد جان حافظ — بیا ای عشق ای ایمان حافظ
بیا خنجر که در مانم تو باشی — بیا ای عشق تا جانم تو باشی
بیا ای خنجر ای کار تو خونریز — بیا ای سرکش و سرتاب و سر تیز
اگر داری سرے با سر بریدن — بیا اینک تو و اینک سر من
بیا ای عشق ای جانانهٔ من — بیا ای رونق خمخانهٔ من

تو داری با دلِ دیوانه پیوند — تو ریزی در رگِ جان نشتری چند
بیا ای عشق با جانم در آمیز — بیا ای عشق جان اندر تنم ریز
تو و صد مرگ در دستِ جفایت — من و صد جانِ همچون من فدایت
عنان پیچیم بسوی خنجر عشق — کنم سر گفتگوی خنجر عشق
روا نبود بنزد خاص و عامی — زبان در کام و خنجر در نیامی
زبان یکچند اگر در کام ماند — همانا با زبانِ گنگ ماند
چو خنجر در نیام آسوده گردد — باندک روز زنگ آلوده گردد
چو سر زد از فروغ ما کلامی — کلامی همچو خنجر از نیامی
ز سنگِ طبع پیدا کرد جوهر — تو گوئی برفسان کردند خنجر
بسنگِ طبع ز انسان نقش بسته — که نقشش در دلِ سنگی نشسته
چو این خنجر بسنگِ طبع بر شد — ز اول تیز بود و تیزتر شد

ز حافظ از پی این نظم نامی
بود تاریخ منظوم گرامی
۱۳۰۷ھ

الٰهی تا زبان اندر دهانست — الٰهی تا سخن اندر زبانست
فروغ ما فروغِ تازه گیرد — کلامش در جهان آوازه گیرد

طفیل مہر اوج سروری یارب عطا فرما
وہ نار عشق دل کو جس سے چمکے نور ایمان کا

تری صنعت نے جب مشاطگی کو کام فرمایا
کیا خون شہیدان سے حنائی پنجۂ مژگان کا

نظر میں کب وہ لاتے ہیں برنگ اشک گوہر کو
شناسا جنکو تو نے کر دیا ہے سلک دندان کا

فروغ بے نوا کا دل ہے ظلمتکدہ کب تک
بنا دے شمع سوز غم کو اپنے اس شبستان کا

الٰہی عشق دے دل کو مرے اس روئے تابان کا
جلا پیدا ز جسکا عکس سے ہے آئینۂ جان کا

الٰہی مہر ہو دل پر اوسی کے داغ الفت کی
کہ ہے نقش قدم جسکا قبالہ باغ رضوان کا

الٰہی پرتو ماہ رخ پر نور سے اوسکے
چمک جائے ستارہ میرے دل کی داغ پنہان کا

شبیہ پاک اوسکی کیوں نہو سر دفتر عالم
کہ نقش اولین ہے خاص کلک صنع یزدان کا

رسائی سے ہے وہم حاملان عرش بھی قاصر
معلی کسقدر ہے قصر تیری شوکت و شان کا

سبب اُسکے نہونے کا حقیقت نے کہا دل سے
کہ سایہ آپکا سرمہ بنا ہے چشم عرفان کا

مرے دل کو غم الفت کا اپنے کیجیے مسکن
کہ تا سینہ مرا ہمسر بنے یوسف کے زندان کا

ترے اعجاز کے قربان کہ اک شاخ بریدہ نے
دکھایا معرکے میں صاف جوہر تیغ بُران کا

ترا ابر کرم جسدم کہ مجھکو یاد آتا ہے
نکل جاتا ہے مثل برق دل سے خوف عصیان کا

ترحم یا نبی اللہ کہ اب وقت ترحم ہے
نبوت کیطرح سے خاتمہ ہے تم پہ احسان کا

کشش کو کام اب فرمایئے یا رحمت عالم
کہ ہے کب تک فروغ آوارہ دشت یاس و حرمان کا

بحمد اللہ زخمی ہون مین اُسکی تیغ مژگان کا
کہ کوچہ جسکا نازشگاہ ہے خونِ شہیدان کا

سکندر سے نہ کیون اے عشق تو نے کہدیا اتنا
کہ تیغ ناز مین پنہان ہے چشمہ آبِ حیوان کا

دل بیتاب سے ضبطِ تپش کا عہد لیتا ہون
مجھے پاس ادب ہے کسقدر قاتل کے دامن کا

امید راستی رکھنا عبث ہی بخت سے اے دل
وہ کہتا ہے کہ مین سایہ ہون اُس برگشتہ مژگان کا

شکستِ دل ہی کچھ اپنا ورنہ کچھ شکستِ رنگ سے میرے
عیان ہے حال ظالم کے شکستِ عہد و پیمان کا

گلو سے میرے یا تک رابطہ اُسنے بڑہایا ہے
گمان ہے تیغ نازِ یار پہ میرے گریبان کا

تپش سے پوچھ لو دیتی ہے جو جنبش اُسی ہر دم
دل بیتاب گہوارہ ہے کسکے درد پنہان کا

خدا کیواسطے ہمدم دل پر شور کے آگے
نہ کرنا ذکر کچھ یادش بخیر اوس آفتِ جان کا

فروغ خستہ جان کی پردہ پوشی ہے ضرور اے دل
کوئی محرم نہین جز تیرے اُسکے رازِ پنہان کا

یہ کس کافر نے یارب روزنِ دیوار سے جہانکا
کہ برہم ہو گیا عالم دل و جان و دین و ایمان کا

لیا رستہ دل بیتاب نے پہر کوے جانان کا
حفاظت مین مری دیکہو فقیہ پاس و حرمان کا

زبان تیغ قاتل سے یہی ہم نے سنا دل نے
کہ ہر زخم جگر اک راستہ ہے کوے جانان کا

غنیمت ہے کہ خون میرا حنا پائے قاتل ہو
کہان ایسا مقدر جو بنے گل اُسکے دامان کا

نہ رکہئے اسقدر بے پردہ روے آتشین صاحب
ملا جاتا ہے گبرون سے عقیدہ ہر مسلمان کا

خرابی دوست ہے کسقدر یہ زخم جگر میرا
خوشی سے کہل گیا کیسا جو ٹوٹا ایک ہی ٹانکا

بُرا ہو تیرا اے دست تمنا تجہسے لرزان ہے
ہر اک تار اُس پہ ہی کے دامن و میرے گریبان کا

خیال اُسکا بھی ہے رہزن جمعیت خاطر
کسیکی زلف مین سب طور ہے خواب پریشان کا

ہوا ہے جنبش دامن نے یارب کردیا کسکے
برنگ صبح مطلع ضیا عالم کے گریبان کا

دل مفتون کیے آگے ذکر کوثر کسلیے زاہد
پیاسا ہے اسنے پانی سیر ہوکر تیغ بران کا

نکر زنہار غفلت روز و شب سے ای فروغ اب تو
کہ ہے وہ پرتو رخ اور یہ سایہ زلف پیچان کا

نہین ہے بے سبب اتنا تڑپنا اُسکے بسمل کا
تڑپکر چاہتا ہے چوم لینا دست قاتل کا

نشان کیا پوچھتا ہے نامہ بر تو کوچہ قاتل کا
سراسر فرش ہے وان پردہاے چشم بسمل کا

شرارت دیکھیے جلوہ دکھاکر منہہ چھپا لینا
سبب پھر پوچھنا مجھسے مری بیتابی دل کا

نگاہ ناز کل پردے مین کچھہ عشوے کہتی تھی
نہین معلوم کیا شورہ ہوا قاتل سے قاتل کا

اونہین فرط نزاکت سے مجھے زور نقاہت سے
ذرا کروٹ بدلنا فاصلہ ہے چند منزل کا

گئی جان اور نہ آیا وہ ادھر دل ہم نہ کہتے تھے
نہین آسان ہے تمہ آسان ہونا تیری مشکل کا

تیرے نالون پہ جب حسن لیلی چھاگیا اے دل
وگرنہ کیون نہین کرتا ہے جنبش پردہ محمل کا

نکر تو وادئی الفت مین اے دل خوف گمراہی
ہر اک کانٹا یہان کا میل ہے مقصد کی منزل کا

زبانی گفتگو کرنیکی صاحب کون حاجت ہے
اگر چاہو تو دل ہی دل مین کرلو فیصلہ دل کا

ستمگر سنگدل ناآشنا کہا ہے نام اُسکا
ستم دیکھو جناب عشق اس بیدادگر دل کا

ملیگی دل کو کیونکر لذت اوسکے دست خنجر کی
سنا ہے پہلے لیلیتا ہے جان انداز قاتل کا

گھمنڈ اتنا نکر تو نہ مہر سپہر و مہر ہی پہ

نہایت گرم ہے نالہ فروغ آتشین دل کا

پہلے کہہ سکتے تھے ہم چشمہ اسے سیماب کا
اب تو ہے ناگفتنی حال اس دل بیتاب کا

کیون نہو حیرت کہ ہر تارِ نفس پر شور ہے
اور نشان ملتا نہین کچھہ جنبشِ مضراب کا

جلوہ فرما تھا آدھی رات کسکا انتظار
دل نے آنکھون مین کیا تھا فرش جو کمخواب کا

ناز تھا یا کچھہ خطا باعث تھی اے بادِ صبا
حال جو گل نے نہ پوچھا بلبلِ بیتاب کا

دیکھیے قسمت کہ سبکو دل ملا روزِ ازل
اور سجائے دل مجھے چشمہ ملا سیماب کا

کسقدر رویا تھا ملکر شوقِ دیدِ یار سے
نور جب جانے لگا تھا دیدۂ بیخواب کا

خوش نہ آیا کچھہ ہمین جز گوشۂ دشتِ جنون
مدتون دیکھا تماشا عالمِ اسباب کا

صورتِ محراب خم ہونا یہان پر چاہیے
یہ صنمخانہ ہے اے زاہد مقامِ آداب کا

ابتدائے عشق مین سیماب کا ہمسر تھا یہ
اب تو ہے سیماب ناصح اس دل بیتاب کا

خاکساری کی اگر خو کچھہ بہی تم کرتے فروغ
بوریا ہوتا مقابل بسترِ سنجاب کا

کب خوش آتی ہے دلِ خستہ کو گلشن کی ہوا
اسکے سر مین ہے بہری قاتل کے دامن کی ہوا

غیر کے ہمراہ وہ کہاتے ہین گلشن کی ہوا
کیا بندہی ہے آجکل تقدیرِ دشمن کی ہوا

نکہتِ گل سے دماغِ دل پریشان کیون نہو
گوشِ گل مین ہے بہری بلبل کے شیون کی ہوا

آشتی ہو درمیانِ صبر و دل ممکن نہین
کیون پسند آنے لگی دشمن کو دشمن کی ہوا

پہر جلایا آتشِ گل نے کسی بلبل کا دل
گرم ہے پہر روزنِ دیوارِ گلشن کی ہوا

مجھکو وحشی کہئیے پر انصاف بہی کیجے ذرا
ہے گریبانون کی دشمن کسلئے دامن کی ہوا

حرص ہو کیونکر نہ دشمن سینۂ پر نور کی
ہے عدو روز ازل سے شمع روشن کی ہوا

آگ ہو جاتا ہے وہ بت سنتے ہی کیسا اثر
ہائے کیا بگڑی ہے میرے آہ وشیون کی ہوا

کسقدر ہو گی ندامت اوسکی تیغ ناز سے
زخم کو میرے جو چہو جائیگی سوزن کی ہوا

تب مرے اس جذب دل کو مانا صیاد تو
جب اوڑا لائے تجہے میرے نشیمن کی ہوا

رنگ کیون اوڑنے لگا روے گریبان کا فروغ
کیا خوش آئی پہر تمہین صحرا کے دامن کی ہوا

کیا کہون کیا شور وشر ہنگامہ آرا دل مین تہا
جب تلک پہلو مین دل تہا مین بڑی مشکل مین تہا

کچہہ خبر مجکو نہین اے قیس لیکن اسقدر
ناز جمانے کا کہتا تہا کوئی محمل مین تہا

جذبۂ شوق گلو رکہتا تہا کیا مضطر اُسے
جب تلک تہا مجہہ مین دم خنجر بہی کس مشکل مین تہا

واعظ اُسکو بیت سمجہکر منع کرتا تہا مجہے
میرے اُسکے درمیان جہگڑا حق و باطل مین تہا

جوش الفت کیون نہوتا راہ الفت مین مجہے
کر رہا تہا ناز گل ہر خار جو منزل مین تہا

لیگیا مقتل مین مجہکو دل بظاہر کہینچکر
لیکن اوس سے بڑہکے دشمن اور تہا جو دل مین تہا

حُسن کی گرمی سے آیا روے لیلی پر عرق
یا مر اتار نظر اُس پردۂ محمل مین تہا

واہ کیا لذت ہے تجہہ مین اے دم تیغ ادا
دم ترا بہرتا تہا جب تک دم ترے بسمل مین تہا

اوسکا جلوہ بسکہ ہے غارتگر ہوش و حواس
رات اُس محفل سے باہر تہا جو اُس محفل مین تہا

تہا ہجوم خلق جب تک مین تڑپتا تہا وہان
میرے دم سے اک تماشا کوچۂ قاتل مین تہا

وہ خفا کیونکر نہوتا دیکھکر تجھکو فروغ
رخ سے تیرے تھا عیان جو کچھ کہ تیری دلمین تھا

آتو سکتے ہین مگر وہ آئین کیا
کہتے ہین ہم ناز سے شرمائین کیا

پردہاے دیدہ سب نمناک ہین
اونکے غم کی راہ مین بچھوائین کیا

جاکے کرسکتے ہین شکوہ ہجر کا
عذر اس سے جینے کا لیکن لائین کیا

جان کو تو حکم جانے کا ملا
دل کے حق مین دیکھئے فرمائین کیا

کیا تری خواہش ہے اے زخم کہن
ناخنِ دستِ جنون بڑہجائین کیا

دل کو جانے دو اگر جاتا ہے وہان
ناسمجھ ہے اوسکو ہم سمجھائین کیا

ہین یہ سب جوہر اونہین کی تیغ کے
زخم دل کے ہم اونہین دکھلائین کیا

رشک سے دین جان قاصد بھیجکر
اپنے ہاتھون آپ ہم مرجائین کیا

دل ہے بدآموز اوسکو بھیجکر
اونکو ہم جور و ستم سکھلائین کیا

کردیا ہمکو نکما ضعف نے
اونکی تیغ ناز کے کام آئین کیا

آج پوچھا دل نے مجھسے راہ مین
بوسہ یا گالی تمھین دلوائین کیا

حضرت پیر مغان کیا حکم ہے
میکدے سے آج ہم اوٹھہ جائین کیا

گالیان ہم اونکے منہہ کی کھا چکے
میوۂ جنت کو زاہد کھائین کیا

خوئے نازک کے یہ کشتے ہین فروغ
جان و دل وقتِ ستم چلائین کیا

ہین جنون سے تیری سب واقف فروغ

دوست تجھکو پیرہن پہنائین کیا

دلِ سیپارہ مرا صورت قران نکلا
کہین وہ بت نہ کہے مجھکو مسلمان نکلا

کیون ہوا حسن کو منظور اٹھانا یہ حجاب
عشق کیون پردۂ ناموس سے عریان نکلا

ہمتو سمجھے تھے دل زار کو اک گوشہ نشین
ناز بردارِ تمناے حسینان نکلا

کشتیِ چرخ ابھی تک نہین ڈوبی افسوس
کیا تنک حوصلہ یہ دیدۂ گریان نکلا

قابل صحبتِ عشاق بھی اب مین نہ رہا
دردِ کمظرف مرا طالبِ درمان نکلا

دیکھکر داغ دل تنگ کے ظالم نے کہا
ہم اسے غنچہ سمجھتے تھے گلستان نکلا

اُسکے ابرو کو کہا شیخ نے محرابِ حرم
ہمتو کچھہ اور سمجھتے تھے مسلمان نکلا

وہ جوانی نہ رہی اور نہ وہ شورشِ دل
شوق بے صبر بھی دو روز کا مہمان نکلا

قطرۂ خون یہ نہین آنکھہ سے ٹپکا ہے فروغ
خود دل خستہ یہ گلکاریِ دامان نکلا

تجھکو نادان مجھے فرزانہ و عاقل سمجھا
ناصحا خوب ہی واللہ مرا دل سمجھا

رکھدیا غیر کے کاندھے پہ مرے سامنے ہاتھہ
آہ کس بار کا مجھکو متحمل سمجھا

ہو گیا سرد وہ گرتے ہی تڑپنا کیسا
معنیِ پاس ادب کیا ترا بسمل سمجھا

اسقدر بے اثری اے دل نالان افسوس
تیرے نالے کو وہ گل شور عنادل سمجھا

مثل بسمل کے قدم راہ فنا مین رکھکر
تیشش سخت کو مین قطع منازل سمجھا

خنجر ناز مین یارب ہے کہان کی لذت
جس سے مرنے کو مین دل زیست کا حاصل سمجھا

تو نے دہوکا مجھے کیا بیخودی شوق دیا
باغ فردوس کو مین کوچہ قاتل سمجھا

بحر فرخار حقیقت کو وہی تیر گیا
موج و گرداب کو جو کشتی و ساحل سمجھا

الم دوست جو آیا تو الف کو اوسکے
صفحہ دل کے لیے مین خط باطل سمجھا

اے صبا چہوڑ دیا کسلیے ملکر اوسکو
کیا وہ غنچے کو مرا آبلہ دل سمجھا

دیکہکر ناز کیئی ناخن انگشت نگار
عقدہ دل کی کشایش کو مین مشکل سمجھا

برہمن سے بہی ہون بڑہکر مین بتون کا شیدا
تو نے کیون ناصح نادان مجھے غافل سمجھا

جلوہ سوز محبت سے کسیکے مین فرخ
داغ کو شمع دل زار کو محفل سمجھا

جانتے ہو تمسے یہ دل ملکے کیا ہو جائیگا
تمسے بڑہکر دشمن جانی مرا ہو جائیگا

دیکہہ لی اے دل ادا تو نے بت طناز کی
ہم نہ کہتے تہے قضا کا سامنا ہو جائیگا

گر زبان کو بند کر دیگا شکوہ حسن یار
اضطراب دل بیان مدعا ہو جائیگا

مجہہ مین او پروانے مین جہگڑا ہی کہہ اے شمع رو
جب نقاب اولٹو گے تم تو فیصلا ہو جائیگا

اسقدر طول شب فرقت کا غم ادیل نکر
شام ہی کو آج تیرا خاتما ہو جائیگا

اوسکی بو بہی گر چمن مین آئیگی اے عندلیب
رنگ روئے گل برنگ بو ہوا ہو جائیگا

ہی عبث تو اے دل نادان نمو خط سے شاد
زلف کا قیدی بہلا کیونکر رہا ہو جائیگا

گو کرے مشاقیان یہ نالہ بلبل ہزار
کیا شکست شیشہ دل کی صدا ہو جائیگا

غیر ممکن ہے پریرویون سے ترک اختلاط
زیست سے ہوجو دل کیونکر خفا ہو جائیگا

گالیون کی خونہ کیجیے ورنہ اے آرام جان
یہ لب شیرین تمہارا بیمزا ہو جائیگا

دست رنگین کو نہ رکھیے آتشین رخسار پر
طائر رنگ حنا کا دم فنا ہو جائیگا

ذکر سے جس بت کے اوڑ جاتے ہین سب ہوش و حواس
اسکے آنے سے خدا جانے کہ کیا ہو جائیگا

دل خیال یار سے ناحق جھگڑتا ہے فروغ
جب لڑ گئی آنکھہ اسکا فیصلا ہو جائیگا

دیکھہ اے گریہ ترے حق مین نہ بہتر ہوگا
دامن صبر مرا کچھہ بھی اگر تر ہوگا

زلف کو تاب نہ دو جان نکل جائیگی
فرق اسمین نہ کبھی بال برابر ہوگا

جسم مین جان کے بدلے غم جانان ہے یہان
ملک الموت جو آئیگا تو ششدر ہوگا

نگہ ناز کو کیون فکر ہے اتنی صاحب
فیصلہ دل کا مرے ایک ادا پر ہوگا

دام کاکل مین تڑپتا نظر آتا ہے کوئی
ہو نہو دیکھیو میرا دل مضطر ہوگا

نزع کیوقت نہ آئین وہ عیادت کو مری
طائر روح مرا اور ہوا پر ہوگا

پوچھہ لو ناز سے اپنی مرے دل کی حالت
میرا کہنا تو نہ تمکو کبھی باور ہوگا

دست نازک سے یہ امید نہ تھی ہمکو فروغ
اسقدر کار رفو دامن دل پر ہوگا

ستم وہ ادا سے نظارا تمہارا
غضب پھر وہ قاتل اشارا تمہارا

برا اس غرض کا ہو جسنے مری جان
جدا کر دیا دل ہمارا تمہارا

غم یار جھگڑے ہین دیر و حرم مین
اسی دل مین ہوگا گزارا تمہارا

مرا دل مجھی سی کرے یون عداوت
ضرور اسمین ہے کچھ اشارہ تمہارا

سزا دل کو دو تم کہ بیتاب ہوکر
کیا اسنے راز آشکارا تمہارا

اگر نقد جان رو نمائی مین لوگے
تو ہوگا بہت کچھ خسارا تمہارا

نکلجاؤ اے درد و اندوہ و حسرت
مرے دل مین ہے کیا اجارا تمہارا

سکھاتے ہین ہم دل کو دشمن کی چالین
یقین ہے کہ ہو جاے پیارا تمہارا

مروت کرو یا کچھہ انصاف صاحب
ابھی ایک ہو دل ہمارا تمہارا

گیا دل تو لے نالہ و آہ و زاری
ہمین ہے فقط اب سہارا تمہارا

دو عالم کو لاتا ہے کب وہ نظر مین
ہوا جسکو حاصل نظارا تمہارا

ہمین ہم ہون پہر مثل منصور صاحب
اگر سامنا ہو ہمارا تمہارا

فروغ جگر خستہ و بے نوا کو
شفیع الامم ہے سہارا تمہارا

دنیا کی نہ کچھہ فکر نہ کچھہ ہوش ہے دین کا
افسوس کہ دل نے ہمین رکھا نہ کہین کا

کیا ذکر تمنا کا یہان دل ہی نہین ہے
مدت سے پتہ ہے نہ مکان کا نہ مکین کا

ہم ذکر کبھی سوز نہان کا نہین کرتے
کیون فاش کرین پردہ کسی پردہ نشین کا

اے دل غم جانان کی نہو دل شکنی دیکھہ
کرتے ہین بہت پاس ادب خانہ نشین کا

گلشن مین نہ رہتے جو کہا مانتے یہ گل
بازار مین بکتے ہین یہ ثمرہ ہے نہین کا

سجدہ نہوا ایک بھی مقبول ہمارا
داغ دل ناشاد بنا داغ جبین کا

کہدو کوئی ناصح سے بہت ہمکو نہ چھیڑے ‏ معلوم ہے سب حال ہمین خلد بریں کا

سمجھا دو **فروغ** اس دل خود رفتہ کو اپنے
ہمسے نہ کرے اب نہ کبھی ذکر کہیں کا

میکدے مین جا کے واعظ کیا ہی تر ہو گیا ‏ جام مے کو دیکھکر جامے سے باہر ہو گیا

پھر ہوا کاشانۂ تن مین ہجوم رنج و غم ‏ تیرا مسکن جانمن غیرون کا پھر گھر ہو گیا

دست نازک آپکا صد شکر محنت سے بچا ‏ خود مرا نالہ گلے مین آکے خنجر ہو گیا

ہم نہ کہتے تھے شب ہجران کا کیجے بندوبست ‏ اب یہ قصہ طول اے زلف معنبر ہو گیا

ناز کیا کیا اپنی بیتابی پہ تھے سیماب کو ‏ دیکھکر کل اس دل مضطر کو ششدر ہو گیا

دل کے باہر کوئی دم آتا نہین کیا انس ہے ‏ میری حسرت کا خیال یار ہمسر ہو گیا

سخت تھی منزل مگر طے ہو گئی کس لطف سے ‏ دل کا شوق اور شوق کا جو درد رہبر ہو گیا

ہمتو اپنی چشم کے ممنون منت ہین **فروغ**
پردہ پوش آتش دل دیدۂ تر ہو گیا

کسقدر احسان مجھپر تیغ قاتل کا ہوا ‏ سر ہوا تن سے جدا تن بوجھ سے ہلکا ہوا

اس دل پیمان شکن سے تنگ ہین ہم کسقدر ‏ رات ہمکو پھر ملا تھا اوسطرف جاتا ہوا

کیون نہ کرتا جبہہ سائی ان بتون کی در پہ مین ‏ مٹ نہین سکتا تھا یہ تقدیر کا لکھا ہوا

شام سے در کو تکا کرتی ہے چشم وصل جو ‏ جان آجاتی ہے تن مین جب ذرا کھٹکا ہوا

چھیڑ سے غافل نہونا ناخن بیداد یار ‏ پھر مزہ کیا ہے کہ جب یہ زخم دل اچھا ہوا

لطف الفت کا جبھی ہے جبکہ دل مین زخم ہو
اور زخم ایسا کہ جسپر ہو نمک چھڑکا ہوا
لطف ہوگا حشر مین جب جائینگے دونون بہم
سنستین کرتے ہوئے وہ مین فغان کرتا ہوا

کیا مزہ ہے قصۂ درد محبت مین فروغ
قیس پہونچا تہا کہانتک حال دل کہتا ہوا

اس ادا سے ترا غم او ستم ایجاد آیا
کہ کہا دل نے مرے گھر مین پریزاد آیا
بوئے پیراہن دلدار صبا لاتی ہے
طائر رنگ چمن بہاگ کہ صیاد آیا
بیخودی مین مجھے کسدرجہ ملی ہے راحت
ہوش آتا ہے تو کہتا ہون کہ جلاد آیا
مین گیا وان مگر ایدل نہ کیا ذکر ترا
تیری قسمت کہ دہان تو نہ مجھے یاد آیا
کبھی مہمان سے خالی نرہا خانۂ دل
ناوک غمزہ گیا خنجر بیداد آیا
گل تسکین ہو مبارک تجھے اے بلبل دل
دام کے ساتھ چھری بھی لئے صیاد آیا
ایک تو دل ہے کہ ہر دم ہے خیال اسکا اونہین
ایک مین ہون کہ نہ بھولے سے کبھی یاد آیا
پرسش یار کے انداز نے مارا مجھکو
لطف کے پردے مین لپٹا ہوا جلاد آیا
ہون وہ عاشق کہ مجھے دیکھکے کچھ دور نہین
کہے تصویر بھی مجنون کی کہ استاد آیا

## غزل دوم

ساتھ تیرے ترا گیسو جو مجھے یاد آیا
مرغ دل بولا کہ وہ دام وہ صیاد آیا
وہی تیور ہین تصور کے بھی انکے ابتک
کچھ اثر تم مین نہ اے نالہ و فریاد آیا

گر کہون کچھہ تو ہو خنجر کو ہوس خنجر کی
تہ خنجر جو مجھے لطف خداداد آیا

کچھہ عجب حال ہے بیمار محبت کا ترے
جب طبیب آیا تو چلایا کہ جلاد آیا

ہو گیا شکوۂ تاثیر وفا سے صد شکر
لب پہ بہولے سے اگر شکوۂ بیداد آیا

جب ہوئی قتل مین کچھہ تیغ تغافل سے کمی
ناوک غمزہ وہین بہر امداد آیا

صورت سرو یہ ایدل ترا نالہ کیون آج
کیا تجھے یاد کسیکا قد آزاد آیا

اے تمناے دلی عید مبارک تجھکو
گلے ملنے کو ترے خنجر فولاد آیا

جلوہ فرما جو ہوا دیر کے باہر وہ بت
دیکھکر کعبہ پرستون کو خدا یاد آیا

آئینہ دیکھتے ہو خوف سے عالم نہ کہے
جو کیا تہا ترے آگے ستم ایجاد آیا

مین جو دیوانہ لب ہون تو مرے پاس فروغ
بیڑیان لیکے رگ لعل کی حداد آیا

داغون کا دل کے کوئی بہی پرسان وہان نہ تہا
اوس باغ مین تھے ہم کہ جہان باغبان نہ تہا

کسدن حضور ناز مرا امتحان نہ تہا
کسدم گلے پہ خنجر بُران روان نہ تہا

شب کو جو لب پہ نالۂ آتش فشان نہ تہا
پہلو مین کی نظر تو دل خستہ جان نہ تہا

دل مین تہا رات درد مگر دم بخود تہا دل
جلتی تہی ایسی آگ کہ جسمین دہوان نہ تہا

بیوجہ چپ رہا تہا نہ مین سنکے کل وہ بات
پاس ادب تہا ورنہ مین کچھہ بے زبان نہ تہا

بہ شوق دل وہ راہ چلایا گیا مجھے
جس راہ مین کہ راہنما کا نشان نہ تہا

کیا خوب تہا وہ عہد طبیعت کہ جب جنون
ناموس پردہ دار کا نام و نشان نہ تہا

کرتا تہا سیر کوچۂ گیسو کی روز دل — کچھ بہی خیال سنبل باغ جنان نہ تہا
کٹتے تہے کس مسرت و عشرت سے رات دن — جس سرزمین پہ ہم تہے وہان آسمان نہ تہا
چڑہتے ہی اس پہ گرتے ہین اب سر کے بل سوار — اتنا تو تیز توسن عمر روان نہ تہا

زندہ رہے فراق مین ہم کسقدر **فروغ**
ہمسا بہی کوئی زیر فلک سخت جان نہ تہا

تپ ہجران نے دل کے بعد جسم ناتوان پہونکا — مکان پیچہے جلایا پہلے اسباب مکان پہونکا
حیا تو تہی ادب آموز میرے دیدہ و دل کی — چراغ ہوش کو کیون آتے ہی اے جان جہان پہونکا
تب اس دل کو ہوئی اللہ اکبر غش سے کچہہ فرصت — جب اوس پر پڑہکے سارا مصحف روئے بتان پہونکا
غم و شادی نظر آنے لگے دونون ہمین یکسان — جگر کی آگ نے کیا خانۂ سود و زیان پہونکا
نہین معلوم کسکے نالہائے گرم سے شبکو — فلک پر شور مچا یا کہ میرا آشیان پہونکا
کسیکے کان کی بجلی غضب سے ہی گرے جسنے — دل عالم کا سارا خرمن تاب و توان پہونکا
بتا تو رات کیا سرگوشیان کاکل سے ہوتی تہین — ترے کانون مین اس کافر نے کیا اے جان جان پہونکا
تمناؤن کا مری جسقدر سامان تہا دل مین — تری اس گرم رفتاری نے اے عمر روان پہونکا

جہانتک دیکہتا ہون بزم مین سکتے کا عالم ہے
فسون کیسا یہ تو نے اے **فروغ** خوش بیان پہونکا

ان من البیان لسحرا ۱۲

نہ پوچہو حال کچہہ مجہسے دل مضطر کی وحشت کا — ہزار آفت کا آجانا ہے آنا اک طبیعت کا
عداوت کا بڑہانا خاصہ میری محبت کا — محبت کا بڑہانا معجزہ انکی عداوت کا

حیا شوخی پہ غالب ہو نہین سکتی تو پہر ای دل
اشارہ ہو کے رہجاتا ہی کیون چشم عنایت کا

تپش مین وہ ملی لذت کہ سو دل مجھکو گر ملتے
تو ہر اک دل مرا مشتاق ہوتا سو جراحت کا

بہت صدمے اوٹھائے پر نہ نکلی کیسی صورت
مجھے اب جان پر اپنی گمان ہے اپنی حسرت کا

بولائین کسطرح بزم طرب مین اپنی وہ مجھکو
سمجھتے ہین کہ یہ اک درد ہے پہلو عشرت کا

دل بیتاب نے توڑا اوسی بہی جھجتین کر کے
ذرا سا رہگیا تہا سلسلہ صاحب سلامت کا

کیا ہی حشر برپا نالہ و فریاد و زاری نے
گمان ہے شام فرقت پر مری صبح قیامت کا

تحمل اسقدر شایان نہین ہے گیسوے جانان
نہایت بڑہ چلا ہے حوصلہ شبہاے فرقت کا

عبث کرتا ہے تو ذکر امید و بیم اے زاہد
نہ خائف ہون مین دوزخ سے نہ طالب ہون مین جنت کا

فروغ اس وادی پرخار مین پرسان ہے کون اپنا
مگر ہان اک خیال اوسکا کہ ہے غمخوار وحشت کا

کہا دل نے تماشا دیکھکر ساری خدائی کا
کہ جو کچھ ہے سو آئینہ ہی اوسکی خودنمائی کا

دل مضطر سے کیونکر دور ہو کھٹکا جدائی کا
یہان انداز ہی سب جسم و جان کی آشنائی کا

خطا سے دل ہی کچھ یا کچھ غرور حسن کا ایما
سبب کچھ تو بہلا ظاہر ہوا اس بے اعتنائی کا

الٰہی عالم دل کا ہی کیا باقی کوئی گوشہ
اوٹھا ہے غل جو وان پہر فوج مژگان کی چڑہائی کا

مرا نالہ صدا طوطی کی ہے نقار خانے مین
بڑہا ہے کسقدر اب شور اوسکی دلربائی کا

حرم سے دیر کو جاتا ہے ایمان صورت قیدی
بتون کے حسن مین کیا زور ہے ساری خدائی کا

ہماری خاکساری کا مقلد ہے گہر دانہ
یہ کیون گردیتیمی پر ہے اک عالم صفائی کا

نظر جب وہ اوٹھاتے ہین تو ہو جاتا ہون بسمل
نشانہ بنگیا ہون دیکھئے تیرِ ہوائی کا

چلا آتا ہی سوے بزم سے واعظ کوئی کہدو
کہ عشوہ دخترِ رز کا ہی دشمن پارسائی کا

مین ایسے وصل کا اے تیغ ناز یار ہون طالب
کہ جسمین نام کو بھی کچھہ نہو کھٹکا جدائی کا

فروغ اللہ اکبر اس شکستِ دل مین یہ لذت
کہ کوسون بھاگتے ہو نام سنکر مومیائی کا

کیا نالہ نے بلبل کے جو شکوہ بیوفائی کا
کہا خندہ نے گل کے ہی یہی پاس آشنائی کا

مرے نالہ کو کیون دیتے ہو طعنہ نارسائی کا
یہ کیا کم ہے کہ ڈنکا بج رہا ہے آشنائی کا

یہ دور اندیشیان دیکھو دلِ نخچیرِ الفت کی
اسیری ہے ابھی پہلے اسکو تھا کھٹکا رہائی کا

لقب ہے زندگانی یا الٰہی وصل کا کسکے
یہ مرگ ناگہانی نام ہے کسکی جدائی کا

دلِ نادان وہ کافر زلف پھانسی تجھکو دیدیگی
اگر کچھہ بھی کھلاوان جرم ذوقِ آشنائی کا

ادھر اہلِ زمین اور اوسطرف گردون ہے چکر مین
یہ اک شمہ ہے اون غمزون کی کافرماجرائی کا

جواب اپنا بھی اے ناصح وہی ہے جو کہ مجنون نے
دیا تھا سنکے افسانہ تمہاری ژاژخائی کا

درستی شکستِ دل ہوئی کچھہ نرم باتون سے
کیا ہے کام موم شہد نے یان مومیائی کا

فروغ افسوس ابتک کوچۂ قاتل سے یہ غفلت
ارے نادان یہ موقع پھر کہان بخت آزمائی کا

غمِ اک لیلی کا ہے قاتل ہمارا
کفن ہو پردہ محمل ہمارا

نگاہ ناز ہے اور دل ہمارا
نصیب برق ہے حاصل ہمارا

گواہی دے رہا ہے دل ہمارا
کوئی انداز ہے قاتل ہمارا

کرم ہے تیرا اے صیاد ورنہ
نہ تہا دل صید کے قابل ہمارا

اوٹہائین بیکسی کا کیون ہم احسان
کسیکا غم ہے ہم منزل ہمارا

نہین بیوجہ پیچ و تاب کاکل
پہنسا ہے اسمین شاید دل ہمارا

ظہور سوز دل نے شمع آسا
کٹایا سر سر محفل ہمارا

ارے دل آج مثل تیغ غمزہ
کہنچا ہے ہمسے کیون قاتل ہمارا

ترے بند قبا کے ساتہہ ای شوخ
کہلیگا عقدۂ مشکل ہمارا

ٹہر سکتے نہین ہم لامکان پہ
ابہی گہر ہے کہی منزل ہمارا

بنایا عشق نے ہمکو وہ دریا
کہ طوفان ہے لب ساحل ہمارا

کہان ہم اور کہان وصل اسکا ای شوق
تصور ہے یہ سب باطل ہمارا

لئے جاتا ہے اوس کوچہ مین اولٹا
ہمین کو جذبۂ کامل ہمارا

فروغ اب تو کسیکے لطف سے بہی
سنبہلتا ہی نہین یہ دل ہمارا

پہر دہوان ہے آج زورون پر ہماری آہ کا
حال کیا ہوتا ہے دیکہین چشم مہر و ماہ کا

مہر اک ذرہ ہی اس مہر کے گرد راہ کا
یہ کہان رتبہ کہ مجرائی ہوا اس درگاہ کا

بارگاہ عشق سے ملتے ہین داغون کے درم
خاص ہے یہ فیض اس سرکار عالیجاہ کا

سامنا اس برق وش کا آج شاید ہو گیا
طور کچہہ کچہہ ابر مین ہے میرے دود آہ کا

کیون ڈراتا ہی تو او قاتل اوڑا دے جلد سر
پاؤن ہلنے کا نہین اس بندۂ درگاہ کا

ایکدم بہی راہ پر سیدہا نہین جاتا کبہی
کیا چلن بگڑا ہے میرے نالۂ جانکاہ کا

اے معلم اُس لبِ جان بخش کو جنبش دلا ایکدم
دیکہلے پرواز پہر تو مرغ بسم اللہ کا

دیکہیے فرمانروائی بارگاہ ناز کی
نام ہی لیتا نہین اب کوئی نادرشاہ کا

شان و شوکت دیکہکر اُس بت کی سب اہل حرم
بول اوٹہے آخر کہ آگے نام ہے اللہ کا

غیرت خورشید ہے نقش قدم اوسکا فروغ
اوس سے کرتا ہمسری کیا سر پہرا تہا ماہ کا

اس دل غم دوست کو کیا غم ہوا
درد اُسکا جب ذرا بہی کم ہوا

تاب دندان دیکہکر بیدم ہوا
آب گوہر میرے حق مین سم ہوا

کیا کہون کل دیکہکر اونکی ادا
حسن کا خود اونکے کیا عالم ہوا

حسرت و ارمان کی مجلس مین ہیہات
میرے دل کا خوب ہی ماتم ہوا

آفرین اے زخم دل خود تیر شوق
بڑہتے بڑہتے ناخن ضیغم ہوا

غم نہین اسکا کہ وہ دل لیگیا
پہر وہ کیون آئیگا اسکا غم ہوا

کیون ہے اے دل سرنگون مثل کمان
تیر تو اُسکا ترا ہمدم ہوا

یان تو مرہم کا خیال آیا نہین
کیون مزاج زخم دل برہم ہوا

وان ہوئی تیغ نگہ جسدم علم
یان سر تسلیم اپنا خم ہوا

کیا وہ بگڑے عشق کی تصدیق سے
لو قسم کہانا ہمارا سم ہوا

تو ہوا گہر اوسکا مین حرمان نصیب
تو حرم اے دل مین نا محرم ہوا

کیا محبت تہی دل و غم مین کہ جب
دل گیا غم کو نہایت غم ہوا

دیکہکر اوس گل کا حسن رنگ و بو
خندۂ گل گریۂ شبنم ہوا

تشنۂ خون کیون ہوئی میری تیغ
زخم دل کب طالب مرہم ہوا

ہو گیا گل رونق افروز ظہور
جب ظہور سرور عالم ہوا

مہر رخ کی دہوپ دکہلادے فروغ
آنکہہ کا پردہ مرے جب کم ہوا

## ردیف بای موحدہ

آستان یار ہے خاطر نشان آفتاب
جبہہ سائی کے سبب ہے قابل آستان آفتاب

پہر خیال روے جانان جلوہ فرما دل مین ہے
پہر بنے ہین آجکل ہم میزبان آفتاب

ذرہ کو ہی صنم سے خلق نے نسبت جو دی
گہٹ گئی اوس زور سے توقیر و شان آفتاب

جب سے الٹا ہی نقاب اُس شوخ نے ملتا نہین
ماہ کا شب مین پتہ دن مین نشان آفتاب

وصف اوسکی روے تابان کا بہلا کیا ہو سکے
جسکا ہر نقش قدم ہے توامان آفتاب

کب سے ہم مشتاق رخ ہین کچہ پتہ خبر بہی ہے تمہین
جب فلک پر کچہہ نہ تہا نام نشان آفتاب

جلوہ گر تہا عکس روے یار دل مین جب نہ زن
اپنے ہر داغ جگر پر تہا گمان آفتاب

روبرو اوسکے نہ ٹہہرا جب ہوا وہ بے نقاب
بارہا ہمنے کیا ہے امتحان آفتاب

نقش پا ہے اُسکے کسنے دی ہی نسبت اے فروغ
آسمان پر ہے دماغ عزو شان آفتاب

آرزو سے دل کا جب چاہا جواب
تیغ سے بولے کہ دے اسکا جواب

نامہ بر بنکر چلی خود آرزو
دیکہئے لاتی ہے اپنا کیا جواب

کسقدر یہ دل مکدر ہو گیا
صاف تکو یون نہ دینا تہا جواب

لو سوال بوسہ بہی اب تہے وہان
اُس دہن کیطرح ٹہرالا جواب

دل کے کہنے پر عمل ہمنے کیا
ورنہ ہم دیتے بہت اچہا جواب

حال زخمون کا نہ مجہسے پوچہئے
ایک دل ہی سارے گلشن کا جواب

نازدلواتا ہے مجہکو گالیان
نالۂ دل ہان ذرا دینا جواب

جب وہان زخم لائیگا سوال
وہ زبان تیغ سے دیگا جواب

سب ہوا لو نکا تہی اے محتسب
دے رہا ہے قلقل مینا جواب

خواب غفلت مین نہین ہون مین فروغ
سوچتا ہون اپنی غفلت کا جواب

خامشی کو مین رضا سمجہا فروغ
وصل کی شب جب کچہہ پایا جواب

کم لگایا کیجئے منہہ سے بڑی پرفن شراب
سر پہ چڑہ جاتی ہے مثل نشہ یہ دشمن شراب

اوسکی قدرت دیکہتا ہون تیری آنکہین دیکہکر
دو پیالون مین ہے بہر کیونکہ یہ لاکہون من شراب

مین خدا ناخواستہ قاضی نہین واعظ نہین
کسلئے مجہسے چہپاتے ہو تہ دامن شراب

کیا شکایت مجھکو جب دونونکا حاصل ایک ہے
خون دل پیتا ہون مین اور وہ بت پیتی ہے شراب

طے کیا کرتا ہے دم مین دونون عالم کو فروغ
کسقدر ہے دیکھئے یہ گرم رو توسن شراب

پھر نالہاے دلکو روان کاروان ہے اب
اور پوچھتا ہوا کہ وہ یوسف کہان ہے اب

دیکھو تو آکے تن مین مرے جان کہان ہے اب
اک بات تمسے کرنیکو باقی فغان ہے اب

رخ سے نقاب سنتے تو ای دل ولٹ دیا
ہستی کا تیری پردہ فقط درمیان ہے اب

اے بوے گل نہ چھیڑ ہمین دیکھ تو ذرا
وہ دل وہ ولولہ وہ طبیعت کہان ہے اب

کہتا ہے درد سکن جو لبریز ہے دل تو پھر
اے نالہ تجھکو کیون ہوس لا مکان ہے اب

اوس بے دہن کے روبرو چلتی نہین ذرا
کہنے کیواسطے مرے منہہ مین زبان ہے اب

وہ آنکھ پھیر لیتا ہے رخ کرکے اسطرف
تیر نظر کجی یہ برنگ کمان ہے اب

دل ہو گیا ہے ناقۂ لیلی کا سارِبان
اے نالہ صرف پردۂ محمل گران ہے اب

دل کی تپش نے تن کا یہ کیا حال کردیا
ہر بال پہ مرے رگِ دل کا گمان ہے اب

مانع نہین ہے اب تو کسیکا بھی انتظار
بیوجہ کیون یہ ٹھہری ہوئی لب پہ جان ہے اب

دیکھو دماغ اس سرِ شوریدہ کا فروغ
سایہ بھی زلف یار کا اسپر گران ہے اب

## ردیف باے فارسی

جھجکے اے حضرت دل ابروے خمدار سے آپ
واہ معلوم ہوا ڈر گئے تلوار سے آپ

ہم سمجھتے ہی نہین مست مے الفت ہین
باتین آداب کی کیجے کسی ہشیار سے آپ

گو ہر وصل کی امید بہلا کون کرے
جان بیچانے ہین لیتے ہین خریدار سے آپ

ہمسری کرتی ہے ابرو سے تمہاری شمشیر
کیجے دو ٹکڑے اسے ناز کی تلوار سے آپ

بوسے کے دینے ہین کچھہ عذر نہ کیجے صاحب
ورنہ گہبرائیگا شوق کی تکرار سے آپ

زلف و مژگان کی اوٹہائی ہین جفائین اے دل
اب تو عقرب سے ڈرینگے نہ کسی مار سے آپ

وعدہ لطف تو کرتے ہین مگر عرض یہ ہے
کرین آگاہ بہی اس لطف کی مقدار سے آپ

مدح انکار سے لگے کرنے بمجبوری ہم
جبکہ بیزار ہوئے خواہش اقرار سے آپ

کیا عداوت کے بہی دشمن ہوئے ای کان نمک
دور رہتے ہین جو اتنا دل افگار سے آپ

زخم کاری کیطرح پہرتے ہین خون روتے ہوئے
اور اے حضرت دل ملئے ستمگار سے آپ

نامہ بر راہ لے اپنی یہ دل اپنا مطلب
جا کے خود عرض کرینگا بت عیار سے آپ

آپ خود کان نمک ہین چلیے آئین بخوف
ہونگے شرمندہ نہ ہرگز دل افگار سے آپ

گردش چشم صنم سے ہوئے کیا زار فروغ
خط موہوم بنے گردش پرکار سے آپ

## ردیف تاے مثناۃ فوقانیہ

بتا اے دل رہا تو کسکے گہر رات
پہر ایا تو نے مجھکو دربدر رات

روان تہا چشم سے فوارۂ خون
نہایت خون دل تہا جوش پر رات

اوسکی رات تھی اور عیش وسیکا
رہے آرام جان تم جسکے گھر رات

خطا مہ نے مجھے بے یار پاکر
رگ جان پر لگائے نیشتر رات

کسیکی چشم کی گردش سے عالم
مژہ کیطرح تھا زیر و زبر رات

سنا تو کچھہ مرا افسانہ لیکن
بہت جھجکے وہ افسون جانکر رات

**فروغ** اوس رخ کی افشان کی ہوس مین
ثریا پر رہی میری نظر رات

کسیکی ناز کی کا تھا جو ڈر رات
نہ نکلا دل سے نالہ تا سحر رات

ادھر بس لب ادھر جوش ہوس تھا
کٹی اسطرح قصہ مختصر رات

بہت بگڑے وہ گستاخی پہ اوسکی
بنی تھی میرے دل کی جان پر رات

نہ پوچھو حال میرا تم نکیرین
لگا تھا دل پہ اک تیر نظر رات

ثوابت وار تھے حیرت مین سیار
جو تھا وہ جلوہ فرما بام پر رات

وہ آکر پھر گئے دم بھر نہ ٹھہرے
مرے گھر شام ہی سے تھی سحر رات

**فروغ** اوس زلف و رخ کے عاشقون کو
خبر کیا ہے کدھر دن ہے کدھر رات

لبون پر ہے دل بسمل کی حسرت
نکل او خنجر قاتل کی حسرت

لکھا تھا یون کہ دونون ساتھہ نکلین
ہماری جان کسیکی دل کی حسرت

چبھینگی دل مین مثل خار کب تک
خیال دوری منزل کی حسرت

دکھاتی کیا ہی دیکھین آگے چلکر | ہماری سعی بیجا وصل کی حسرت
نہین معلوم کسکی آرزو ہین | سراپا بنگیا ہین دل کی حسرت
جلاتی ہے ہمین در پردہ یارب | یہ کسکی گرمی محفل کی حسرت
بیان کرتی ہے میرے دل کی روداد | کف افتادۂ ساحل کی حسرت
جو آئین چودہوین کو وہ لب بام | تو دیکھو پھر مہ کامل کی حسرت

عداوت اونکے دل کی ہوگئی ہے
فروغ بے نوا کے دل کی حسرت

ہمنشین گر ہے یہی دیدۂ تر کی صورت | کوئی دن مین نظر آئیگی نہ گھر کی صورت
نہ دکھائیگی اگر آج اثر کی صورت | کبھی دیکھونگا نہین آہ سحر کی صورت
کمر نازک جانان سے لپٹ کر دل زار | کیا بنا ہے گرہ تار نظر کی صورت
نہین معلوم کہ کیا حشر بپا کر دیتے | دیکھہ پاتے مرے نالے جو اثر کی صورت
پردۂ گل مین جو تھا اوسکو نہ دیکھا بلبل | ہوگئی تیری تو رہزن گل تر کی صورت
صدمے دیکر مجھے دیکھا کہ ہے زندہ تو کہا | دیکھنا چاہیے اب اسکے جگر کی صورت
حسن کے رعب نے اندر مجھے جانے نہ دیا | رہگیا دیکھا یہ مین پردۂ در کی صورت
دوستو پوچھو نہ کچھہ منزل مقصود کا حال | ترک جان ہے یہان آغاز سفر کی صورت

انتظار ہے عیار مین مدت سے فروغ
در سے آنکھین ہین لگی حلقۂ در کی صورت

ایک مدت سے کھلی آنکھین ہین پری کی صورت
اپنا گھر جانکے آجاؤ نظر کی صورت

ذکر خورشید قیامت جو کیا واعظ نے
پھر گئی آنکھون مین اوس رشک قمر کی صورت

کوچہ گردی نہ کرو اتنی کہ چھپ جاؤگے
ایکدن گرد یتیمی مین گہر کی صورت

جب بٹھایا ہمین تیغ بیٹھ گئی دل کیطرح
جب اوٹھایا تو اوٹھے درد جگر کی صورت

مر کے چاہا کہ چھوٹین عشق کمر سے لیکن
نظر آئی نہ عدم مین بھی مفر کی صورت

بزم مین پہنچی جو تیری نکہت گیسو تو مشک
جلگیا رشک کی آتش سے اگر کی صورت

گو خبر اپنی نہین مجھکو مگر اوسکے لئے
اوڑتا پھرتا ہون مین عالم مین خبر کی صورت

خط خورشید ذرا اور جو ہوتا باریک
تو مین کہتا کہ یہ ہے اونکی کمر کی صورت

شب مہتاب مین رہتا ہون مین بیتاب فروغ
اوسکی صورت سے جو ملتی ہے قمر کی صورت

گر پری دیکھے مرے رشک قمر کی صورت
ہو کے حیران کہے اللہ رے بشر کی صورت

چشم پر آب رہا کرتی ہے مثل شبنم
آپ ہنستے ہین بہت کیون گل تر کی صورت

حیرت حسن تو دیکھو کہ مری آنکھو مین
اشک تک ہلتے نہین آب گہر کی صورت

جیسے کی زیب کمر یار نے شمشیر ادا
دیکھنے مین نہین آتی ہے سپر کی صورت

اے رگ گل اسے کہتے ہین لطافت کہ کبھی
نظر آیا نہ کسیکو وہ نظر کی صورت

سیم بر کو مرے دیکھا تو کہا گل نے یہ شوخ
کاش آجائے مرے آغوش مین زر کی صورت

تیری تسبیح سی پڑھتا ہے غم دل زاہد
ہے یہی میر بھی صد پارہ جگر کی صورت

تنگئی بزم نے کیا کام کیا رات فروغ
کہ ہوئی مجہسے نہ کافر کو سفر کی صورت

ایک مدت سے کہڑا ہون مین شجر کی صورت — اب تو پردے سے نکل آ ؤ ثمر کی صورت

اوڑ گئے ہوش مرے دیکہکے مضمون عتاب — خط بہی کافر کا جو آیا تو خطر کی صورت

زیب پا رنگ حنا وان ہے یہان بارش سنگ — ایک ہے پاے صنم اور مرے سر کی صورت

تو وہ قاتل ہے کہ گر سایہ فگن ہو گل پہ — اوسکا ہر برگ ہو خونریز تبر کی صورت

چلکے اُس کوچے مین پیوند زمین ہو جاتین — ہے یہی اپنے سفر[ع] او ظفر کی صورت

ہو حنائے کف مشاطہ دلا خون ہو کر — زلف تک اُسکے ہے اک یہ بہی گزر کی صورت

دیکہکر حسن کی گرمی کو تیرے اے کافر — اوڑ گئے ہوش سمندر کے شرر کی صورت

اونسے کیا دل کو ہو امید ترحم جنکو — اُسکے نالون سے تنفر ہے اثر کی صورت

کیون نہ مطبوع جہان ہو تری دشنام ہی یا — تیرے ہر عیب مین ہے لاکہہ ہنر کی صورت

بدگمانی میری سائل ہے رقابت تجہسے — کیون ہے پر شور نمکدان مرے سر کی صورت

کیا عجب ہے کہ خود اوڑکر یہ مرا نامہ شوق — وصل بازوے کبوتر سے ہو پر کی صورت

ع السفر و سپاہ ظفر

لاغری اپنی سلامت رہے جس سے کہ فروغ
رہتی ہے پیش نظر اونکی کمر کی صورت

## ردیف تائے ہندی

جب جانین ترا خوب ہے ای تیغ نظر کاٹ — اک وار مین داغ دل مضطر کی سپر کاٹ

موقوف ہوئی کیون نمک افشانی خندہ
للہ نہ عاشق کا حق زخم جگر کاٹ

ایک خلق ہے سرگرم فغان دیکھکے وہ رخ
اے غمزۂ رہزن تو رہ جذب اثر کاٹ

یون تیز چلے تیرے لب لعل کے آگے
طوطی کی زبان بہر خدا صورت پر کاٹ

کرتی نہین بلبل ادب گوش نزاکت
سر اوسکا تو اے خنجر برگ گل تر کاٹ

تاب نگہ شوق نزاکت کو کہان ہے
تو دشنۂ مژگان سے ہر اک تیر نظر کاٹ

اے ماہ ترے بام پہ ہے کسکی رسائی
تو مثل قمر رات کو بیخوف و خطر کاٹ

کہتا ہے بجا اوس سے فروغ اُسکا وہ عارض
چلکہ چمنستان مین رنگ گل تر کاٹ

## ردیف تاے مثلثہ

باقی تھا کون کی یہ دوبارہ ادا عبث
سب جا چکے جہان سے آئی قضا عبث

وصل نگار ہجر سے بڑھکر ہے جانستان
رکھتی ہے تو امید اثر اے دعا عبث

دل مین وہ تاب اور وہ طاقت نہین رہی
اب اے نگاہ ناز یہ مشق جفا عبث

مین نے کہا کہ آپ تو ہین میری زندگی
بولے کہ زندگی سے امید وفا عبث

اوس بت نے بات بھی تو نہ کی تجھسے ایکدن
ایدل تو اُسکے واسطے کافر ہوا عبث

یکسان ہین مجھکو راحت و رنج اے ستم شعار
اب تجھکو قصد ہے مرے آزار کا عبث

مارے ہوئے کو مارنا بے سود محض ہے
کرتے ہو دل کیواسطے فکر سزا عبث

عقدہ ہے میرے دل کا وہ اے دست آرزو
کوشش پئے کشایش بند قبا عبث

شوخی کا زور شور اور اس دل کی چھیڑ چھاڑ
گستاخی ہو معاف یہ شرم و حیا عبث

مانند عمر رفتہ پھرا وان سے کب کوئی
قاصد کی بازگشت کا ہے آسرا عبث

کعبے کو گر مین جاؤنگا وان بھی تو سنگ ہے
پھر مجھکو بت پرستی سے ہی روکنا عبث

تم مجھسے بات کرتے ہو کیا کم ہے یہ اثر
کہتے ہو میرے نالے کو تم نارسا عبث

مقبول ہو چکی ہے دعا ورد کی **فروغ**
کھاتی ہے اپنا خون جگر یہ دوا عبث

## ردیف جیم معجمہ

خیر ہے مضطر بہت ہم آپکو پاتے ہین آج
اسقدر کیون حضرت دل آپ گھبراتے ہین آج

کیا کہین اے ہمنشین کیا بات ہے جو صبح سے
ہمکو سمجھاتا ہی دل ہم دل کو سمجھاتے ہین آج

کل تلک شیخ حرم تھے اپنے سب عشق و حواس
کوچۂ زلف صنم مین ٹھوکرین کھاتے ہین آج

صبر دل مین اور دل سینہ مین کیون اے اضطراب
تو گرفتار قفس کیطرح گھبراتے ہین آج

تجھکو اے شوق شہادت ہو مبارک کام دل
جلوہ گاہ ناز مین وہ مجھکو بلواتے ہین آج

کس غضب مین جان ہے یارب کہین وہ سن نہ لے
حضرت دل اور کچھہ ارشاد فرماتے ہین آج

ہو گیا شاید مصمم عزم میرے قتل کا
اُنکے انداز و ادا کچھہ مجھسے شرماتے ہین آج

تیرا اے اندیشہ عذر نارسائی سن چکے
ہم ہی جاکر آپ اپنی خبر لاتے ہین آج

شرم سے کل تک ملا سکتے نہ تھے ہمسے نظر
یہ ہمارے مہربان آنکھین جو دکھلاتے ہین آج

ساتھہ چلتے ہو ہمارے اے **فروغ** خستہ جان
سہو دل گم گشتہ کو ہم ڈہونڈہنے جاتے ہین آج

قدمون پہ گرا یار کے کٹکر مرا سر آج
کیا دل کی مہم تیغ نگہ سے ہوئی سر آج

نکلی عوض خون مرے زخمون سے شکر آج
کیا آب دہن سے تہی بجہی تیغ دو سر آج

کس شوخ کا یارب ہے تصور مرے دل کو
جو برق بنے ہین مری آہون کے شرر آج

سرگرم صف آرائی ہے وہ لشکر مژگان
اے حضرت دل باندہیے مضبوط کمر آج

ظاہر یہ قد یار قیامت سے ہے کیا کم
کیونکر نہین مجہکو ہے بہلا کل کی خبر آج

کسطرح سے نکلینگے رد جب لاکھون ہی آنکہین
اوس در سے لگی ہین صفت حلقۂ در آج

بے پردہ وہ بیٹھے ہین ادہر پہیر تو منھہ کو
دیکھین تو ہم اے مہر ترا لاف نظر آج

کچہہ بیخودی کچہہ زلف ستمگر کی کشش تہی
آخر کو چلا ہی گیا مین غیر کے گہر آج

کیون تجہکو کل سے اس دل کی تہین ہو گئی نفرت
کیا آگئی آنکھون مین **فروغ** اوسکی نظر آج

تم دل کی طرح جاتے ہو اے ہوش کدہر آج
کچہہ کہتی ہے سمجہو تو لگاوٹ کی نظر آج

کیا تہا کہ جو لی آبلۂ دل کی خبر آج
اے خار رہ دوست چلے آئے کدہر آج

وہ آتے ہین اور تیغ بہی ہے زیب کمر آج
ظاہر ہے سبب پوچہین بہلا کیا کہ کدہر آج

اُس تیغ سے کچہہ عذر کیا تمنے تو واللہ
یا ہم نہین یا تم نہین اے گردن سر آج

ہر روز وہ اک تازہ ستم کرتے ہین ایجاد
کیونکر نہو ہر روز مرا کل سے بتر آج

کل دیکھینگے جب پردہ اوٹھائینگے وہ رخ سے
یون تو ہین بہت مدعی تاب نظر آج

نالے سے ہمارے تو عداوت تھی اثر کو
کیون آتے ہین تھامے ہوئے پھر دل وہ ادہر آج

اوڑتی ہوئی پھرتی ہے ابھی خاک ہماری
سمجھے تھے غلط ہم کہ ہوا ختم سفر آج

کیون صبح سے تصویر صفت بیٹھے ہو خاموش
کیا خواب مین دیکھا ہی مرا داغ جگر آج

وہ اونکو تماشا تو دکھا اے تپش دل
تکتے ہی رہے ہے میری طرف اونکی نظر آج

تھامے ہوئے دل کو وہ **فروغ** آتے ہین دیکھو
کیونکر نہو شاکی مرے نالون سے اثر آج

## ردیف جیم فارسی

اے مصور نہ یون تصویر بت بے پیر کھینچ
ہے مرا آئینۂ دل عکس کی تصویر کھینچ

قتل عالم گر ہے منظور نظر بے شور و شر
سرمگین آنکھون مین سرمے کی ذرا تحریر کھینچ

جان نکل بہاگیگی صدمہ سے ابھی اے چارہ گر
پوچھکر میرے دل مجروح سے تو تیر کھینچ

اوس بت کافر کے سنگین دل کو از بہر خدا
بنکے مقناطیس ہی آہ بے تاثیر کھینچ

زاہد آیا ہے جو تو بہر نماز عاشقان
نالہاے گرم جاے نعرۂ تکبیر کھینچ

ناتوان ہون دم نکلجائے نہ نالے کیطرح
اے خیال زلف آہستہ مری زنجیر کھینچ

دم گھٹا جاتا ہے دونون کا ترحم چاہیے
نالہ کھینچون مین ادہر اور تو ادہر شمشیر کھینچ

زاہدون کی شیخیان ابتو سہی جاتی نہین
مثل مے اونکا بہی دل اے میکدے کی سیر کہینچ

اس دل مضطر ہوا ہے حال پریشان ستم کر
اسکی تسکین کے لئے اوس زلف کی تصویر کہینچ

کسقدر اپنے دل سنگین پہ اسکو ہی گہمنڈ
مجہسے کہتا ہے کہان تو آہ پرتاثیر کہینچ

عمر ساری کٹ چکی وہ ایکدم باقی ہین حسرت
طول تمنا اب تو اے شوق کی تحریر کہینچ

ہے نشانہ سامنے یعنی کہ وہ ہے سامنے
ترکش دل سے فروغ اک آہ کا تو تیر کہینچ

## ردیف حاے حطی

دل مین کچہہ ایسی بسی ناوک مژگان کیطرح
کہ نکلنے لگے نالے مرے پیکان کیطرح

مجہسے ملجائیے جسطرح ملے ہین دونون
میری قسمت کیطرح آپ کی مژگان کیطرح

غم کسیطرح نکلتا ہی نہین کیا کہیے
جم گیا ہے دل ناشاد مین ارمان کیطرح

زلف جانان کے مشابہ ہے بہت حال مرا
یعنی دونون ہین ہے شام غریبان کیطرح

اپنی بربادی ہوئی مد نظر کیون یارب
نکہت زلف کو میرے سروسامان کیطرح

جوش وحشت یہ رہا ہمکو کہ دامن کے سوا
دامن دل بہی تہا صدچاک گریبان کیطرح

خوف سے کسکے یہ سب آہ و فغان ہین مردہ
دل تو آباد ہے پر شہر خموشان کیطرح

چشم پرخون کا ہی یہ فیض کہ دامن سے ہرے
باغبان سیکہنے آتے ہین گلستان کیطرح

کیا زمانہ ہے تیری زلف سیہ فام کا واہ
کفر محبوب دل خلق ہے ایمان کیطرح

اوس ستم کیش سے امید وفا رکھتا ہون
مین بھی نادان ہوا ہون دل نادان کیطرح

خون عاشق تو نصیب اوسکو نہین پر یارب
لعل نے کیسی اوڑائی لب جانان کیطرح

خوب جا پہنچا تو شب ہجر مین اس دل کا مرے
کوئی غمخوار نہ تھا سوزش پنہان کیطرح

چھیڑتا ہے مجھے ہر وقت یہ ہو بہو فروغ
دل نے بھی سیکھی ہے کیا غمزۂ خوبان کیطرح

## ردیف خاے معجمہ

نہین ہے خندۂ گل کی اگر صدا گستاخ
تو گوش یار نے پھر اوسکو کیون کہا گستاخ

حیا حجاب تحمل مین کسطرح ٹھہرے
کرشمہ شوخ نگہ چلبلی ادا گستاخ

ادب سے کام نہ نکلا جو کچھ بھی اس دل کا
تو اضطراب کی مانند ہو گیا گستاخ

پسین تو ہم تہ سنگ جفا یہان اے چرخ
ہو سبز باغ دکھا کر وہان حنا گستاخ

نہ مانگون بوسہ تو کہتے ہین ہو گیا ہے غرور
جو مانگتا ہون تو کہتے ہین ہو گیا گستاخ

کشان لیے آتی ہے واعظ کو سوے میخانہ
یہ دختر رز بھی ہے کسدرجہ ساقیا گستاخ

لیے تو جاتی ہے اونکی ادا مین ڈرتا ہون
دل خراب ہے میرا بہت بڑا گستاخ

وہ اوسکو توڑ کے رکھتے ہین ہاتھ کانون تک
شکست شیشۂ دل کی ہے کیا صدا گستاخ

جبین زلف پہ کیون چین ہے بوسہ لینے سے
اسی نے تو دل مضطر کو کر دیا گستاخ

یعنی زلف نے ۱۲

یہ شوخیان دل مضطر مین پہلے کب تھین فروغ

کسیکی زلف کی صحبت مین ہو گیا گستاخ

## ردیف دال مہملہ

نہ پوچھہ کچھہ سبب نالہ و فغان صیاد
نہ سن سکیگا مرے غم کی داستان صیاد

یہ میرے نالے نہ کیونکر ہون خونفشان صیاد
دل و جگر مین بہت زخم ہین نہان صیاد

تپان ہون اسلئے ابتک کہ زخم پنہان پہ
خیال خندۂ گل ہی نمک فشان صیاد

قفس کی قید کا مین غم کرون معاذ اللہ
جناب عشق کا پہلا ہے امتحان صیاد

نہین خیال رگ گل کا نیشتر ہے اگر
تو پھر یہ کیون ہے خلش دل کے درمیان صیاد

برنگ گل ہمہ تن گوش تو اگر ہو جائے
تو کچھہ سناؤن تجھے اپنی داستان صیاد

امید رحم مین آ دل عبث ہے گریہ و آہ
کہین ہوا ہے کسی پر بھی مہربان صیاد

قفس مین ہوگا خدا جانے حال کیا میرا
ہوا ہون دام مین پھنستے ہی نیمجان صیاد

خیال گل کا اڑاتا ہے ہوش بو کیطرح
مرے سکوت سے ہونا نہ سرگران صیاد

چمن مین خوف خزان تھا یہان ہے رنج فراق
فراغ تھا نہ وہان کچھہ مجھے نہ یان صیاد

بنا دیا مجھے تو نے ہی سخت جان ورنہ
یہ زندگی مری اور ہجر بوستان صیاد

مین نالہ کرتا ہون تو دیکھہ آسمان کیطرف
جو میرے غم کا ہے منظور امتحان صیاد

خیال گل ہے جو ہمدم تو مین سمجھتا ہون
قفس ہے قصر مرا اور پاسبان صیاد

چمن سے ضد ہی تو رکھہ دے قریب شمع قفس
اوسیکے گل سے کہین دل ہو شادمان صیاد

فروغ بلبل دل کا خدا ہی حافظ ہے

زمین سے دام بلا اور آسمان صیّاد

عقل کو دیوانہ ہم سمجھے قدح نوشی کے بعد
ہوشیاری ہم مین کیا آئی ہے بیہوشی کے بعد

کسقدر آتی ہے مجھکو شرم جب آتا ہے یاد
منفعل ہونا کسیکا میری خاموشی کے بعد

آج کچھہ سطرح کانون سے لگی ہے اوسکی زلف
کیا بیاں کرتی ہے آخر یہ کہین سرگوشی کے بعد

چپ جو رہتا ہون تو دیتی ہین ہزارون گالیان
کیا گزک پاتا ہون مین صہبا خاموشی کے بعد

عید تو ملتے ہو مجھسے پر رہے مد نظر
کچھہ کہیگی آرزوے دل ہم آغوشی کے بعد

سر کاٹنے سے بڑہا ہے کسقدر اپنا وقار
چار کے کاندھے چڑھے ہین ہم سبکدوشی کے بعد

پی تو لینے دے ذرا زاہد ہمین پھر پوچھنا
ہوش ہوتے ہین بجا رندونکے مے نوشی کے بعد

اے زلف یار مشک سے بڑھکر ہے تو پسند
ہے سب کو یہ پسند مری موبمو پسند

حورا کو خوبرو کو مہ مجھکو تو پسند
عالم مین اپنی اپنی ہے اے خوبرو پسند

اپنے غم نہ مجھکو جان نہ تن عیش خو پسند
اک دل مجھے پسند ہے جسکو ہے تو پسند

ملتی ہوئی ہے کچھہ دل بیتاب سے مرے
پروانے کی ہے مجھکو بہت آرزو پسند

یہ اپنا اپنا ذوق ہے اے تیغ ناز یار
پانی ترا مجھے تجھے میرا لہو پسند

باتین وہی کریگا تمہاری نگاہ سے
جسکو زبان تیغ کی ہے گفتگو پسند

گل بھی ہے کیا تمہارے کسی خستہ جان کا دل
چاک اون کا اپنے اوسکو نہین ہے رفو پسند

کیونکر کریگا غیر ہمارا مقابلہ
ذلت ہمین پسند اوسے آبرو پسند

نشکل پسندی دل ناداں نے جان لی
یعنی کہ اوسکے سینے کی ہے تیر ہی آرزو پسند

سینے تو چاک دامن دل کے لئے فروغ
تارِ رگِ جگر سے کیا ہے رفو پسند

## ردیف ذال معجمہ

اتنی نہوگی آپکو جھوٹی قسم لذیذ
جتنا ہے مجھکو دست حنائی سے ستم لذیذ

بوسہ تمہارے رخ کا میسر ہو تو مجھے
گر مین کہون ہے میوۂ باغ ارم لذیذ

چھڑکا نمک جو تیرے تبسم نے اے ملیح
کیا ہوگیا کباب دل پر الم لذیذ

آنے سے خط کے دل لب شیرین سے ہٹ چلا
قند سیہ نبات سے ہوتا ہے کم لذیذ

کیا پڑگئی نظر کوئی اپنی ادا و نہین
جو کہتے ہین آج کہ ہوتا ہے سم لذیذ

لکھا جو وصف اُس لب شیرین کا ہو گئی
شاخ نبات سے بھی زبان قلم لذیذ

یہ ذوق کا تمہاری ہے نقصان اے فروغ
جو اوسکی گالیون کو سمجھتے ہو کم لذیذ

## ردیف رائے مہملہ

وہان جانا ذرا اے دل سمجھکر
تڑپتے ہین جہان بسمل سمجھکر

خیال یار کی بھی خو ہے نازک
ذرا او اضطراب دل سمجھکر

کبھی بند قبا کھولا نہ اوسنے
ہمارا عقدۂ مشکل سمجھکر

سے چلے ہین حضرت دل بسمل
تپش کو رہبر کامل سمجھکر

عطا ہو کچھ تو ہمکو دل کے بدلے
حساب دوستان در دل سمجھکر

وفور ضعف سے نالے بھی تک
نہین آتے کڑی منزل سمجھکر

یہ زخم دل ہے خندان کسقدر آج
زبان خنجر قاتل سمجھکر

لیے جاتا ہون وان ہمراہ دل کو
خطاب ناز کے قابل سمجھکر

وہ شمشیر قضا کا گھاٹ نکلا
جہان اور تے تھے ہم ساحل سمجھکر

گلوے عاشقان بھی ہے ادبگاہ
ارے او خنجر قاتل سمجھکر

کسی بسمل کو جب وہ دیکھتے ہین
بناتے منہ ہین میرا دل سمجھکر

ابھی پردے مین گو وہ رخ ہے لیکن
ادھر آنا مہ کامل سمجھکر

بتون کی شان ہین لله واعظ
کہا کر کچھ حق و باطل سمجھکر

دم دیدار کر لیتے ہین ہم بند
فروغ اس آنکھ کو حائل سمجھکر

کل ہمین غش آگیا دل کا تڑپنا دیکھکر
آپ ہی بیخود ہوئے اپنا تماشا دیکھکر

مین تو کچھ کہتا نہین لیکن یہی ہے مجھکو غم
کیا کہیگا تمکو عالم حال میرا دیکھکر

عذر بارش سد راہ مدعا ہو جایگا
اب ذرا اے چشم تر آنسو بہانا دیکھکر

کسقدر تھا رات دل پر مجمع آہ و فغان
دل بھی حیران تھا سر سامان بنا دیکھکر

کوئے قاتل کا تماشا رات دیکھا ہمنے خوب
کسقدر ہمپر کرم کرنے لگے اسرا غیب
سرو اور شمشاد کیا ہین فتنہ ہائی روز حشر
ناگوار طبع کیونکر طعنۂ اغیار ہو
اسقدر سوئے کہ چونکے صبح محشر تک نہ ہم
اب جفاؤن کی شکایت ہر کسی سے ای فروغ

دیر تک ٹھہرے رہے تھے حشر برپا دیکھکر
فکر مضمون کمر کا دل مین آنا دیکھکر
اپنی جا مین کھوئینگے اوسکا سراپا دیکھکر
خود ہنسی آتی ہے ہمکو حال اپنا دیکھکر
شام نا فرجام فرقت کا تماشا دیکھکر
ہم نہ کہتے تھے ذرا دل کو لگانا دیکھکر

اب عبث ہی شکوہ اوس پردہ نشین کا ای فروغ
پہلے اوسکو دل دیا تھا آپنے کیا دیکھکر

ہر دم دہن زخم سناتا ہے بیان اور
جز شمع سحر تجھکو ہے کیا مجھہ پہ گمان اور
کس ناز سے آجاتی ہے تن مین مرے جان اور
واعظ بھی ارشاد تو موسی کو ہوا اچھا
ابتک نہین دیکھی قدر انداز قضا کی
کرتا ہون ادب ناصح نادان کا ابھی مین
آنکھون سے مرے بہگیا خون ہوکے دل زار
کیا فہم رسا ہے کہ لگاتا ہے وہین تیر
پہونچیگا نہ تو ضد نکر اے قاصد نادان

پاتا ہے جو ہر دم ترے ناوک سے زبان اور
کیون مجھکو جلاتا ہے تو اے سوز نہان اور
جسوقت وہ جلا دستے کہتا ہی کہ ہان اور
ارباب ادب اور ہین اور سوختہ جان اور
ان ابرو و مژگان کے سوا تیر و کمان اور
کچھہ مجھہ پہ کرم کیجئے اے پیر مغان اور
پھر کون ہے پہلو مین مرے گرم فغان اور
کہتا ہون مین جب بہیج کوئی راحت جان اور
عالم کے مکان اور ہین اور اوسکا مکان اور

نادان ہی رہا صورت بلبل دل شیدا — آیا نہ کوئی اسکو ہنر غیر فغان اور

وہ گالیان لکہتے ہین ہمین اونکی ثنا ہم — ہے رسم محبت کی یہان اور وہان اور

ہوتا ہی غضبناک وہ تاثیر سے اوسکی — کرتا ہے اوسے آگ مرا سوز نہان اور

معدوم ہی ہی اوسکی کمر اور بہی موجود — عنقا کا نشان اور ہے اور اوسکا نشان اور

وہ تیغ زبان تیغ بکف آتا ہی اے دل — آئی تیرے سمجہانیکو لے ایک زبان اور

جان لیتے ہو اک بوسۂ پا کے عوض اسجان — ہے جنس گرانمایہ کرو اسکو گران اور

دیکہی مرے اک نالے کی تاثیر تو تمنے — آجاؤ بس اب ورنہ مین کرتا ہون فغان اور

فطرت سے فروغ اونکی جو آگاہ ہی یہ دل
وہ لطف بہی کرتے ہین تو کرتا ہے گمان اور

شیخ نصاحت کیجیے باتین نہ ایمان چہوڑ کر — کون جاتا ہی حرم کو کوے جانان چہوڑ کر

بے سبب آتے نہین ہین جان کو وان چہوڑ کر — ہم خبر لیتے ہین یون جاسوس پنہان چہوڑ کر

حسن نے کس گل کے یارب یہ جنون پہیلا دیا — بلبلین صحرا کو جاتی ہین گلستان چہوڑ کر

دیکہئے اب کس ادب سے ہم کلیسا کیطرف — سر کے بل جاتے ہین یا اہل ایمان چہوڑ کر

تو ہی بتلا دے ہمین پہر خدا اے چشم شوق — اشک جاتے ہین کہان دامان مژگان چہوڑ کر

دیکہکر صورت مری وحشتکدے کے تیر یار — کسقدر گہبرا کے بہاگا دل مین پیکان چہوڑ کر

ایک تو پردہ نشین وہ دوسرے نازک مزاج — اے دل اوسکے در پہ جاتان آہ و افغان چہوڑ کر

عشق گر صادق ہے تو جان زلیخا کیطرح — چاہئے زندان کو جانا قصر و ایوان چہوڑ کر

ہر رگ وپے ہی رسن کیطرح وقف پیچ وتاب
ہو گیا ہے حال یہہ چاہ زنخدان چھوڑکر

ایک دم کو رم نہین وہ بہوتے مثل غزال
کیا ہی سیکھا طرز حیوان وضع انسان چھوڑکر

عشق صادق جب سمجھتے ہم کہ جب ہمراہ گل
بلبلین بازار کو آتین گلستان چھوڑکر

روبرو اوس فوج مژگان کے ٹھہر سکتا ہی کون
ترک گردون ہٹ گیا سو بار میدان چھوڑکر

جسکے دامن کی تمنا مین ہوے ہین خاک ہم
اوسکے قدمون کو کہان جائین ہم ایجان چھوڑکر

اوسکی گر تصویر بہی تو دیکہہ لیگا ناصحا
لیگا پہر اپنا گریبان میرا دامان چھوڑکر

تم نہ کہنا مانا پاس اثر کا اے فروغ
سخت وحشت ہوگی شغل آہ وافغان چھوڑکر

چھٹے ہم ہستی موہوم کے غم سے فنا ہوکر
ہمارا ساز راحت بنگیا اب بے صدا ہوکر

بہت سستا چھٹا یہہ دل حساب روز محشر سے
شہید خنجر بے رحمی ناز و ادا ہوکر

مرے خون گشتہ ارمانون کی قسمت مین لکہا تہا
کہ زیر پاے محبوبان رہین رنگ حنا ہوکر

بہار حسن جانان تک رسائی اپنی گر ہوتی
تو بوے زلف مشکین کو اوڑا لاتے صبا ہوکر

نہین دہانی ڈوپٹا زیب تن ہے اوس ستمگر کے
ہمارا زخم دل یہہ رنگ لایا ہے ہرا ہوکر

کرم کرتے ہین مجہپر اوسکی عشوے اکثر
کبہی تیغ جفا بنکر کبہی تیر قضا ہوکر

محبت نے عجب تاثیر بخشی ہی مرے دلکو
شکایت بہی جو نکلی ہے تو نکلی ہے دعا ہوکر

فروغ اتنا تردد تمکو اب زیبا نہین ہرگز
غلام خاندان سید ہر دوسرا ہوکر

عیان ہے رنگ سے چہرے کے جسم و جان کی خبر
غبار جستہ سے پاتے ہین کاروان کی خبر

یہ برہمی ہے تپ غم سے خانۂ تن مین
جگر کو دل کی نہ دل کو ہے جسم و جان کی خبر

دم نشانہ آگہی نہ اضطراب کرے
اوڑی ہے طائر دل کی بہر امتحانکی خبر

یہ بندوبست شہ ناز نے کیا ہے وہان
کہ خواب مین بہی نہ آئے یہان وہان کی خبر

ہمارے زخم جگر کھل رہے ہین سن سنکر
تبسم لب لعل نمک فشان کی خبر

ہم ایسے محو ہوئے دیکھکر کسے یارب
کہ تن کا ہوش نہ باقی رہا نہ جانکی خبر

کسیکے راز کا یہ پاس حفظ ہمکو رہا
کہ دل سے بہی نہ کہی ہمنے اپنی جانکی خبر

رہا اسیر ہمیشہ وہ عندلیب ہون مین
قفس کی پوچہہ لو مجھسے نہ آشیان کی خبر

ہمارے نالے اگر کچہہ بہی یاوری کرتے
تو ہم بہی لیتے وزاد ور آسمان کی خبر

چمن مین شور ہے صحرا مین ہوم کوہ مین غل
کہان کہان نہ گئی میری داستان کی خبر

نہ شور رعد ہے یہ بے سبب نہ گریۂ ابر
گئی ہے چرخ پہ شاید مرے فغان کی خبر

نہ دیجیے چمن کو سے یار سے نسبت
سنا ہی کیجیے بس گلشن جہان کی خبر

فروغ اوس سے کوئی بات چھپ سکے کیونکر
کہ جسکی جنبش ابرو ہو اک جہان کی خبر

کھلے بند قبا کے یار کیونکر
الٰہی ہو کشود کار کیونکر ✤

ملی شانے کو زلف یار کیونکر
ملا اسکو فسون مار کیونکر

ہوائے نفس ہے طوفان سے بڑھکر
الٰہی ہوگا بیڑا پار کیونکر

✤

بتو کچھ خوف بھی اللہ کا ہے
سہے اک جان ہزار آزار کیونکر

قیامت سے ہی بڑھکر قامت یار
نہ ڈھاوے آفتین رفتار کیونکر

نزاکت اور حیا دونون ہین مانع
کرے جنبش لب اقرار کیونکر

ہین سنکر تجھسے واعظ حور کا وصف
کرونگا اون سے آنکھین چار کیونکر

یہ گیسو اور ہر اک تار اسکا ایسا
نہ ٹوٹین سبحہ و زنار کیونکر

بتا اے نافہ تاتار تجھکو
ملی یہ بوے زلف یار کیونکر

جو کہتا ہون کہ مرجاتے ہین عاشق
تو کہتا ہے بت عیار کیونکر

چراغ داغ دل ٹھیرا ہے یارب
حضور مار زلف یار کیونکر

رقابت کے ہین باعث لب ہی بت
ملینگے کافر و دیندار کیونکر

چلو صحرا مین دیکھو خون سے میرے
رگ گل بنگئے ہین خار کیونکر

یہین کی ہے مری مٹی یہین کی
چھوٹیگا مجھسے کوے یار کیونکر

وہ سنکر غم مرا ہنسکر یہ بولے
ذرا پھر ہان فروغ زار کیونکر

## ردیف زاے معجمہ

کیا پوچھتے ہو چاک دل زار کے انداز
سب آپ کے ہین روزن دیوار کے انداز

دیکھے ہین ہر اک ملک کی تلوار کے انداز
کچھ اور ہی ہین ابروے خمار کے انداز

ہین کسکو بتاؤن کہ لیا کسنے مرا دل
ایک ایک سے بڑہکر ہین ستمگار کے انداز

جان آگئی تن مین ترے آواز قدم سے
رفتار مین بہی ہین تری گفتار کے انداز

کیونکر نہو محشر سے جہان درہم و برہم
کچہہ سیکہے ہین او سنے تری رفتار کے انداز

کسطرح کرے بات کوئی چشم سے اُسکی
دیکہو تو ذرا غمزۂ خونخوار کے انداز

دیکہا تو خطا کچہہ بہی نہ پائی گئی دل کی
خود کہینچتے تہے طرۂ طرار کے انداز

حیرانی و بیخوابی نرگس سے عیان ہین
کیا صاف ترے طالب بیدار کے انداز

اے چرخ ترا ناز بجا ہے کہ یہ انجم
کچہہ رکہتے ہین افشان رخ یار کے انداز

وان مجہکو ٹہہرنے نہین دیتے سگ دربان
پہچانتے ہین طالب دیدار کے انداز

زاہد ہے تجہے سنگ در دیر کی حاجت
ہین سر مین ترے شیشۂ پندار کے انداز

قابو مین کسیطرح فروغ اب نہین آتا
کیا سیکہے ہین دل نے بت عیار کے انداز

## ردیف سین مہملہ

زاہد چلو تو اوس بت کافر ادا کے پاس
پہونچو گے ایک شان ہی مین اُسکی خدا کے پاس

غم ہے تمہارا میرے دل با وفا کے پاس
جسطرح عیش دل ہے تمہاری جفا کے پاس

گل نے کیا ہی اپنا گریبان جو چاک چاک
کسکے بدن کی بو تہی آئی صبا کے پاس

سودا ہوا ہے کیا تجہے اے دل کہ بار بار
جاتا ہے دوڑ دوڑ کے زلف دوتا کے پاس

آتی ہے تجھسے بو ہی کباب سے افغان مجھے
کیا دل گیا تھا آتش رنگ حنا کے پاس

اے تیر غمزہ کسلیے کاوش ہے اسقدر
جز درد کچھ نہیں ہے دل مبتلا کے پاس

کسدرجہ بدگمان ہے کہ مجھ پر لگا کے تیر
پھر دیکھتا ہے غور سے وہ مجھکو آکے پاس

جاتی ہے جان از عجب شوق و ناز سے
شاید کہ اونکی تیغ ادا ہے قضا کی پاس

اے درد یار مجھسے نہو بدگمان ذرا
جاتا نہیں ہے وہم بھی میرا دوا کے پاس

گھر بیٹھے دیکھتا ہی اوسے چشم داغ سے
کیا دور ہین آمرے دل مبتلا کے پاس

کیون ناامید کرتے ہو دل کو تم اے فروغ
شوخی بھی ہے کھڑی ہوئی شرم و حیا کے پاس

یون دل چلا ہے ترک کی تیغ جفا کی پاس
محتاج جیسے جاتا ہے حاجت روا کی پاس

اے دل تو پھر چلا اوسی زلف دوتا کی پاس
جاتا ہے جان بوجھ کے کالی بلا کے پاس

کیا ہوشیار ہے دل نادان بکار خویش
جاتا ہے بنکے آئینہ اوس خودنما کے پاس

نالے نے اوسکے پردہ محمل اولٹ دیا
پہونچا جو وہم میرے فغان کا درا کی پاس

زاہد تم اپنی مسجد اقدس کی راہ لو
جاتا ہون دیر کو مین بڑے رہنما کے پاس

پھنستے ہین جان بوجھ کے مرغان عقل و ہوش
پھندا عجیب ہے تری زلف دوتا کے پاس

اوس بت نے قتل کرکے کہا مجھسے دیکھ لو
جاتے ہو تم ہماری بدولت خدا کی پاس

رہتے ہین دست بستہ یہ بت اوسکے روبرو
اعجاز یا کہ سحر ہے یارب حنا کے پاس

آتے ہین روز جن و ملک سر کے بل یہان
کیا نقش ہے عجیب ترے نقش پا کے پاس

دنیا کا گردِ دل کے فروغ آئے کیون خیال
کیا کام دیر کا حرم کبریا کے پاس

# ردیف شین معجمہ

کل تھی نالے سے مرے بلبل نالان خاموش
آج ہے سارا گلستان کا گلستان خاموش

ہے کوئی بات زبان سے وہ کہے یا نہ کہے
ورنہ یون جلتی کھڑی شمع شبستان خاموش

ذکر محبوب کا ہر حرف ہے اک رازِ صبا
نہ سنین کان بھی میرا ارے نادان خاموش

گل کہان اور کہان وہ رخ رشک گلزار
یا وہ گوئی نہ کر اے بلبل نالان خاموش

کیا ادا ہو گیا شمشیر ادا کا کچھ شکر
کیون ہوا ہے دہن زخم نمایان خاموش

آج کس بلبل شیدا کا سنا ہے نالہ
ہے جو غنچے کی طرح وہ گل خندان خاموش

پھر گیا ہو نہ کہین آکے وہ شوخ آخر روز
آج ہے شام سے جو شمع شبستان خاموش

پاسبانی شب زلف کا منصب ہے تجھے
پھر تو کس واسطے ہے اے دل حیران خاموش

اس سبب سے کہ خموشی ہے جواب جاہل
مین تری بات پہ ہون ناصح نادان خاموش

واعظا چھینٹون سے تیرے نہین ہونگی کبھی
ایک ذرہ بھی مری آتش پنہان خاموش

شور کرتے تھے جو کل گلشن ہستی مین بہت
آج جاتے ہین سوے شہر خموشان خاموش

کچھ بتاؤ تو فروغ آپکا کیا حال ہے آج
بیٹھے کس سوچ مین ہو سر بگریبان خاموش

## ردیف صاد مہملہ

زور پر ہے خنجر قاتل کی حرص
خوب نکلیگی ہمارے دل کی حرص

دل طلبگار سکون ہے عشق مین
مور کو طوفان مین ہے ساحل کی حرص

صبر سے ملنے نہین دیتی کبھی
دل کی دشمن بنگئی ہے دل کی حرص

دل تڑپتا ہے مرا بہر وصال
ایک ہی ہے اوسکی اور بسمل کی حرص

بوسۂ لب مانگتا ہون دمبدم
کیا بڑہی ہے مطلب مشکل کی حرص

عشق ہے دریاے ناپید اکنار
کشتئ دل کو ہی کیون ساحل کی حرص

ہوگئی چکر کی عادت مثل چرخ
اب نہین ہے راحت منزل کی حرص

آتشین رخ سے اولٹ دیجے نقاب
ہے اگر کچھ گرمی محفل کی حرص

دیکھکر کاسے کو مری چشم کے
کہتے ہین اللہ رے اس سائل کی حرص

اوس سے دعوی عشق کا اے بوالہوس
چھوڑ دے اس دعوئ باطل کی حرص

کام مین سستی نہ کرنا چاہیئے
دل کی حسرت بنتی ہے کاہل کی حرص

آج کرلو تم جو کرنا ہو فروغ
کل ہوا ہو جائیگی یہ دل کی حرص

## ردیف ضاد معجمہ

ہمکو تو ہے فقط سخن یار سے غرض
اقرار سے غرض ہے نہ انکار سے غرض

زاہد ہے تجھکو جبہ و دستار سے غرض
مجھکو ہی اوسکی زلف کے اک تار سے غرض

اونکی بلا سے کوئی مرے یا کوئی جیئے
پرسش سے کچھ نہ کام نہ بیمار سے غرض

میٹھی نہ بات کیجئے تو گالی ہی دیجئے
اک حرف کی ہے لعل شکربار سے غرض

قدمون پہ اونکے آپڑے گرتی ہے باربار
نکلیگی خاک کا کل دلدار سے غرض

دل ہر معاملے مین بہت ہوشیار ہے
اسکو ہے کچھ وکیل نہ مختار سے غرض

کیا ہوگیا ہے ہمکو کہ سب حال جانکر
رکھتے ہین پہر اوسی بت عیار سے غرض

ٹوپہو نکتے ہین جامہ ہستی کو اپنی ہم
پہر اور کیا ہے آہ شرربار سے غرض

الدم کو خواب ہی مین مرے پاس آئین وہ
اتنی ہے مجھکو طالع بیدار سے غرض

ہوتا ہے ہمکو حشر کا ہر روز سامنا
رکھتے ہین جبسے آپکی رفتار سے غرض

کچھ دست سیکشان کو نہین اعظون سے کام
ہان کچھ ہے اونکے جبہ و دستار سے غرض

دل کو خیال چشم صنم بے سبب نہین
درپردہ کچھ ہے مردم بیمار سے غرض

ہوتی تھی کیا ہی لطف سے اپنی بسر فروغ
جبتک نہ تھی ہمین بت عیار سے غرض

## ردیف طای مہملہ

گو میرے ساتھہ نسبت تقصیر ہے غلط
لیکن نہین کہونگا کہ تعزیر ہی غلط

مین اور گلا ترا بت بے پیر ہے غلط
و اللہ مثلِ شکوۂ تقدیر ہے غلط

تقدیر ہی مین اپنی شہادت نہین لکھی
اونکی طرف سے قتل مین تاخیر ہے غلط

اکدم نہ میرے دل کا کبھی غم غلط ہوا
لافِ گزاف نالۂ زنجیر ہے غلط

گو وہ نہ آئے تیر تو یہ اونکا آگیا
کہتا ہے کون آہ کی تاثیر ہے غلط

کچھہ اور ہی ہین ابرو و مژگانِ دلربا
کہنا اوسے کمان اسے تیر ہے غلط

کیون حرف رکھین ہم خطِ رخسارِ یار پر
کیسے کہین نوشتۂ تقدیر ہے غلط

جبتک نہ آپ چہرے سے پردہ اوٹھائینگے
کیونکر کہینگے ماہ کی تنویر ہے غلط

تاخیر مقتضائے ترحم ہے اے **فروغ**
وہ ترک اور قتل مین تاخیر ہے غلط

ہو مثل تیرا اے بتِ بے پیر ہے غلط
یان تک کہ کہچکے تیری تصویر ہے غلط

کوئے صنم کی خاک سیکو نہ جب ملی
کہنے لگے کہ نسخۂ اکسیر ہے غلط

کہتے ہین سُنکے شکوۂ ہجران بہت صحیح
لیکن ہمارے وصل کی تدبیر ہی غلط

سنبل مین طبیعت پیچ و خمِ دلربا ہین سب
پر یہ کہ مثلِ زلفِ گرہگیر ہے غلط

ممکن نہین کہ شوخی سے وہ کھینچ سکے کبھی
و اللہ مین نہ مانونگا تصویر ہے غلط

زاہد قسم خدا کی ترا قول سر بسر
مانند وعدۂ بت بے پیر ہے غلط

بیشک **فروغ** اُس رخِ روشن کے سامنے
ماہِ فلک کا دعوی تنویر ہے غلط

## ردیف ظاے معجمہ

وعظ مین ذکر مے بہی لا واعظ
آرے تا ہمکو بہی مزا واعظ

دیکہہ غصہ مین پیگیا واعظ
چل زیادہ نہ مغز کہا واعظ

انتہا کا ذرا خیال رہے
آپ پینے کی ہے ابتدا واعظ

گرچہ بیخود ہین پر سمجہتے ہین
سہے باتین نہ تو بنا واعظ

دینگے قاضی کو ہم ضرور سزا
اسمین فتوی ہے کیا ترا واعظ

دیکہو جلکر بہشت روے صنم
ذکر دوزخ کا تا کجا واعظ

سنتے جاتے ہین رند سب تیری
کوئی ساعت مین دیکہنا واعظ

کیا کہون کر چکے ہین کیا تجویز
رند بیکش تری سزا واعظ

راہ مسجد کی بہول جائیگا
ہو ہمارا نہ رہنما واعظ

بیکشون پر گمان بیہوشی
ہوش کی اپنی کر دوا واعظ

کان مین رکہکے پنبۂ مینا
نہ سنونگا سخن ترا واعظ

دختر رز کے حسن کو اب دیکہہ
حور کا ذکر کر چکا واعظ

نعرۂ بیکشان کو سنکے فرخ
کچہہ تو سمجہا جو چپ ہوا واعظ

## ردیف عین مہملہ

خاک ہو جلکر ابہی مثل پہ پروانہ شمع
اگر زبان پر لائے کچہہ دل کا مرے افسانہ شمع

کیا کیسی زلف و رخ دونون پہ شیدا ہو گئی
رکھتی ہے زنار بھی اور سبحۂ صد دانہ شمع

روے روشن سے ذرا اپنے اوٹھا دیجے نقاب
بھول جاے دیکھکر تا ناز معشوقانہ شمع

کچھ اشارہ خندۂ جان بخش لب کا ہے ضرور
ورنہ یون ہنستی کبھی محفل مین بیباکانہ شمع

ترک ہستی ہی نہین رہتی ہے غافل ایکدم
کیا ہی مانندِ دلِ بیدار ہے فرزانہ شمع

دیکھیے تاثیر الفت اور پاس اتحاد
کیسی روتی ہے بروے لاشۂ پروانہ شمع

خانۂ زنبور سے نکلی نہ تھی باہر ہنوز
عشق مین تیرے تھی مضطر صورت پروانہ شمع

دیکھ لے زاہد تو اس روشندلی کا مقتضا
رہتی ہے یکسان میان کعبہ و بتخانہ شمع

جلکے آخر کہہ دیا پروانے نے بھی اے **فروغ**
آشنا جور سے ہے اور مہر سے بیگانہ شمع

دیکھے تو گر کاکل و خالِ رخِ جانانہ شمع
دامِ دل ہو جا ترے اشک کا پروانہ شمع

دیکھ او پروانہ مین بھی کسقدر ہون دل جلا
دود بنکر اوڑ گئی سُنکر مرا افسانہ شمع

حسن کی حیرت سے جنبش بھی تو کر سکتی نہین
کیا مجال آئے تیری محفل مین گستاخانہ شمع

کر کے قالب کو تھی مانند فانوس خیال
دے رہی ہے گرد تیرے چکر اے جانانہ شمع

بے ثباتی دیکھکر اس ہستی موہوم کی
بھرتی ہے اشکون سے اپنی عمر کا پیمانہ شمع

گلشن محفل مین جب سے آپ ہین رونق فزا
رکھتی ہی نظرون مین حکم سبزۂ بیگانہ شمع

اس شب تاریک مین دل کسکے استقبال کو
داغ سے لیکر چلا ہے مثل صاحبخانہ شمع

حسن ذاتی ہے نہین محتاج آرایش ذرا
زلف تو کہتی ہی اور رکتی نہین ہے شانہ شمع

جب مسلم ہے کہ ہین معشوق سنگین دل فروغ
کیون نہین پہر ڈالتی کلگیر مین دندانہ شمع

## ردیف غین معجمہ

زخمون پہ خم کہائی ہین دل نے سوائے داغ
بستا نسر ابہی ہے پئے دولت سرای داغ

ہے زندگی کا لطف بہی دیکہنا ذرا
اے ناخن ہلال کہین مٹ نہ جائے داغ

آتے ہی دل کو بلبل شیدا بنادیا
اب آگے چلکے دیکہئے کیا گل کہلائے داغ

کرتا ہے رشک جامۂ دلدوز دلبران
کس درجہ میرے دل پہ ہے زیبا قبائے داغ

سوزش کا کچہہ نہ چارہ ہوا آہ سرد سے
ہان کچہہ بہی رشک گرم نے دل سے چہوڑا داغ

کیا باغ باغ ہوتے ہین وہ سنکے اسکا غم
اس دل نے جسکے عشق مین راغون پہ کہائی داغ

یان تک جلایا آتش فرقت نے ہمکو آہ
ہین شعلہ زن تنور جگر مین بجائے داغ

یہ مہر ہے قبالۂ الفت کی دیکہنا
ہان اے گداز قلب کہین بہہ نہ جائے داغ

کہئے یہ کسکے حسن کی گرمی سے اے فروغ
روشن چراغ طور ہے دل مین بجائے داغ

نہین ہے آپ اگر اے جان جان تو تے نہین فارغ
تو دیکہ جان ہو ہین تقاضے سے ہمین فارغ

ہوا جو فلک سے جا کی دل زیر زمین فارغ
بحمد اللہ ہوا مشکل سے یہ اندوہگین فارغ

ادہٹا دو جلد تر پردہ خدا کیواسطے رخ سے
خلش سے وہم کی تا ہو دل اہل یقین فارغ

خرام ناز سے کہدے ذرا اے ذوق بیتابی
کہ مدت سے ہی بیٹھا یہ دل گوشہ نشین فارغ

غم جانان کی یارب مجھسے کیونکر ہوسکی خاطر
نہ فرصت ہے مرے دل کو نہ یہ جان حزین فارغ

کسیکے رحم کی مانند ہم جاتے ہین عالم سے
شکن کی کشمکش سے اب تو ہو زیبا جبین فارغ

تمہارے نکہت گیسو کے دورے مین ہوا یجان
ستم سے اپنی خونریزون کے سب ہوہی چین فارغ

معاذ اللہ بہٹکا نا پھر کہان تہا ہمسے رندونکا
غم امت سے ہوتے گر شہ دنیا و دین فارغ

رسالت گر نہوتی ختم اوس شاہ دو عالم پر
تو پھر کسطرح ہوتے حضرت روح الامین فارغ

تو وہ ہے مظہر کل نہاے حسن کا جسکو
بنا کر ہوگیا اب دست صورت آفرین فارغ

فروغ اس کشمکش سے دہر کی ہرگز نہ گہبرانا
بہلا دیکہا کسیکو تمنے دنیا مین کہین فارغ

## ردیف فاے تازی

ممکن نہین کجی سے کبہی باز آئی زلف
سو بار گرچہ مصحف عارض اوٹہائی زلف

دیر و حرم مین بہی نہ کوئی اس سے بچ سکا
پہونچی کہان کہان یہ کمند رسائی زلف

ہوناتہا ہمکو کشور آشفتگی کا شاہ
پڑتا تہا ہم پہ سایۂ بال ہماے زلف

دیتے ہین اسکو سر یہ جگہہ مہر خان دہر
اللہ رے شان شانہ ہے حاجت رواے زلف

کیا تہی خبر کہ سنبل گلزار حسن ہے
ہوگا دلون کے خون سے نشو و نماے زلف

کیونکر نہ اپنے جامے سے باہر ہو حسن یار
پہنے ہوئی ہی عارض جانان قباے زلف

پرسش وہ مرے حال پریشان کی پہر کرے
پہلے تو اپنی بگڑی ہوئی کو بناے زلف

دل ہی نہین رہا کہ خریدار جور ہو
کہدو دکان ناز کو اپنی بڑہاے زلف

انداز ہ اوسکے طول کا ممکن نہین فروغ
ہے انتہاے عمر ابد ابتداے زلف

عشوہ کہتا ہی کہین ہون اونکی مژگان کیطرف
جور کا ہونا بجا ہے تیغ بران کیطرف

کسکو دیتے ہین شراب اور کسکو کرتے ہین کباب
دیکہتے ہین آج ہم ساقی کے ایمان کیطرف

شرح بیداد جنون کی کیا ہی صاحب احتیاج
دیکہئے میرے ذرا جیب و گریبان کیطرف

جب ہوئی روز ازل تقسیم ہر اک چیز کی
شوخیان رکہی گئین رفتار جانان کیطرف

کچہہ تو درد ہجر مین لذت ہے ورنہ کسلئے
دل ہمارا رخ نہین کرتا ہے درمان کیطرف

ہے یہی جا ادب اے بسمل ناہوشمند
ہاتہہ کیون بڑہنے لگا قاتل کے دامان کیطرف

واہ رے جذب محبت کسقدر طے کر کے راہ
بو گئی تہی پیرہن کی پیر کنعان کیطرف

شیخ صنعا جیسے سنئیے یون ادا کیجے نماز
منہہ ہو قبلے کیطرف دل کوئی جانان کیطرف

ایدل غمناک شب کے کام سے غافل نہو
کان ہین فریاد رس کے آہ و افغان کیطرف

ہوش اوڑجاتے ہین میرے اے فروغ ناتوان
دیکہتا ہون جب مین تیرے بار عصیان کیطرف

## ردیف قاف معجمہ

کون کہتا ہے ناتوان ہے عشق
ناز اوٹہاتا ہے پہلوان ہی عشق

روز کیطرح سے عیان ہی عشق ‏— راز کیطرح سے نہان ہی عشق

خلق کی راز دان ہے تو اے عقل ‏— اور خالق کا راز دان ہے عشق

پک رہے ہین کباب لخت جگر ‏— میزبان دل ہے مہمان ہی عشق

جسطرف چاہے وہ اوڑا لیجائے ‏— کشتیٔ دل کا بادبان ہے عشق

اپنے اوپر بھی اعتبار نہین ‏— آہ کسدرجہ بدگمان ہے عشق

اے دل خستہ صبر کر کچھہ اور ‏— ابھی سرگرم امتحان ہی عشق

کیون نہ باہم ہو اتحاد دلی ‏— ان بتون کا مزاجدان ہے عشق

دیکھہ لو چیر کر مرے دل کو ‏— پوچھتے کیون ہو تم کہان ہے عشق

کیا کہون باعث ہجوم بلا + ‏— آج کل مجھہ پہ مہربان ہے عشق

نام منزل وہ لے نہین سکتا ‏— جسکا سالار کاروان ہے عشق

حرف کیونکر ہو باریاب بیان ‏— بے دہان حسن بے زبان ہے عشق

مانگئے خیر جان و دل کی فروغ
دلربا حسن جان ستان ہے عشق

## ردیف کاف تازی

یہ دل بسمل صفت تڑپے کہان تک ‏— تپش تو ہی اسے پہونچا دے ان تک

تڑپنے کی بھی کوئی حد ہے آخر ‏— کہانتک او دل بسمل کہان تک

نہ کیونکر خونفشان نکلے مری آہ / جراحت زار ہے دل سے زبان تک

معاذ اللہ یہ کافر ادائین / بچائیگا کوئی ایمان کہان تک

نہ جانے پاس ہان آسخت جانی / یہ جان زار وقت امتحان تک

وہ مطلب ہون کہ گر سمجھے مجھے دل / تو جلکر خاک ہو جائے زبان تک

کرین کیون شکوۂ حرمان ہم ایدل / ہماری آہ جاتی ہے وہان تک

قفس کا لطف کہتا ہے نہ جانا / تصور مین بھی ہرگز آشیان تک

زبان تیغ بھی تو تھک گئی آہ / کوئی اس دل کو سمجھائے کہان تک

خبر پاتے ہین ہم نالون سے اونکے / لگا ہے تار برقی یان سے وان تک

یہ لپکا قتل کا اللہ اکبر / نہین ہے اوس گلی مین پاسبان تک

رہ مقصود کا اللہ رے طول / ہوا شل توسن عمر روان تک

فروغ اس ضعف کا دیکھو تو تم زور
نہ اوٹھا آتش دل سے دھوان تک

تواضع سے ہے نفرت اونکو یان تک / کہ شل تیر ہے اونکی کمان تک

زمین کو آسمان کہنے لگی خلق / بڑھی مشق ستمگاری یہان تک

حجاب اب آپکو کس واسطے ہے / نہین ہے میرے ہستی کا گمان تک

تماشا دل کا دکھلاتے ہوئے ہم / لے آئے اونکو گل اپنے مکان تک

سر پُر نور تیری ہے یہ معراج / جو پہونچے اونکے سنگ آستان تک

نہین ہے ضعف سے ہستی یہ پیری
گمان سایۂ موئے میان تک

نہین آتا ہون تنہا مین وہان سے
مرے ساتھہ آتی ہے حسرت یہان تک

بہت باتین بنائین تو نے واعظ
ذرا چل حضرت پیر مغان تک

اثر لو کر مدد اتنی تو اسوقت
کہ پہونچے میرا اک نالہ دہان تک

فروغ اس دل کی ہے آب قدر وقت
مثال سایۂ دیوار بستان تک

ہے یون ترچھی نظر او بت پُرفن کب تک
اور پہر اوس پہ یہ ستم اے مرے دشمن کب تک

عشق اوٹھاویگا کسی دن رخ روشن سے نقاب
شعلۂ حسن چھپیگا تہ دامن کب تک

رحم اے ذوق ہم آغوشی خورشید لقا
آتش شوق و تمنا مین جلی تن کب تک

مستی ملتے تو ملی پر ہین حیا سے خاموش
دیکھئے اب یہ کہلے غنچۂ سوسن کب تک

چشم سے پوچھہ تو ایدل تجھے منظور ہی کیا
اشک گلگون سے رہے تر مرا دامن کب تک

یاد مین زلف کی ہی جان حزین لب پہ گرہ
اے تمنای دل و دیدہ یہ اولجھن کب تک

رحم کر آج کہ کل کو نہو افسوس تجھے
اے مراد دل مشتاق یہ جوبن کب تک

ایدل خانہ خراب اب تو نکل سینے سے
دوست رکھون مین تجھی جان کے دشمن کب تک

مردم دیدۂ محجوب سے پوچھو تو فروغ
نہ اوٹھیگی صف مژگان سے یہ چلمن کب تک

## ردیف کاف فارسی

لاتے ہین روز تازہ رخ و زلف یار رنگ
دیکھینگے جو دکھائینگے لیل و نہار رنگ

عالم مین چار فصل کے ہوتی ہین چار رنگ
یان میرے ایک دل کے ہین ہر دم ہزار رنگ

کہتے تھے ہمتو آپ کے دامان ناز سے
لائیگا ایک روز ہمارا غبار رنگ

کیا بوے پیرہن نے کسیکی اوڑا دیا
چہرے سے کاروان کے برنگ غبار رنگ

کیسی قبا کہ پردے مین چھپتا نہین کبھی
کیا شوخ ہی بدن کا ترے گلعذار رنگ

آئینے مین وہ روے عرقناک دیکھکر
کہتے ہین کیا ہمارا بھی ہے آبدار رنگ

گر میکدے مین اوس لب میگون کا ذکر ہو
ہو جاے مثل ہوش کے مے کا فرار رنگ

کلیون سے اپنی کیسا اوڑاتا ہے بلبلو
خون چمن کا دامن ناز نگار رنگ

دیکھا ہے ہمنے گل کو ملا کر بہت فروغ
پھیکا ہے اوسکا پیش رخ گلعذار رنگ

جسوقت وان حنا کا ہوا آشکار رنگ
بے یار کار نشتر الماس کر گئی

لایا یہان عجیب دل بیقرار رنگ
لائی کچھہ اور ہی رگ ابر بہار رنگ

جو چاہتے ہو کرتے ہو مانند آسمان
تم دیکھتے نہین ہو زمانے کا یار رنگ

جلجائے کچھہ تو گرمئی حسن نگار سے
اس بخت کا بھی اے مرے پروردگار رنگ

تاثیر آہ اب تری حاجت نہین رہی
شوخی سے ہو چلا ہے حیا کا فرار رنگ

لیلی یہ زور شور نہوگا کبھی نصیب
میرے جنون کا قیس اوڑا ہے ہزار رنگ

مانی نہ رہنے دیگی اثر شوخی ادا
بھرتا ہے کیون شبیہ مین تو بار بار رنگ

دیکھو تو آب و رنگ گل داغ اے فروغ
اوسپر فدا ہے آب چمن اور نثار رنگ

## ردیف لام

تنہا چلا گیا طرف کوے یار دل
سوچا نہ کچھ بھی دیکھئے انجام کار دل

رہتا ہے ابر زلف مین بھی بیقرار دل
کیا برق ہو گیا مرے پروردگار دل

سنگ جفاے یار نے کیا ہی کیا ہے کام
ایک دل کے ایک دم مین بنائے ہزار دل

پڑھتا ہے کفر زلف کا کلمہ خدا سے ڈر
کیا تجھکو ہو گیا مرے پرہیزگار دل

دیکھین پسند کرتی ہے کسکو نگاہ ناز
اس تیر کے ہین سیکڑون امیدوار دل

مین چاہتا ہون ترک تعلق بتون سے اب
زاہد تو دیدے اپنا ذرا مستعار دل

بجلی کی بیقراری ہے گرد اُسکے سامنے
لایا ہے کوے یار سے کیا اضطرار دل

نسبت نہین ہے ہم اُس رخ رنگین سے کچھ اسے
یہ لالہ چمن ہے کوئی داغدار دل

اے صبر تجھسے یہ نہ رکیگا کسیطرح
گھوڑے پہ اب ہوا کے ہوا ہی سوار دل

آیا ہے اُسکے زخم کو کچھ سینے کا خیال
ورنہ ہے تیغ ناز سے کیون شرمسار دل

پہلو مین ایک لحظ ٹھہرتا نہین کبھی
گویا وہ گلعذار ہے یہ بیقرار دل

پہونچادے جان زار کو تا زلف و روے یار
اے شہسوار ابلق لیل و نہار دل

روتی ہے جب یہ آنکھ بامید رحم یار
ہنستا ہے شکل زخم کے بے اختیار دل

راز نہان ہم اپنا کہین کس سے اے **فروغ**
جان بیوفا ہے اور ہے بے اعتبار دل

دل آئینہ سان ہے صفائی کے قابل
کوئی اسمین ہے خودنمائی کو قابل

نہین مرد دل ہے جدائی کے قابل
یہ محبوب ہے آشنائی کے قابل

غم یار آتا ہے لے جان جا تو
یہ مہمان ہے پیشوائی کے قابل

شکست دل زار لے رحم جانان
ابھی تک ہے کچھ مومیائی کو قابل

گزرگاہ ہے چاک دل اوسکے غم کا
یہ کوچہ ہے ہر دم صفائی کو قابل

اسیران گیسو کو چھوڑو نہ ہرگز
یہ مجرم نہین ہین رہائی کے قابل

شرارت دل زار تیری ہے ورنہ
ہمین کیا تھے بے اعتنائی کو قابل

ادا میرے بت کی نہ سمجھین ذرا بھی
جو ہون جمع ساری خدائی کی قابل

جو لے ہاتھ مین کاسہ سر کو اپنے
وہ ہووے اسکے در کی گدائی کی قابل

نہین اے خرد کوئی اس راہ مین ہے
جنون کے سوا رہنمائی کی قابل

ابھی تک تو دیکھا نہین کوئی بلبل
**فروغ** آپ کی ہمنوائی کے قابل

## ردیف میم

گئے دل کیطرح یارب کدھر ہم
کہ پھر آئے نہ ابتک اپنے گھر ہم

بچائیں کسطرح جان و جگر ہم ۔۔۔ اودہر فوج مژہ تنہا ادہر ہم

خدائی کا تماشا دیکھنے کو ۔۔۔ چلے ہین بنکے خود پیغامبر ہم

چلے مسجد سے سوے بتکدہ آج ۔۔۔ بہت مدت مین آئے راہ پر ہم

چکائینگے دل و کاکل کا جھگڑا ۔۔۔ کرینگے آج قصہ مختصر ہم

اودہر غصہ ادہر ہے بیقراری ۔۔۔ وہ آتش بنگئے ہین اور شرر ہم

دل اور عشوے مین جھگڑا ہو رہا ہے ۔۔۔ کہو کسکی کہین بولین کدہر ہم

نہین ملتی ہے فرصت تجھسے اے دل ۔۔۔ وگرنہ اپنی کچھہ لیتے خبر ہم

تجھے معلوم ہے کیون تجھسی پہلے ۔۔۔ بجھے جاتے ہین او شمع سحر ہم

برنگ شعلہ غیر از بیقراری ۔۔۔ نہین رکھتے ہین کچھہ زاد سفر ہم

خبر لین کسطرح تیری دل زار ۔۔۔ اوڑے پہرتے ہین خود مثل خبر ہم

پڑہا ہے اپنا کلمہ ہر طرح سے ۔۔۔ ترے بس مین ہین او کافر نظر ہم

یہ غفلت کیا قیامت کر رہی ہے ۔۔۔ نہین رکھتے ہین کچھہ کل کی خبر ہم

فروغ اوس تیغ ابرو کا ہے ایسا
جو ہاتھون پہ لیے پہرتے ہین سر ہم

جگر کو لائے ہین میدان کارزار مین ہم ۔۔۔ کہڑے ہین ناوک مژگان کے انتظار مین ہم

خدا کیواسطے اے چشم شوخ تو ہی بتا ۔۔۔ یہ تنکے چننے لگے کسکے انتظار مین ہم

ہمارے حال کا جز غم نہین کوئی پرسان ۔۔۔ بسے ہین آکے الہی یہ کس دیار مین ہم

تم اپنے غم کو ذرا آ کے دیکہہ لو صاحب / کہ کیسے رکہتے ہین اس جان بیقرار ہین ہم

کہین گئے دل کی حقیقت ذرا ذرا دم وصل / اگر ذرا بہی رہے اپنے اختیار ہین ہم

ہوا نہ وصل میسر شباب ہین افسوس / چمن سے دور رہے موسم بہار ہین ہم

عجیب ڈہب سے رہے ساتہہ اپنے یوسف کے / لپٹ رہے تہے پس کاروان غبار ہین ہم

جو اور جیتے تو جز اسکے اور کیا کرتے / کہ رہتے بنکے نظر چشم انتظار ہین ہم

فروغ تمسے وہ آنکہین ملائینگے کیونکر
بسے ہوئے ہین بہت دن سے چشم یار ہین ہم

جا کے اوس محفل ہین پہلے شمع سان روتے ہین ہم / جلکے پہر پروانہ آسا آپ کو کہوتے ہین ہم

آرزو پر اپنی ہنستے ہین کبہی بے اختیار / اور اس بے اختیاری پر کبہی روتے ہین ہم

ناصح نادان وہ بہتر ہے ہزارون جان سے / ایک جان زار کو جسکے لئے کہوتے ہین ہم

جان فدا دست قاتل جسکی اک تکلیف سے / پاؤن پہیلا کر بڑے آرام سے سوتے ہین ہم

چشم و دل لڑتے ہین جب اونکے سوا دنا ہیہ / فیصلے کیواسطے تجویز تب ہوتے ہین ہم

بے وفائی ان گلون کی دہر مین مشہور ہے / واے نادانی کہ انپر جان کو کہوتے ہین ہم

وہ نہین آتے تو کر کے ترک الفت اے فروغ
اپنی جان غمزدہ پر مہربان ہوتے ہین ہم

## ردیف نون

دل مین آتے ہی ستم آموز جانان ہوگئین — آہ دل کی آرزوئین دشمن جان ہوگئین

آنکھین دکھلائین تھین کل تک اوسکی دربان نے فقط — آج کلمین ہی در کی چشم دربان ہوگئین

ترک ایمان کی کوئی تدبیر اے ناصح بتا — سب ادائین اوس بت کافر کی ایمان ہوگئین

کسقدر جان بخش ہے اسکی نگاہ سُرمگین — جسقدر پیانسین جگر مین تہین رگ جان ہوگئین

بہگیا آنکہون سے خون ہوکر دل آفت پسند — میری اونکی مشکلین جتنی تہین آسان ہوگئین

مجہکو اس مشکل فقیر اللہ نے کیا نادم کیا — خواہشین سب دل کی چہرے سے نمایان ہوگئین

آگیا آغوش مین آنکہون کے جب وہ نازنین — میری مژگان شانۂ زلف پریشان ہوگئین

چارہ سودا کیا کچہہ اونکی چشم لطف نے — یعنی نظرین بخیۂ چاک گریبان ہوگئین

ذوق ایمان لیچلا تہا دیر سے باہر مجہے — پر ادائین کفر کی دست و گریبان ہوگئین

تیرے ابرو ہین وہ ماہ نو کہ جسکے شوق مین — سیکڑون عیدین تیرے کوچہ پہ قربان ہوگئین

سایہ بہی اوس مہروش کا ہی مسیحائے زمان — سنگ در تک کے گئین دیکہو رگ جان ہوگئین

آہ کیا کیا صورتین جنپر تہا زیبائی کو ناز — صورت تار نظر نظرون سے پنہان ہوگئین

کسکی صورت بسگئی آنکہون مین جو کہتے ہین سب — میری آنکہون کو کہ یہ یوسف کا زندان ہوگئین

بے اجازت نقش پا کا بہی نہ لینگے بوسہ اب — جو خطائین ہوگئین اے دست جانان ہوگئین

جتنی محرابین تہین مجہکو یاد آ ابروے یار — سب ترے باعث سے گرد طاق نسیان ہوگئین

حسن کی گرمی سی یا گرمی سے بزم ناز کی — مچہلیان بالون کی تیرے دیکہہ بریان ہوگئین

آہ وہ نیچی نگاہین ترک آہو چشم کی — دل کے حق مین بیچہ شیر نیستان ہوگئین

اشتیاقِ دیدِ ابرو مین جو دل پہونچا وہان
دیکھتے ہی اسکو بس تلوارین عریان ہوگئین

ہوگیا سینہ مشبک اپنے ہی ہاتھون سے آہ
اونگلیان ہاتہون کی اپنی تیر و پیکان ہوگئین

کیا ہوئین یا رب وہ زیبا صورتین جنمین سے دو
تیری قدرت سے مہ و خور مین نمایان ہوگئین

خواب ہین کل دیکھکر اوسکی نزاکت کو فروغ
آرزوئین جسقدر تہین سب پشیمان ہوگئین

ہمین دیکھو ہم کیا ستم دیکھتے ہین
وہ غیرون کو اور اونکو ہم دیکھتے ہین

یہ کس چشم مخمور کا ہے زمانہ
کہ ہم جام کو رشکِ جم دیکھتے ہین

وہین لوٹ جاتے ہین ابرو کے شیدا
لکھا جب کہین لفظ خم دیکھتے ہین

ٹھکانے لگے جان وہ آئین ادہر تو
یہی راہ مدت سے ہم دیکھتے ہین

دعا چاہین سائل سے دشنام دیکر
نیا وان کا طرزِ کرم دیکھتے ہین

حرم والے کہتے ہین اللہ اللہ
جو اوس بت کا جاہ و حشم دیکھتے ہین

نصیبون سے بیٹھے ہوئے تبکدے مین
ہم اے شیخ شانِ حرم دیکھتے ہین

جو دیکھے تری تیغ ابرو کو دم بھر
کسی مین نہین ہم یہ دم دیکھتے ہین

نہین تو نے بھی دیکھنے ہین وہ ادائین
سراپا مین تیرے جو ہم دیکھتے ہین

نہ کیونکر ہون اس راہ مین پاؤن زخمی
دمِ تیغ پر ہم قدم دیکھتے ہین

ارے عشق یہ کیا ہے جو نیک و بد کچھہ
نہ وہ دیکھتے ہین نہ ہم دیکھتے ہین

نہین دیکھہ سکتی ہے چشمِ فلک بھی
ان آنکھون سے جو کچھہ کہ ہم دیکھتے ہین

یہ زاہد خجل کیسے ہوتے ہین واللہ
جب آداب بیت الصنم دیکھتے ہین

ستم کیا کیا تو نے اے آئینہ یہ | کہ ہم اونکی آنکھوں کو نم دیکھتے ہین
سبب پوچھ لیتے ہین ہم رشک دیکھو | جسے مبتلائے الم دیکھتے ہین
یہی ہے جو شوق کمر ہمکو تو ہم | کوئی دم مین ملک عدم دیکھتے ہین

یہ کس گل کی بو سے زمانے کا ہر دم
فروغ اور ہی رنگ ہم دیکھتے ہین

ادائین ہم تری او خنجر قاتل سمجھتے ہین | سمجھ کو اپنی ہم اسواسطے کامل سمجھتے ہین
اونہین کو عشق مین لا قیس ہم کامل سمجھتے ہین | جو درد دل کو اپنے لیلی محمل سمجھتے ہین
جگر تشنہ ہی تو زاہد شراب ناب کوثر کا | ہم اوسکو درد آب خنجر قاتل سمجھتے ہین
گذر کر وادی دل مین تو ہم سے قیس بتلائین | در اسکو کسے لیلی کسے محمل سمجھتے ہین
زبان اوس مہ جبین کی ہی کلید اسواسطے ایدل | کشود قفل مطلب کو ترے مشکل سمجھتے ہین
ٹھہر جاتا ہی جب یہ دل غشی سے یا کہ حیرت سے | تو یہ نافہم سب اوسکو سکون دل سمجھتے ہین
الٰہی یہ نزاکت یا کوئی غمزہ ہی جس سے وہ | تصور مین بھی آنیکو کڑی منزل سمجھتے ہین
فقط اک نالۂ بلبل ہے شاہد اسلئے اے گل | ترے اس دعوئ خوبی کو ہم باطل سمجھتے ہین
برنگ شمع کیونکر بزم سے مجھکو اوٹھنے دین | وہ میرے سوز دل کو گرمئ محفل سمجھتے ہین
دل مضطر تجھی کیونکر وہان ہم ساتھ لیجائین | تپش کو تیری گستاخی مین داخل سمجھتے ہین
چمن گو خلد ہو لیکن تمہارے دیکھنے والے | جہنم کسطرح کب سیر کے قابل سمجھتے ہین

فروغ اس عاشقانہ عارفانہ نظم کو سنکر

جو اہلِ دل ہیں تمکو میرزا بیدل سمجھتے ہیں

مرے نالے بھی تیری طرح اے دلبر نکلتے ہیں
کہ ڈھاتے ہیں قیامت دل سے جب باہر نکلتے ہیں

پہونچکر کوے قاتل میں نہ گھبرانا دلِ مضطر
بڑے خوش قسمتوں کے دم وہان جاکر نکلتے ہیں

یہ کس رشکِ پری کی یا الٰہی آمد آمد ہے
کہ صبر و ہوش دل کے ساتھ سب مضطر نکلتے ہیں

عجب وحشتکدہ ہے میرا سینہ بھی معاذ اللہ
کہ جس سے ناوکِ جانان بھی گھبرا کر نکلتے ہیں

کہان سے ہا خون تر لالہ غزین جو انکھون سے جاری ہیں
یہ ارمانِ دلِ شوریدہ خون ہوکر نکلتے ہیں

وہ مجنون ہون کہ مثلِ طفل مرقد کیطرف میرے
جوان و پیر ہاتھون میں لیے پتھر نکلتے ہیں

تم اپنے حسن کی صاحب خبر لو خط کی آمد ہے
اڑیگا جلد یہ شہباز دیکھو پر نکلتے ہیں

دہان یار کا چرچا ہوا ہے جب سے گلشن میں
تو غنچے شرم سے پالک اوڑھکر چادر نکلتے ہیں

جگر پر کسقدر احسان کیے ہیں تیرِ مژگان نے
کہیں مرہم بنا ہیں ایسے آشنا پرور نکلتے ہیں

سخنور جانتے ہیں کاوشِ فکرِ مضامین کو
کہ کس مشکل سے بحرِ دل سے یہ گوہر نکلتے ہیں

فروغ اللہ اکبر اب تو نالے آپ کے دل سے
نگاہِ نازِ خوبان سے بھی نازان تر نکلتے ہیں

نہ اونکے رخ کو نہ اونکی نظر کو دیکھتے ہیں
ہم اپنے نالۂ دل کے اثر کو دیکھتے ہیں

الٰہی خواب میں دیکھا ہے کسکو ہمنے رات
کہ آج لوگ ہماری نظر کو دیکھتے ہیں

یہ رشک دیکھو کہ پیش از جواب نامۂ شوق
بغور ہم نظرِ نامہ بر کو دیکھتے ہیں

الٰہی غیر کے بھی جذب میں اثر سے کیا
کبھی ادہر کو کبھی وہ اودہر کو دیکھتے ہیں

یہ چشم شوق ہی اسکی نظر سے گرم بہت
حضور کیون مرے داغ جگر کو دیکھتے ہین

تمہارے عشق مین اے جان ہم ایک مدت سے
رقابت دل و جان و جگر کو دیکھتے ہین

شب وصال جو آئی تو شام ہی سے ہم
ہر ایک سمت سے جوش سحر کو دیکھتے ہین

تن نزار کو پہونچائیگی وہان کیونکر
ہم آج یاورئے چشم تر کو دیکھتے ہین

امیدوار ہی اونکی شب وصال کے کیا
نگاہ قہر سے روئے سحر کو دیکھتے ہین

صبا بہی دل کیطرح وان کا عزم رکھتی ہے
ہم اسکے حوصلۂ بال و پر کو دیکھتے ہین

وہ چشم و لب کو مرے دیکھکر یہ کہتے ہین
کہ اپنے عہد کے ہم خشک و تر کو دیکھتے ہین

یہ سخت جانی تو دیکھو کہ بیٹھے بیٹھے ہم
نہ دیکھنا بہی کسیکا ادہر کو دیکھتے ہین

وہ پہیر لیتے ہین کیا کیا بنا کے منہہ اپنا
جو اونکو دیکھکے شمس و قمر کو دیکھتے ہین

الٰہی خیر کہ ترچہی نظر سے آج وہ پہر
**فروغ** خستہ و خونین جگر کو دیکھتے ہین

ابتک وہی ہے درد دل بیقرار مین
ورنہ ہے کیون تپش رگ سنگ مزار مین

نکلی جو جان زار اسی اضطراب مین
ہوگا محال بنا ٹہہرنا مزار مین

باد صبا سنبہال کے رکہنا یہان قدم
آتشکدے نہان ہین ہماری غبار مین

تا دیر وقت ذبح نہ دیتا نکلنے مین
جان حزین جو ہوتی مرے اختیار مین

ای دل خفا نہو سخن چشم یار سے
مستون کی بات آتی نہین ہے شمار مین

یہ پشت خاک اور یہ یار اسے سرکشی
پنہان ہے شہسوار کوئی اس غبار مین

بلبل نے کسکے عارضِ رنگین کو دیکھکر
چھوڑا چمن کو عین کمال بہار مین

کرتا ہون اپنا رشتۂ جان نذر مین ترے
لے گلفروش کیجیو صرف اونکے ہار مین

جھوٹے بنا بنا کے سناے پیام وصل
کیا کیا فریب دل کو دیے ہجر یار مین

کہئے تو کچھہ فروغ یہ جھگڑا تمہارا کیا
آہ شرر فشان و دل بیقرار مین

ترا ہم پاس خاطر او ستم ایجاد کرتے ہین
یہ نالے ورنہ بڑھکر تجھسے بھی بیداد کرتے ہین

جب اونکے دفتر حسن نگہ کو یاد کرتے ہین
تو ہم صل علی سے لیکے او سپر صاد کرتے ہین

اسیرانِ قفس پر کیا ستم صیاد کرتے ہین
کہ حکم ذبح دیتے ہین جو وہ فریاد کرتے ہین

تغافل کی تلافی جسکے مشرب مین جفا ٹھہری
اوسی بدکیش کو افسوس پھر ہم یاد کرتے ہین

فدا کیونکر نہون ہین خنجر بیداد قاتل پہ
جب آسکو دیکھتے ہین وہ تو مجھکو یاد کرتے ہین

اونہین کا گھر تھا یہ دل اور انہین نے کردیا ویران
اونہین کے غم سے پھر اس گھر کو ہم آباد کرتے ہین

کہان ہے اوخیال خوے نازک دیکھہ تو آکر
بہت تاب شوخیان یہ نالہ و فریاد کرتے ہین

دل اپنا اونکا قیدی ہے غم اونکا اپنا قیدی ہے
نہ وہ آزاد کرتے ہین نہ ہم آزاد کرتے ہین

خیال رشک کچھہ ہے اور کچھہ ہے بیم رسوائی
اسی خاطر اونہین ہم دل ہی دل مین یاد کرتے ہین

مہ و خور سے تو پوچھہ بیدل کوئی دیکھا نظیر اوسکا
بہت مدت سے سیر عالم ایجاد کرتے ہین

سمجھنا ہے ہمارا خندۂ زخم جگر اوسکو
تبسم کرکے زیر لب جو وہ ارشاد کرتے ہین

تحمل پر ہمارے طعن ہے او تہمت خامی
کہین بھی پختہ مغزان جنون فریاد کرتے ہین

فریب عشوہ پردے مین زیادہ کارگر ہوگا
کہ زیر خاک پنہان ہم اوم کو صیاد کرتے ہین

کبھی رہتی ہے ہمسے دیکھیے تصویر ہی جسکی
اوسیکی یاد سے ہم دل کو اپنے شاد کرتے ہین

خدا خوشنود رکھے نالہ و فریاد و زاری کو
ہماری بیقراری کی بڑی امداد کرتے ہین

نمایان ہو چلا ہے خط عارض اوسکی صدقے مین
سنا ہے قیدیان زلف کو آزاد کرتے ہین

وہ مانے یا نہ مانے ضبط کی طاقت نہین ہمکو
بیان مدعا ہم ہر چہ باد اباد کرتے ہین

فروغ اونکو ہوا ہے شوق پھر گلگشت گلشن کا
جو رنگ گل کو مثل بوے گل برباد کرتے ہین

دل و دین تو ناز و ادا مانگتے ہین
وہ خود دیکھیے مجھسے کیا مانگتے ہین

محبت مین کامل وہی ہین جہان مین
کہ تجھسے نہ تیرے سوا مانگتے ہین

ہین اک وہ کہ بت مانگتے ہین خدا سے
اور اک ہم کہ بت سے خدا مانگتے ہین

کیا ہجر نے ناتوان ہمکو ایسا
کہ آہ رسا سے عصا مانگتے ہین

خدا جانے ہمکو مرض کیا ہوا ہے
کہ دشمن سے اپنی دوا مانگتے ہین

ہوا حال زار اپنا ایسا کہ وہ بھی
مرے حفظ جان کی دعا مانگتے ہین

شہیدون کا پھر خون بہا و ادا سے
وہ ہمسے ہی خونبہا مانگتے ہین

گدائی رہے اوسکے کوچے کی ہمکو
نہ دولت نہ دولت سرا مانگتے ہین

سنبھلنے نہ دے جو کہ تا روز محشر
وہی مے تو ہم ساقیا مانگتے ہین

فروغ اونکے ناز و ادا سے تو پوچھو

کہ اب اپنے کشتون سے کیا مانگتے ہین

رہِ الفت مین ساماں پر نظر رکھتے نہین
ہم صبا کیطرح کچھہ ساز سفر رکھتے ہین

تیغ وہ کسطرح باندہینگے کمر رکھتے نہین
اور باندہی بھی تو کیا عشاق سر رکھتے نہین

رشک کے باعث سے ہم خود وان گزر رکھتے نہین
اسلئے حاجت تری اے نامہ بر رکھتے نہین

دیکھئے دست جنون کی کیا عنایت ہم پہ ہے
جسم پر اک تار جز تار نظر رکھتے نہین

کل گئے تھے دل کے پیچھے دل کو سمجھاتے ہوئے
ہم زیادہ اس سے کچھہ اپنی خبر رکھتے نہین

جذب دل پر یا الٰہی کیا بلا نازل ہوئی
اب قدم بھی اسطرف وہ بھولکر رکھتے نہین

گر گمان کچھہ اور ہو تو امتحان کر لیجئے
دل نہین رکھتے ہین ہم تو کیا جگر رکھتے نہین

انپہ لکھینگے کبھی ہم خط تمہین تم دیکھنا
ہان مگر قسمت کے لکھے سے خبر رکھتے نہین

شکوہ آجائے نہ لب پر چشم فتان کا کہین
اسلئے ہم حال پر اپنے نظر رکھتے نہین

کچھہ نہین پروا کہ لب ہون خشک یا ہو چشم تر
اونکے شیدائی خیال خشک و تر رکھتے نہین

حضرت ناصح جواب پند کو سمجھینگے کیا
درد دل رکھتے نہین داغ جگر رکھتے نہین

یاد مین کسکے یہ رنگین اشک جاری ہین فروغ
آب و رنگ اسطرح کا لعل و گہر رکھتے نہین

کوچۂ جانان مین جانا کچھہ نہین آسان فروغ
پاؤن وہ رکھتے ہین جو پروائے سر رکھتے نہین

حرارت بڑہگئی ہے دیکھہ خون جسم لاغر مین
نہ پڑ جائین کہین فصاد چھالے تیرے نشتر مین

کسیکے خانۂ مژگان سے اسکو گر نہین لکھا
تو کیون ہے اسقدر برگشتگی اپنے مقدر مین

کیا ہے امتحان کس سخت جان پر جفا کہیئے
کبھی پہلے تو ایسے بل نہ تھے ابرو کی خنجر مین

الٰہی کیا کہون نگاہین خدنگ ناز جانان سے
جگہہ اب نام کو باقی نہین ہے جسم لاغر مین

جگر نے خوب ہی بوسے لئے کل تیر مژگان کے
دل نادان مرا الجھا رہا زلف معنبر مین

کرشمہ جنبش ابرو سے ہر دم قتل کرتا ہے
الٰہی اتنے کیون خنجر لئے دست ستمگر مین

غم و شادی فروغ اب دونون یکسان ہوگئے ہمکو
یہانتک سختیان جھیلین اوٹھائین ہجر دلبر مین

خدا جانے یہ کیسی مے ہے چشم مست دلبر مین
کہ بیخود ہوگیا عالم کا عالم ایک ساغر مین

غضب ہے دل مین پہر ہونے لگا جلوہ حسینونکا
بتون کو پہر جگہہ ملنے لگی اللہ کے گہر مین

تعجب ہے مجھے اس انتظام شاہ خوبان پہ
کہ اپنی مملکت آباد کی دلہاے مضطر مین

شہنشاہ ازل کے حکم سے لکھی تقدیر تیری
دل آشفتہ کا چہرہ لکھا کاکل کے دفتر مین

ترے باغ جنان کو مول لے سکتے ہین ہم واعظ
بھرے ہین بیبہا گوہر ہمارے دیدۂ تر مین

شب فرقت مین کیونکر ناصح مشفق نہین ملتا
کسیکی یاد مین تڑپا کیا تہا قلب مضطر مین

نہین کچھہ ڈر فروغ اس آتش دل کے بھڑکنے کا
بھرا رکھا ہے ایک دریا کو ہمنے دیدۂ تر مین

ہم اونکے وصل کا دلمین خیال خام کہتے ہین
کہ عرض مدعا کا نام حرف دشنام کہتے ہین

تجھی سے پوچھتے ہین سچ بتا اے ذوق آزادی
کہ ہم بھی کچھہ خیال گردش ایام کہتے ہین

خدنگ ناز کو اپنے تو وہ کرتے نہین سیدھا
اور اولٹا دیکھئے دل پر ہمارے الزام رکھتے ہین

غضب مین جان ہے ایکدم بھی مین گر ضبط کرتا ہون
تو پھر یہ حضرت دل مجھکو کیا کیا نام رکھتے ہین

ہمین فرصت کہان ہے صبر و تسکین پاتے کر نکلی
ابھی بیتابی دل سے بہت ہم کام کہتے ہین

وفائے وعدہ کی امید وہ سب ہے ای دل نادان
کہ جو تیری تمنا کا تو ہم نام رکھتے ہین

خدا صحت عطا کرتا تو کرتے سیر صحرا کی
ابھی ہم اے **فروغ** آزار ننگ و نام رکھتے ہین

کہین کیا تجھسے ہم کیا کام ہے گلفام کرتے ہین
زبان سے جسکو کہسکتے نہین وہ کام کہتے ہین

اوٹھائین کیون نہ ناز زخم دل کو وہ تہ دل سے
کہ مانند نگین جو آرزوے نام رکھتے ہین

کہان تم اور کہان خورشید مہ جو ایک مدت سے
تمہارے وصل کا دل مین خیال خام رکھتے ہین

عجب بیرحم ہین صیاد مجھسے صید لاغر کو
تڑپنے کے لئے تا دیر زیر دام رکھتے ہین

وہ نخوت حسن کے شایان وہ استغنا بی پایان
غنیمت ہے کہ رسم نامہ و پیغام رکھتے ہین

**فروغ** احباب سب بیٹھے ہوئے ہین فکر مین حیران
زبان سے بھی تو کچھ کہیے کہ ہم یہ کام رکھتے ہین

دل لگے کیا خاک کوئی لطف کا سامان نہین
کوئی خندہ بھی تو زخمون پر نمک افشان نہین

دوستون نے اسقدر ہمکو کیا رسوا کہ اب
دشمنون کے دل مین اب باقی کوئی ارمان نہین

بدگمان ہو کر نہ اتنا ہو جیسے گرم عتاب
آرزومند جفا ہون لطف کا خواہان نہین

غمزہ و ناز و کرشمہ عشوہ و طرز خرام
کون ہے ایسا کہ جو دل کا عدو جان نہین

کیون نہین آتی ادہر کو اے نسیم ناز یار
دیکھہ تو کب سے گل زخم جگر خندان نہین

رد نہین کرتے ہین سائل کا سوال اہلِ کرم
آپکو زیبا نہین اے جان مشتاقان نہین

سخت جانیکا گریبان گیر ہونا چاہیئے
اے دلِ نالان قصورِ خنجرِ بُران نہین

بیچ مین کاکل کے آکر دل نے یہ رو کر کہا
بے گنہ بیدست و پا ہون قابل زندان نہین

میرے آنے سی چمن مین بلبلو ناخوش نہو
یار شاطر ہون مین بارِ خاطر یاران نہین

دل کے بہلانیکی خاطر اے **فروغ** خوش بیان
یہ غزل بس ہے تری کچھہ حاجت دیوان نہین

دردِ دل کہتا ہی مجھکو خواہش درمان نہین
خوشنما میری نظر مین صورتِ احسان نہین

غیر کا کیا منہہ اگر کہیئے تو ہم دکھلائین لطف
جان کا دینا بہت مشکل ہے کچھہ آسان نہین

بیقرار ہی ہے تری اے گریۂ بے اختیار
اشک کو پھر چین زیر سایۂ مژگان نہین

پھر وہین ہے روبکاری اس دلِ مضطر کی آج
جس عدالت مین کہ اذن جنبش مژگان نہین

ہے جنون کا کسقدر اس عہد مین بذل کرم
دولت وحشت سے خالی اب کوئی دامان نہین

چھوڑ کر تنہا غم جانان کو جاتا ہے کہان
تجھکو اے دل کچھہ بھی پاس خاطر مہمان نہین

رشک ہوگا دیکھکر فردوس مین انکا عروج
اس خراب آباد مین جنکا کوئی پرسان نہین

دیکھیئے جا کر چمن مین ہے ہر اک گل خندہ زن
بے ثباتی پر جہان کی مین فقط خندان نہین

در بدر ہمکو پھراتا ہے تقاضا حرص کا
ورنہ کیا اکسیر خاک کوچۂ جانان نہین

دیکھنے کیواسطے چشمِ بصیرت چاہیئے
ورنہ مہر حسنِ جانان کس جگہہ تابان نہین

آفرین صد آفرین اس ظرف پہ تیرے **فروغ**

## نغز گفتاری یہ اپنی تو ذرا نازان نہین

ابہی آپ مین ہم کب آئے ہوئے ہین
منہ آپ اپنا ناحق چہپائے ہوئے ہین

نہین تیر اونکے خود آئے ہوئے ہین
یہ مہمان دل کے بولائے ہوئے ہین

ہر ایک ذرہ کیونکر نہو چشم مجنون
وہ محمل کا پردہ اوٹہائے ہوئے ہین

نہین کچہہ بہی نسبت ہے لیلی کو ان سے
یہ لاکہون کو مجنون بنائے ہوئے ہین

انہین کے لب لعل قتل جہان کا
بہت دن سے بیڑا اوٹہائے ہوئے ہین

یہی ہین کہ آفت ہے رفتار جنکی
قیامت یہی ہم پہ ڈہائے ہوئے ہین

وہ انداز ہین انکے بیداد کے بہی
کہ عالم کے دل کو لبہائے ہوئے ہین

مری خاک کو ضعف سے ملنے نہ دیگا
یہ کیون آپ دامن اوٹہائے ہوئے ہین

ترے حسن کا شور خود کہہ رہا ہے
کہ سب فتنے پیر سے جگائے ہوئے ہین

جو دیکہا مجہے اشک خونین مین ڈوبا
کہا ہنسکے یہ رنگ لائے ہوئے ہین

فلک کو سکہائی ہے جسنے یہ گردش
اوسی آنکہہ کے ہم ستائے ہوئے ہین

زبان سے تری شل تیرے دہن کے
ہم اب تو بہت تنگ آئے ہوئے ہین

مرے دل کے داغون کو دیکہا تو بولے
ترے دل کچہہ گل کہلائے ہوئے ہین

اگرچہ یہ سر بار تن ہے مگر ہم
پئے تیغ جانان لگائے ہوئے ہین

دہن سے ترے ہمسری کر کے اے گل
یہ غنچے بہی کیا منہہ کی کہائے ہوئے ہین

مجہے بہی وہی بات اے دل سکہادے
جسے سنکے وہ مسکرائے ہوئے ہین

دل و دین کے رہزن تن و جان کے دشمن — یہی ہین جو تشریف لائے ہوئے ہین
فروغ آئینگے کب وہ دم مین تمہارے — وہ غمزون کی پٹی پڑھائے ہوئے ہین

فروغ آج ہین منتظر آپکے
جو آنکھون کے پردے بچھائے ہوئے ہین

کیا مصیبت ہے کہ اونکے پاس جا سکتے نہین — اور جو آئین بھی تو کیا وان لب ہلا سکتے نہین
دل سے ہے کچھ واقفیت کیجئے درد کی لذت آہ — ہم زبان سے کچھ مزہ اسکا بتا سکتے نہین
چشم مست ناز سے جو کچھ ہوا کیا ہم کہین — ہم زبان حال پر بھی اوسکو لا سکتے نہین
کیا حیا کا منہ اور کیا دل کی گستاخی کا خوف — وہ اگر چاہین تو کیا پردہ اوٹھا سکتے نہین
شرم اونکے نازکو آفت ہے اپنے کام سے — ورنہ کیا ٹھوکر سے مردونکو جلا سکتے نہین
اپنے چہرے کی صفائی آئینہ مین دیکھکر — اسقدر ہین محو حیرت کچھ بتا سکتے نہین
شوق کے ایما سے دل کرتا ہے کیا گستاخیان — ہم تصور مین جہان پر لب ہلا سکتے نہین
کہتے ہین ہم رحم کر سکتے ہین لیکن کیا کرین — اس لکھے کو تیری قسمت کے مٹا سکتے نہین

پردہ داری اونکی خود منظور ہے کہو فروغ
ورنہ ہم آنکھون سے کیا دریا بہا سکتے نہین

سیکھی ہے کس سے آپنے اے خوبرو نہین — اہل کرم کی یہ روش گفتگو نہین
کہتے ہے نگاہ شوق تو اوس چشم شوخ سے — پھرتا ہے اپنے دھیان جہان چار سو نہین
زیبا ہے گرچہ آپکو یہ مجھکو خوف ہے — انسان کا کوئی بت سکے خودی عدو نہین

ہے لطف جبکہ ہان بہی کبہی ہو نہین کے بعد
آٹہون پہر کی خوب نہین تند خو نہین

تشنہ تہی تیغ یار پہ قسمت تو دیکہیے
کاٹا تو مجہہ مین نام کو بہی تہا لہو نہین

اے مژدۂ وصال یہ کیا بات ہے کہ اب
آتا ہمارے گوش تمنا مین تو نہین

کہیئے تو کچہہ فروغ یہ کیا بات ہے کہ آپ
لیتے ستان کا نام کبہی بے وضو نہین

## ردیف واو

جوش پر ہوتی جو دست تیغ زن کی آرزو
کیا ہی بر آتی مرے ہر عضو تن کی آرزو

سلسلہ جنبان ہے زلف پرشکن کی آرزو
پاؤن پہیلاتی ہے پہر دیوانہ پن کی آرزو

کب تلک اے زلف پریشان صورت آشفتگی
شام غربت مین رہے صبح وطن کی آرزو

کر کے رسوا جہان جانان کو جان کہوئی تو کیا
سر بیہودگی تہی کوہکن کی آرزو

کیا کسیکی زلف و مژگان کا اشارہ تہا تمہین
تہنے کی منصور جو دار و رسن کی آرزو

ہوشیار اے دل کہ بو ئے زلف جانان کیلیے
پہر رہی ہے مضطرب مشک ختن کی آرزو

پردۂ محمل کہان اور تو کہان اے قیس بس
گرد غبار راہ لیلی سے کفن کی آرزو

کوچۂ گیسو مین ہمکو لیچلی ہے کہینچکر
اس دل آوارۂ و پیمان شکن کی آرزو

پہر کسی آئینہ رو کے حسن کا آیا خیال
پہر ہوئی انگشت حیرت کو دہن کی آرزو

کیون ستاتے ہین مجہے یہ خار صحرا اسقدر
کب مجہے تہی فرش گلہائے چمن کی آرزو

جھکیا کوچے مین اوسکے اپنا پای بیخودی ‏— بیٹھی پھرتی ہے سر چرخ کہن کی آرزو

صورت خط پہلے منہ ہوائے اپنا **فروغ**
کیجئے پھر بوسۂ شیرین دہن کی آرزو

فروغ اب پھر خیال چشم مست یار کرتے ہو ‏— بھلا سوتے ہوئے فتنے کو کیون بیدار کرتے ہو

تسلی بخش کوئی جز اجل دمبدم نہین ہوتا ‏— ہماری التجا پر جبکہ تم انکار کرتے ہو

بھلا کیون منہ لگاتے ہو چمن مین جا کی غنچونکو ‏— تنک ظرفون کو کیون تم واقف اسرار کرتے ہو

جگاتے ہو عدم کے سونے والون کو تو ٹھوکر سے ‏— ہمارے بخت خفتہ کو نہین بیدار کرتے ہو

ہوئے ہین خاک جو مر کر تمہاری راہ الفت مین ‏— اونہین پر حشر برپا تم دم رفتار کرتے ہو

ہمارا حال پوچھا تمنے ابرو کے اشارے سے ‏— زبان تیغ سے بھی پرسش بیمار کرتے ہو

ادب ہٹتا نہین ہے بیخودی مین جانمن دیکھو ‏— شراب تند سے پھر مجھکو تم سرشار کرتے ہو

گروگے کہا کی عشق سے حضرت دل یکہنا دمین ‏— نظر ہر دم جو سوئے روزن دیوار کرتے ہو

نمایان ہو چلا ہے سبزۂ خط اونکے عارض پر
**فروغ** اب کیون تلاش مرہم زنگار کرتے ہو

خوب ہو عشوہ جو لیجا کے کرے گم مجھکو ‏— اور بدلے مین عدالت سے ملو تم مجھکو

عین اندوہ مین یہ جوش مسرت کیسا ‏— خندۂ زخم پہ آتا ہے تبسم مجھکو

جگر و دل کو ہے کیا شوق ترے ناوک کا ‏— کہتا ہر ایک ہے یارب ہو تقدم مجھکو

واہ اے عشق وہ ہر لحظہ نئے ظلم کرین ‏— اور کسیطرح نہو اون تظلم مجھکو

کشمکش دیکھو کہ واعظ ہے ادہر دامنگیر
اور ادہر کہینچ رہی ہے کشش خم مجھکو

اب تو مرنے کی بہی فرصت نہین دیتا یارب
بحر ذخار تمنا کا تلاطم مجھکو

لب نازک پہ ہین خود اونکے ہی دانتون کے نشان
کیون ستاتا ہے تو ہر لحظہ توہم مجھکو

جب کہا مین نے کہ پردے کو اوٹہادو تو کہا
زندگی پر تیری آتا ہے ترحم مجھکو

اونکی افشان پہ شب وصل جو پڑتی ہے نظر
شب گزر جاتی ہے گنتے ہوئے انجم مجھکو

بزم عالم مین وہ شیدائی بیتابی ہون
رقص پیپون کا ہے اشکون کا تلاطم مجھکو

کسطرح اون سے سفارش کرون تیری اے دل
نہین رہتی ہے وہان تاب تکلم مجھکو

خامشی نے مجہے کیا رتبۂ عالی بخشا
مردم دیدہ سمجھنے لگے مردم مجھکو

تم وہ نازک کہ تمہین بنش ہے الفت کی نظر
مین وہ عاجز کہ نفس ہین مرے کثرت دم مجھکو

ہون مین بیمار جو عشق در دندان کا فروغ
چاہیئے گر دیتیمی پہ تیمم مجھکو

کیون نہ حیرت ہو کہ اس دل مین ملے تم مجھکو
ذرے مین مہر ملا قطرے مین قلزم مجھکو

شوق پر خندہ ہے یا اذن تکلم مجھکو
کوئی بتلاؤ تو مقصود تبسم مجھکو

شوق آغوش تو کچھہ اور ہی کہتا ہے مگر
نازکی پر تری آتا ہے ترحم مجھکو

یاد بہی اوس بت کافر کی ہے ظالم ورنہ
دل سے کیون آتی ہے آواز تظلم مجھکو

تم مکانون کے ہو خواہان مین مکین کا جویا
تم برے اے شیخ و برہمن ہے تقدم مجھکو

ہنسکے کہتا ہے غم یار کہ سبحان اللہ
گر تصور مین بہی آتا ہے تبسم مجھکو

ہوگیا ہجر مین اوس بت کے چمن دشت بلا
شاخ گل مار ہے گلبرگ ہے کژدم مجھکو

زلف مشکین سے تیرے غمزے کی تسکین بانہون
تیرے عشوے کا جو ملجا ہے تحکم مجھکو

زخم دل بولا جو کی فکر دوا کچھہ مین نے
راہ مقصود ہون مین تم نہ کرو گم مجھکو

اس گمان سے کہ یہ مطلب کی کہیگا اپنے
نہین دیتے ہین کبھی اون تکلم مجھکو

ہون مین بیمار غم عشق بتان اے واعظ
اپنی ہی خاک پہ واجب ہے تیمم مجھکو

خون رولائیگا بھلا زخم کی صورت کب تک
اے لب یار تیرا ضبط تبسم مجھکو

ضبط نالہ نہین کرتا ہون مین بوجہ **فروغ**
فلک پیر پہ آتا ہے ترحم مجھکو

## ردیف ہاے ہوز

خرام ناز سے کہدو ذرا آہستہ آہستہ
نہو جاے کہین محشر بپا آہستہ آہستہ

یہ کسکے پاؤن کی آئی صدا آہستہ آہستہ
کہ بہر پیشوائی دل چلا آہستہ آہستہ

غبار قیس پہ مجھکو نہایت رشک آتا ہے
کہ فرش کوچہ لیلی بنا آہستہ آہستہ

مین وہ ہون ناتوان ہے پاس خاطر جسکا عالم کو
مرے صحرا مین چلتی ہے ہوا آہستہ آہستہ

نہ تنہا دل ہوا غمگین نکلجانے سے پیکان کے
جگر بھی دیتا رہے گا وتارہا آہستہ آہستہ

نگہ نیچی تبسم زیر لب ہے غور کر اے دل
کچھہ اب کہتی ہے پردے مین حیا آہستہ آہستہ

قیامت ہے مریض عشق سے یہ بات کا کہنا
کہ کرتی ہے اثر اپنا دوا آہستہ آہستہ

نہین طاقت ہے ہم مین اے **فروغ** اب لب ہلانیکی

کرینگے اشک شرح مدعا آہستہ آہستہ

روئے سے رکھے اے چشم سروکار ہمیشہ — تا سبز رہے نخل غم یار ہمیشہ

دل صبر کا دشمن ہے مجھے صبر سے الفت — ہوتی ہے بہم اسلئے تکرار ہمیشہ

کیا شکوۂ بیداد ستم اون سے مین کرتا — مین بہی تو رہا اونکا طرفدار ہمیشہ

یہ غم بہی عجب جنس گرانمایہ ہے واللہ — رہتے ہین بہت اسکے خریدار ہمیشہ

فرقت مین بہی ہمنے کبہی تکلیف نہ پائی — غمخوار رہا اپنا غم یار ہمیشہ

انجام ستم دیکھ لے اے چشم جفا جو — گردش مین رہا چرخ ستمگار ہمیشہ

کہتی ہے پریشانئی دل مجھسے کہ تجھکو — اوس زلف مین رہنا ہے گرفتار ہمیشہ

میخوار نہ تھے شیخ تو پھر پاس مغان کے — کیون رہن رہا جبۂ و دستار ہمیشہ

کرتے ہین فروغ آپ عبث فکر و تردد
دوزخ مین رہینگے نہ گنہگار ہمیشہ

کیا پریون کو کرتا ہے مسخر آئینہ — سحر رکھتا ہے بلا کا یہ ستمگر آئینہ

پھر نہوتا اوسکی خودبینی کا رہبر آئینہ — میرے دل کا گر بناتا آئینہ گر آئینہ

صنعت مخلوق ہے یہ اور وہ صنع الہ — اُسکے رُخ سے ہو مقابل کہیے کیونکر آئینہ

جلوہ گاہ عکس مژگان ستمگر جبسے ہے — چبہ رہا ہے میرے دل مین مثل نشتر آئینہ

ہین عیان عکس دو گیسو سے بلائین چار اوسے — دل ہمارا آئینہ رخسار دلبر آئینہ

اونکو خودبینی سے فرصت ہی نہین جو آئین یان — ہو رہا ہے آجکل سد سکندر آئینہ

ہوشیار اے دل کہ بہر آثار حیرت ہین نمود　　خواب مین ہمکو نظر آتا ہے شب بہر آئینہ

مہر انور ہو خجل جسکے کفِ پا سے **فروغ**
روبرو اوسکے بہلا ٹھیرے یہ کیونکر آئینہ

## ردیف یاے تحتانی

ذرا کہہ دو نگاہ شرمگین سے
فلک کو شرم آتی ہے زمین سے

تیری صورت کے معنی پوچہتا ہین
جو ہوتا قرب صورت آفرین سے

بتون کا ذکر کیا مین خود ہون بیزار
تمناے دلِ آفت گزین سے

مری آنکہون پہ پردہ پڑ گیا تہا
لڑین جا کر جو اوس پردہ نشین سے

ترے وعدے پہ کرتا ہو نہین تکیہ
نہ شرمانا مجہے میرے یقین سے

گدائی مانگتا ہون مین نہ شاہی
مجہے خود عار ہے تاج و نگین سے

**فروغ** اب نالہاے دل کو روکو
نہ بڑہجائین کہین عرشِ برین سے

نہ آئین باز وہ اپنی نہین سے
ہمین باز آئینگے جان حزین سے

یہ کیسے ہو گئے ہم اونکے غم مین
کہ ہمکو پوچہتے ہین وہ ہمین سے

کیا دل نے جو عزم کوے جانان
تو جان بولی کہ مین رخصت ہین سے

نکالون کسطرح مین دل سے غم کو
مکان کی زیب و زینت ہے مکین سے

خدا جانے قرار و صبر و تسکین
خفا کیون ہین دل اندوہگین سے

عیان ہین جوہر تیغ قضا سب
بت سفاک کی چین جبین سے

یہ دل کی بیقراری جای کیونکر
خبر بہی تو نہین آتی کہین سے

فروغ اون سے نہ رکہیے ہان کی امید
اونہین فرصت نہین ہوگی نہین سے

اونکی تیغ ناز کچہہ چلتی ہے شرمائی ہوئی
آج شاید کچہہ دل نالان کی شنوائی ہوئی

دل مین پہر پیدا ہوا ہے دشت پیمائی ہوئی
پہر جنون فتنہ زا کی کارفرمائی ہوئی

آج کچہہ برہم ہے شاید ہمسے وہ گل پیرہن
ورنہ کیون باد صبا آتی ہے گہبرائی ہوئی

اس سے امید ثمر اے دل نہ رکہنا تو کبہی
ہر کلی نخل تمنا کی ہے مرجہائی ہوئی

ضبط نے میرے جلا کر خاک مجہکو کر دیا
آتش سوزان مرے حق مین شکیبائی ہوئی

کیون جہجکتا ہے دل نالان خدنگ ناز سے
غیر ممکن ہے کہ پہر جاے قضا آئی ہوئی

بیخودی یون بے سبب ہمکو نہین ہوتی کبہی
رات بزم غیر مین کچہہ بادہ پیمائی ہوئی

یہ کتاب بیقراری جسکا دیباچہ ہے آہ
اس دل مضطر کی ہے تصنیف فرمائی ہوئی

حسرت و اندوہ و غم سے کہدو باہر ہی رہین
یاد اک پردہ نشین کی دل مین ہے آئی ہوئی

دیکہتے ہی پاے وحشت میرا چلانے لگی
تہی جو زنجیر جنون مجنون کی بنوائی ہوئی

تیرے چہینٹون سے نہین بجہنے کی اے واعظ کبہی
آتش دل ہے کسیکے غم کی بہڑکائی ہوئی

قصد توبہ کا نہ اوسنے کر لیا ہوا ہے فروغ

آرزوے وصل ہی کچھہ آج گھبرائی ہوئی

خدنگ ناز سے کہدو ذرا خدا کے لئے
کہ چھوڑ دے کوئی دو چار تو قضا کے لئے

مرے ہی دل کو بنایا مری تمنا نے
جگہہ تلاش جو کی طرح کربلا کے لئے

نگاہِ ناز نے سب ابتدا مین کر چھوڑا
رہا نہ طرز ستم کوئی انتہا کے لئے

ہجوم غم دل نالان کو پا کے کیا خوش ہے
بہت ملول تھا یہ کاروان درا کے لئے

حنا کو خون جگر سے بہت دنون سینچا
نئے طریق سے بوسے کیے پا کے لئے

جفاے یار نے شکوہ مری وفا سے کیا
جو مین نے ہاتھہ اوٹھائے کبھی دعا کے لئے

چھوڑا کے دیر کو راہ حرم بتاتا ہے
نہ شیخ بن تو برہمن ذرا خدا کے لئے

اوسکے دل مین ہمیشہ غبار ہے سے رہا
کہ خاک راہ بنے جسکے نقش پا کے لئے

فروغ کیا مجھے دیوانہ تم سمجھتے ہو
ہوا ہون آپ سے بیگانہ آشنا کے لئے

کسی سے یہ کہنے کے قابل نہین ہے
کہ پہلو مین پھر شام سے دل نہین ہے

تصور بھی بوسے کا کہتا ہے مجھسے
کہ تو منہہ لگانے کے قابل نہین ہے

پڑی ایسے دریا مین کشتی ہماری
کہ جسکا دو عالم مین ساحل نہین ہے

نکر سنج گر تجھسے خنجر نہ اوٹھا
ادا کیا تیری یار قاتل نہین ہے

سلامت رہے اے جنون زور تیرا
مجھے کچھہ بھی خوف سلاسل نہین ہے

ذرا سوچ تو تجھکو جانا کہان ہے
ارے دل تجھے فکر منزل نہین ہے

فروغ اب تو سامان چلنے کا کیجے
یہ بستی تو رہنے کے قابل نہین ہے

دل سے ہوس ناصیہ سائی نہین جاتی
تحریر جبین ہمسے مٹائی نہین جاتی

نادم ہون بہت دل سے مین اے وعدۂ جانان
اب بات کوئی مجھسے بنائی نہین جاتی

منظور نظر یاتے ہین واہ ری قسمت
یا آنکھ بھی اب ہمسے ملائی نہین جاتی

اطفال سے امید فنا کیا کوئی رکھے
اشکون سے لگی دل کی بجھائی نہین جاتی

دنیا مین بجز شدت تکلیف شب ہجر
وہ کیا ہی جو انسان سے اوٹھائی نہین جاتی

للہ ذرا صبر تو کر اے دل مضطر
یون خاک مین توقیر ملائی نہین جاتی

اللہ رے بیرحمی شمشیر تغافل
بسمل سے ذرا خاک اوڑائی نہین جاتی

اے نالۂ دل تو ہی وہان جا کے خبر کر
زحمت شب فرقت کی اوٹھائی نہین جاتی

کسطرح کہین تیر نظر سے کہ پلٹ جا
ہمسے تو دلا آنکھ چورائی نہین جاتی

بیتابیٔ دل ہمسے فروغ اب کسی صورت
آغوش تمنا مین سلائی نہین جاتی

کسلیے یہ شور و شر اے نالۂ شبگیر ہے
عشق کا روز ازل سے ہجر دامنگیر ہے

کون کہتا ہے کہ زلف پر شکن زنجیر ہے
یہ مری تقدیر کی پیچیدہ اک تحریر ہے

ہر قدم پر سیکڑون جانین فدا ہونے لگین
کیا خرام ناز ہے کیا نازکی تسخیر ہے

اپنی مژگان کو چھپا لو تم خدا کیواسطے
مین کمانداروں کو سنتا ہون تلاش تیر ہے

سیکڑوں تیر جفا کھاتا ہی یہ پلٹا نہیں
طائر دل ہے مرا یا طائر تصویر ہے

کچھ سبب ہے زلف میں پہنسی کا دل کے ورنہ کیوں
باہمہ آزادگی یوں بستۂ زنجیر ہے

آمد آمد یا الٰہی کس شکار افکن کی ہے
جسکا صحرا میں تمنائی ہر اک نخچیر ہے

چین نمایاں کرکے پیشانی پہ فرماتے ہیں وہ
یہ ہمارے طالبان وصل کی تقدیر ہے

جان شیریں کو نہ کھوتا کوہکن گر جانتا
صاحب صبر و محن سیراب جوئے شیر ہے

دولت بیدار ہے عالم میں عجز و انکسار
خاک کوئے خاکساری غیرت اکسیر ہے

مرشد کامل نے ہمکو یہ نصیحت کی فروغ
بے غرض احسان کرنا اک عجب تسخیر ہے

جو یہ سمجھتے کہ ایسی بری ہے خو دل کی
تو بھولکر بھی نہ ہم کرتے آرزو دل کی

ضرور کوچۂ گیسو سے کوئی آتا ہے
مشام جان میں مرے آرہی ہے بو دل کی

پسند یار جو ذلت ہوئی تو بسم اللہ
اونہیں کے غم نے بڑہائی تھی آبرو دل کی

عجب مذاق کی کرتا ہے آجکل باتیں
قریب آکے ذرا سنئے گفتگو دل کی

ہوئی ہے آج یہ کیوں صبح سے الٰہی خیر
تلاش دل کو مری مجھکو جستجو دل کی

یہ کسکے آتش رخسار کا ہے شیدائی
کہ شکل شعلے نے پائی ہے ہو بہو دل کی

گمان یہ ہمکو نہ تھا آپکی محبت سے
کہ اپنی جان ہی ہو جائیگی عدو دل کی

سنا ہے لشکر مژگان کی کی ہی مہمانی
خدا ہی ہے جو ہے آج آبرو دل کی

اونہیں کے دل کی صفائی کا سیکہئے انداز
جو اشک گرم سے کرتے ہیں شست و شو دل کی

فروغ کہیئے تو اس بیخودی کے عالم مین
تلاش اپنی کرین ہم کہ جستجو دل کی

دل مرا اونکی طبیعت دونون نازکتر بنے
سخت حیرانی ہے مجھکو دیکھیے کیونکر بنے

ہے یہ کافر ماجرائی حضرت عشق آپکی
ورنہ دل کو کب لیاقت تھی کہ اُسکا گھر بنے

کون مہمان تیرے گھر مین تھا بتا آدل کہ رات
پتلیان دربان بنین آنکھون کے حلقے در بنے

دوست ہے یا دشمن کا اوسکے جب یہ چرخ کینہ جو
پھر بھلا دل کی مرے بگڑی ہوئی کیونکر بنے

گر تیرے رو کے کتابی کا سنے گلزار وصف
ہر ورق گل کا یقین ہے شوق کا دفتر بنے

رات مجھسے وہ کہ سفر با بڑے اصرار سے
پوچھتے تھے داغ دل کیسے بنے کیونکر بنے

یار گاہ گردش چشم ستمگر سے فروغ
حکم ہی پھر گھر کا اشہر سے باہر بنے

مطلب اپنا ہم نہ آئے یاد گر کہنے کو تھے
کچھ مصیبت دل کی کچھ حال جگر کہنے کو تھے

دیکھ لو اب غیر سے کچھ بن نہین پڑتی تمہین
بس ہمین کو تم بُرا آٹھون پہر کہنے کو تھے

پیشتر آنے سے اونکے بیخودی سی آگئی
کچھ نہ کہنے پائے ہم اور کسقدر کہنے کو تھے

دل کی بیتابی سے کل شرما گئے وہ ورنہ کچھ
ہم ادھر سننے کو تھے اور وہ اُدھر کہنے کو تھے

ہے بڑا احسان ادب کا منع جسنے کر دیا
ورنہ اون سے آج ہم دل کی خبر کہنے کو تھے

ہو چکین غیرون سے باتین یا ابھی باقی ہین کچھ
ہم بھی حال درد دل کچھ مختصر کہنے کو تھے

گفتگو ناصح سفر کی اب عبث ہے اے فروغ

شرم عصیان سے کہا ہوتا اگر کہنے کو تھے

نظر بطرح کچھ بدلی ہوئی ہے چشم پرفن کی
نگاہ قہر یارب برق ہوگی کسکے خرمن کی

دل ناشاد مین پھر ناامیدی گھر بناتی ہے
خبر لے او خدنگ ناز جانان اپنے مسکن کی

ہمیشہ یا الٰہی تر رہے خون شہیدان سے
رہے رشک گلستان ہر گلی قاتل کے دامن کی

سمجھتا ہے جہان سینے کو مرے وادی ایمن
وہ مشعل تیرے سوز غم نے مرے دلمین روشن کی

مرے لب پہ جفاے دوست کا شکوہ معاذاللہ
شکایت بھی کبھی مجھسے سنی بیداد دشمن کی

عنایت جو نگاہ ناز کی ہی دل پہ کیا کہئے
عیان ہے سارے عالم پہ حقیقت برق و خرمن کی

ذرا اگر تماشا دیکھئے اس دل کے زخمون کا
بہار اب دید کے قابل ہوئی ہے میرے گلشن کی

کہان لیجاؤن یارب اس دل مضطر کو بہلانے
چمن سے بھی تو آتی ہے صدا فریاد و شیون کی

الٰہی کیا ہوا وہ دن کہ وحشت مجھپہ مرتی تھی
جنون کو آرزو رہتی تھی مرے جیب و دامن کی

تڑپنا دیکھکر دل کا مرے مخلوق کہتی تھی
کہ یارب یہ نہو حالت کسی دشمن سے دشمن کی

بلائین لیتی تھی وحشت تمناکس محبت سے
کبھی میرے گریبان کی کبھی جانان کے دامن کی

نہ خالی ہو مری پیری خیال روے جانان سے
رہے یارب خزان بھی گل بداماں میرے گلشن کی

فروغ اوس گفتگو سے شب کا مطلب آپ کچھ سمجھے
شکایت تھی تمہارے نالہ و فریاد و شیون کی

گل کو پہچان تو بلبل کہ یہ تن کسکا ہے
اسکے نعرے کی صدا حرف و سخن کسکا ہے

آپ ہی کے قد دلجو نے کیا حشر بپا
اور یہ کام بھلا مشفق من کسکا ہے

ہنس دئیے گل کسطرح مین نے جو گلشن مین کہا
یارب ان غنچون کی مانند دہن کسکا ہے

ہے وہی بلبل مہجور شکستہ پر و بال
اور یہ غل پس دیوار چمن کسکا ہے

بیوفائی کا گلہ شیوۂ عشاق سہی
آشنائی مین جفا کیجئے چلن کسکا ہے

رنج کا گھر ہے کبھی مسکن راحت ہے کبھی
نہین معلوم یہ دل خاص وطن کسکا ہے

ایکدم کو نہین گردش سے تجھے چین کبھی
ایسا جوئندہ تو اے چرخ کہن کسکا ہے

خلق کہتی ہے اسے روکش گلزار جنان
دل پر داغ خدا جانے چمن کسکا ہے

ہے حدیث نبوی یہ کہ تو رہ مثل غریب
یہ مسافر کدہ دنیا ہے وطن کسکا ہے

وہ نہ گلشن ہی رہا اور نہ وہ اوسکی بہار
اب تصور تجھے اے ذوق چمن کسکا ہے

شوخ کس درجہ کلام آپکا ہوتا ہے **فروغ**
سچ تو فرمائیے یہ طرز سخن کسکا ہے

پہر دل سے مرے آج مری آہ اڑی ہے
حیران ہون کہ آپس مین یہ کیا پھوٹ پڑی ہے

کرنا نہ ضیا ذکر مری کلفت دل کا
کہنا کہ تری یاد کو تکلیف بڑی ہے

کاکل سے تمنا مری آگے نہین بڑہتی
یہ خام ابھی ایک ہی سودے پہ اڑی ہے

پر جلتے ہین فریاد کے جاتے ہوئے وان پر
دیکھو تو کہان جا کے مری نگہہ لڑی ہے

تھے کل سے کہان آ دل وحشی ادہر آ
زنجیر جنون آپکی مشتاق بڑی ہے

ناصح نہین مانیگی تمنا دل زار
کچھ کہئے نہ اسکو کہ یہ بیہودہ بڑی ہے

کس خواب گران مین ہو **فروغ** آنکھ تو کھولو

خورشید قیامت کا ہے اور دہوپ کڑی ہے

پہر خرابی کے ہین آثار خدا خیر کرے
ہمسے اور دل سے ہے تکرار خدا خیر کرے

رات سے درد ہے پہر زخم جگر مین پیدا
اور دوا سے ہے ہین عار خدا خیر کرے

دل بلا مین تہا پہنسا فکر تہی ہمکو اوسکی
اب ہوئے ہم بہی گرفتار خدا خیر کرے

آج پہر شام سے یہ درد و غم و رنج و الم
ہمکو کرتے ہین بہت پیار خدا خیر کرے

ہوگیا ہو نہ کہین شیخ بہی اوس بت پہ فدا
سبحہ کے ساتہہ ہے زنار خدا خیر کرے

خواب مین رات بڑہی حیلہ و چالاکی سے
ہمنے چومے ہین لب یار خدا خیر کرے

دیکہکر اون کا تبسم دم ذکر دل زار
پہر یہ آنکہین ہوئین خونبار خدا خیر کرے

پہر مرے زخم جگر نے بحضور قاتل
وا کئے پہر لب اظہار خدا خیر کرے

آج پہر دیکہو فروغ اوس بت کافر کے حضور
حال دل کرتے ہین اظہار خدا خیر کرے

بہت داغ ہین جسمین وہ دل یہی ہے
سواد چمن کا مقابل یہی ہے

اسی دل مین ہوتی ہین قتل آرزوئین
تماشا گہ رقص بسمل یہی ہے

نہ جانا غم یار تو دل سے میرے
مکان تیرے رہنے کے قابل یہی ہے

دم قتل ہرگز تڑپنا نہ اے دل
یہان پاس آداب قاتل یہی ہے

رولائیگی خنجر کو خون دیکہہ لینا
اگر حسرت دیدۂ و دل یہی ہے

تمہارے کف پا سے ہونگے خجل ہم
جو پامالئ شیشۂ دل یہی ہے

لیا میں نے کب نام تیری ادا کا
قضا میری کہتی ہے قاتل یہی ہے

ہنستی جو ایک دم غنچہ روتی تو اتنا
سزا تیری اے شمع محفل یہی ہے

کوئی دم میں کٹتا ہے اس دل کا جھگڑا
اگر خنجر ناز قاتل یہی ہے

نہ ٹوٹے ابھی تار جور و ستم کا
تقاضائے بیتابی دل یہی ہے

دل زار پر کیجیے جان کو قربان
فروغ اپنی لیلی کا محمل یہی ہے

جوش پر ہے پھر یہ بحر دیدۂ تر دیکھیے
روکتے ہیں دست و دامن اسکو کیونکر دیکھیے

کیا تامل ہے جو کرنا ہو وہ سب دیکھیے
جان و دل حاضر ہیں دونوں بندہ پرور دیکھیے

پھر مزاج یار کچھ برہم نظر آتا ہے آج
پھر بدلتا ہے زمانہ ہمسے تیور دیکھیے

پھر لب زخم جگر کچھ خشک ہے اے چارہ گر
چاہتا ہے پھر یہ شاید آب خنجر دیکھیے

رات کیا ہمنے کہا تھا یا وہی اے چشم تر
پھر یہ طفل اشک نکلے گھر سے باہر دیکھیے

اوٹھ نہیں سکتا ہے اب بار نگاہ لطف بھی
کسقدر کمزور ہے یہ جسم لاغر دیکھیے

بے تکلف آپ ہیں آپکے غم کے سوا
کون رہتا ہے ہمارے دل کے اندر دیکھیے

رات سے کہتی ہے مجھسے یہ گرانباری مری
ہمت دوش عزیزان آج مرکر دیکھیے

ناخن اندیشۂ دل گرم کاوش ہے بہت
کب کھلے یہ عقدۂ زلف معنبر دیکھیے

کیجیے اوس سے محبت ہے وہی کچھ کام کا
جس دل بیتاب کو قابو سے باہر دیکھیے

اوسکے آنے کی خبر اے دل نہایت گرم ہے
اب کہیں جانے نہ پائے جان مضطر دیکھیے

نامۂ شوق اپنا پہلے تہا نہایت مختصر
رفتہ رفتہ ہوگیا دفتر کا دفتر دیکھیے

دیکھنا ہے حال ہمکو رند و زاہد کا فروغ
کون چھپتا ہے تہِ دامانِ محشر دیکھیے

دل پہ کچھ آفت نئی دیکھی ہے کیا آتے ہوئے
میری آنکھوں مین جو اشک آتے ہین گھبراتے ہوئے

اے کشش کب تک فریبِ وعدہ اسکو دیجیے
شرم آتی ہے مجھے اب دل کو سمجھاتے ہوئے

یہ ستم ایسی بختِ برگشتہ کہ اوس بے رحم کو
خواب مین بہی شرم آتی شکل دکہلاتے ہوئے

حسرتِ دل نے کیا تہا رات ایک محشر بپا
دیکھکر اوس بزم مین پروانے کو جاتے ہوئے

پارسائی سے تو اب ہم بخدا باز آئے
عمر گزری آرزو کو مری شرماتے ہوئے

ہمنے دیکھا ہے چمن مین دیکھکر اونکی ہوا
رنگِ گل کو بوئے گل کیطرح اوڑجاتے ہوئے

کسقدر سر اپنا پٹکا دل نے کوے یار مین
ناتوانی کو جو دیکھا پاؤن پھیلاتے ہوئے

اونکا جانا پاس سے مرے وہ آکر دیکھ لے
جس کسی نے جان کو دیکھا نہو جاتے ہوئے

ہجر کی شب اس دلِ بیتاب نے خون رو دیا
صبرِ بیکس کو جو دیکھا ٹھوکرین کھاتے ہوئے

کچھ عمل ہوتا تو ہم بہی ساتھ لیجاتی فروغ
شرم آئیگی ہمین جنت مین یون جاتے ہوئے

نکل جاؤ دلِ مضطر مرے کاشانۂ تن سے
غضب مین جان ہے میری تری فریاد و شیون سے

عجب کچھ چیز مین یہ حضرتِ دل بہی معاذ اللہ
شکایت جور کی کرتے ہین اوس کافر کی چتون سے

بوقتِ ذبح بچایا ہے مینے خون کو اپنے
کہ محشر تک نہونا تو جدا قاتل کے دامن سے

عجب ہنگامہ رہتا ہی بپا اس کشور دل میں
خیال زلف لڑتا ہی ہوا روے روشن سے

برا ہو اس بد آموز بتان یعنی مرے دل کا
عیان تجھے صلح کی آثار کل تک اونکی چتون سے

مجھے غش آ گیا تہا گل چمن میں دیکھکر گل کو
نہایت منفعل ہون آج مین اوس شوخ بدظن سے

گلون کو دیکھکر یاد آ گئے شاید داغ دل میرے
سنا ہے آج کل بیزار ہین وہ سیر گلشن سے

وہ مجنون ہون اگر روتا ہوا جاؤنگا مین صحرا کو
تو اشکون کو مرے پونچھے جنون صحرا کی دامن سے

وبال جان ہوا آخر کو رکھنا دل کا پہلو مین
بہت چوکے جو ہمنے دوستی کی اپنے دشمن سے

ہوا تاریکی مرقد مین آکر ہمکو یہ روشن
کہ شمع زندگی روشن ہوئی تھی شمع مدفن سے

فروغ اپنے مقدر کا بھلا پھر پوچھنا کیا ہے
تصور مین وہ پونچھین میرے آنسو اپنی دامن سے

سرگشتہ پھر خال رخ یار ہو گئے
ہم دل لگا کے نقطے سے پرکار ہو گئے

لاغر ہوئے ہم اتنے کہ نفرت ہوئی اونہین
ایسے سبک ہوئے کہ گرانبار ہو گئے

رخصت ہوا ے امید نشاط شب وصال
ہم نذر امتحان غم یار ہو گئے

وہ دیکھتے ہین ہمکو پس قتل بار بار
ہم قتل ہوکے کیا ہی طرحدار ہو گئے

اے جوش شوق تو نہ ہٹی ہم تو مر مٹے
پردے تیرے حجاب رخ یار ہو گئے

یہ اعتبار عشق بھی کیا ہے بلاے جان
تڑپا تو غیر تجھسے وہ بیزار ہو گئے

ہمسے نہ پوچھو عالم آزادگی کا حال
ہم آنکھ کھولتے ہی گرفتار ہو گئے

دیکھا جب اونکو یاد مرے حال زار کو
گلہاے باغ دیدۂ خونبار ہو گئے

یہ ہے کمال خوبیٔ زلف دوتا کہ ہم
سنبل کو دیکھتے ہی گرفتار ہو گئے

بگڑے سفارش دل مضطر پہ وہ فروغ
ہم کار خیر کر کے گنہگار ہو گئے*

کلیجا آج پھر منہ کو دم فریاد آتا ہے
وہی بیداد گر پھر دل کو شاید یاد آتا ہے

قفس سے گو چھٹے مدت ہوئی لیکن مجھے اب تک
خیال انتشار خاطر صیاد آتا ہے

وہ رخ بھی تو نہیں کرتے ادھر کیا ذکر آنیکا
تمہیں کچھ ننگ بھی آ نالۂ فریاد آتا ہے

الٰہی کس جگہ یہ وحشت دل مجھکو لائی ہے
جدھر دیکھو ادھر سے ناوک بیداد آتا ہے

نہیں معلوم یارب یہ رکاوٹ یا نزاکت ہے
بہت آہستہ آہستہ ستم ایجاد آتا ہے

خموشی سے تو میری پوچھ لے اے غمزۂ دلبر
کبھی پھر سے بھی لب پر شکوۂ بیداد آتا ہے

تعجب ہے بہت مجھکو کہ با این حزم و ہشیاری
بتوں کے دم میں کیونکر یہ دل ناشاد آتا ہے

کہیں کیا کون کرتا تھا ہماری منتیں ہر دم
بھلا اب وہ زمانہ کب کسیکو یاد آتا ہے

مرے ہوتے ہوئے غیروں پہ ہو مشق جفا کاری
بہت افسوس مجھکو اے ستم ایجاد آتا ہے

بہت خوش ہو کے جان پھر لب پہ استقبال کو آئے
کدھر سے یا الٰہی مژدۂ بیداد آتا ہے

اثر کو آشتی لازم ہے ورنہ دیکھئے کیا ہو
دل بیتاب خود لب پر لئے فریاد آتا ہے

بہت لڑتا ہے میری ناتوانی سے غم جانان
دل مضطر میں رہنے کا مزہ جب یاد آتا ہے

یہ شور و شر جو سنتے ہو نہیں ہے حشر کا سامان
فروغ خستہ دل کرتا ہوا فریاد آتا ہے

خدا سمجھے مری اس چشم تر سے
بہڑایا دل کو کس کافر نظر سے

تغافل اونگاہ ناز اتنا
گرے جاتے ہین ہم اپنی نظر سے

کسی پہلو نہین ہے ہجر مین چین
جو دل بیٹھا تو درد اوٹھا جگر سے

طلب کرتا ہے ہر دم داغ تازہ
کلیجا پک گیا اب تو جگر سے

قرار و صبر میرے غمکدے تک
نہین آتے دل مضطر کے ڈر سے

نگاہ ناز اونکی زور پر ہے
گرا دے جسکو وہ چاہے نظر سے

دل گستاخ کا ہو خانہ ویران
نکالا جسنے مجھکو اُسکے گھر سے

الٰہی بند تھے میرے لب و چشم
یہ لخت دل نکل آئے کدھر سے

ہوئے پامال ہم کوچے مین اونکے
بڑا ہی بوجھ اوترا اپنے سر سے

جواب نامہ و پیغام کیسا
لڑائی ٹھن گئی خود نامہ بر سے

ہمارے دل کے کام آئے الٰہی
کٹاری وہ لگاتے ہین کمر سے

ہوئے جاتے ہین زخم دل کی در بند
غم جانان اب آئیگا کدہر سے

بلندی دیکھے گر اس ہیکلے کی
عمامہ شیخ کا گر جائے سر سے

نماز وصف دندان کا ہے گر قصد
وضو کیجے فروغ آب گہر سے

کسطرح نظر آئیگی شکل اونکی کمر کی
تصویر کھینچی ہے مرے نالون کے اثر کی

شمشیر اجل کا مجھے ممنون نہ کرنا
اے تیغ نگہ تجھکو قسم ہے مرے سر کی

اے دردِ نہان آپکی کیا بات ہے واللہ
لی خوب خبر دل کی مرے اور جگر کی

ٹوٹے نہ ابھی تار مجھے خوف ہے اشکو
خجلت نہو دمساز کہین دیدۂ تر کی

جز مست کوئی آنکھ ملاتا نہین اس سے
شاگرد ہے یہ دختر رز کسکی نظر کی

ہمدم ہے کسی کانِ ملاحت کا تصور
کٹتی ہے بڑی لطف سے اپنے زخمِ جگر کی

غیرت تو فروغ آہ شرربار کی دیکھو
کہتی ہے کہ ممنون نہونگی مین اثر کی

ہوا دل خاک اور زخمِ غمِ دلدار باقی ہے
گری دیوار لیکن رخنۂ دیوار باقی ہے

خدا کیواسطے مجھکو نہ کیجے منع رونے سے
ٹپکنا دل کا خون ہوکر ابھی اے یار باقی ہے

تغافل کی شکایت کو نہ لاتا لب پہ مین لیکن
تحمل اب نہین دلمین بتِ عیار باقی ہے

صفائی پر تو اپنی اسقدر نازان نہو اے دل
ابھی آئینہ مین تیرے بہت زنگار باقی ہے

لیا کرتے ہین بل کیون گیسوے مصحف رخ سے
ابھی رنجش میانِ کافر و دیندار باقی ہے

نہین آتا ہی پہر فاتحہ تو خاک پر میری
ترے دل مین غبار اے یار یا کچھ عار باقی ہے

تعجب ہے کہ تیرے عہد مین اے ساقی سرخوش
تنِ زاہد پہ ابتک جبہ و دستار باقی ہے

فروغ خوش بیان اک اور بھی تازہ غزل لکھیے
ابھی تو کلک مین کچھ شوخیِ رفتار باقی ہے

نہین بیوجہ یان کچھ تن مین جانِ زار باقی ہے
وہان کچھ پردۂ انکار مین اقرار باقی ہے

غمِ جانان کمی ہرگز نہ کرنا دل کی کاوش مین
ابھی کچھ آرزوے دیدۂ خونبار باقی ہے

کہان جاتا ہی اے دل زخمی تیر مژہ ہو کر
ابھی تو تیغ ناز دلربا کا وار باقی ہے

سنا ہی کیجیے صاحب تمہاری اس زمانہ مین
کہان یوسف کی اب وہ گرمئی بازار باقی ہے

رہے ہے یارب ترقی پر ستم اونکا جفا اونکی
دل مضطر مین جب تک خواہش آزار باقی ہے

کہلا ہمپر یہ عقدہ بعد مردن قبر مین آکر
بہت آسان تھا جو گزرا بہت دشوار باقی ہے

لحد مین بھی وہی سامان وحشت سب مہیا ہین
وہی ہم ہین وہی دل ہے وہی آزار باقی ہے

سبب کیا پوچھتے ہو تم فروغ اس زندگانی کا
وہان کچھ پردۂ انکار مین اقرار باقی ہے

اگر کچھ خون دل کو داس قاتل سے کہنا ہے
تو فرمان ادب کچھ ہمکو بھی اس دل سے کہنا ہے

جو کچھ کہنا ہے پروانے کو شمع محفل آرا سے
وہی ہمکو بھی اوس رہزن محفل سے کہنا ہے

کہان جاتا ہی او قاتل ٹھہر پھر خدا دم بھر
ابھی خنجر کو تیرے کچھ دم بسمل سے کہنا ہے

دل نادان اوٹھا کر ہاتھ ہمکو اپنی ہستی سے
سلام شوق تیرا خنجر قاتل سے کہنا ہے

کہو اس چرخ سے رکے نہ ہرگز میرے نالے کو
پیام دل وہی اوس لامکان منزل سے کہنا ہے

سحر بھی متصل ہے زندگی کی شب ہے او غافل
زبان حال سے یہ شمع کو محفل سے کہنا ہے

جرس کس طرح چلا کر دل مجنون کو کہتا تھا
کہ میری چشم کو کچھ پردۂ محمل سے کہنا ہے

کسی افسون سے اوس چاہ ذقن تک جا نہین سکتے
یہ اب ہمکو اسیران چہ بابل سے کہنا ہے

نکل آئے ذرا پہلو سی کہہ دے اے غم جانان
مجھے کچھ اور کچھ اس چشم تر کو دل سے کہنا ہے

حصول اہل کرم سے کیا تہی دستان قسمت کو
زبان موج سے دریا کو یہ ساحل سے کہنا ہے

پہونچا جام بنکر تا لبِ جانان کسی ڈہب سے
دمِ آخر مجھے یہ اپنے آبِ گل سے کہنا ہے

ذرا فرصت تو دو پہر خدا لے دردِ بیتابی
کہ پہر کچہ دل کو مجھسے اور مجھے کچہ دل سے کہنا ہے

فروغ اس آفتابِ داغِ دل کو روبرو کرکے
سلامِ عارضِ جانان مہِ کامل سے کہنا ہے

سنا چاہے دلِ مضطر کا میرے گریبان کوئی
دہانِ زخمِ دل مین تیغ کی رکہدے زبان کوئی

بتا سکتا نہین اونکے دہن کا اب نشان کوئی
کسیکو ہو سخن گر اسمین تو کہولے زبان کوئی

وہی حالت دلِ مضطر کی ہے سودا کے کاکل مین
کہ جیسے مضطرب ہو طائرِ بے آشیان کوئی

عجب نازو ادا سے خاک رہ یان کی تڑپتی ہے
ابہی اس دشت سے شاید گیا ہے کاروان کوئی

بہت دیکہی ہین ہمنے دعوتین مخلوق مین لیکن
نہ غم سا میہمان دیکہا نہ دل سا میزبان کوئی

جسے دیکہو تمنائی ہے اونکے آبِ خنجر کا
نہین اب چاہتا ہے خضرِ عمرِ جاودان کوئی

جگر اور دل کی میرے دیکہکر بہڑکی ہوئی آتش
خدنگِ ناز کہتا ہے کہ اب بیٹہے کہان کوئی

دلِ محبوس کا کل آہ کیسا یاد آتا ہے
جو میرے سامنے آتا ہے پہنے بیڑیان کوئی

الٰہی آتشِ گل نے بہڑک کر کیا جلایا ہے
نظر آتا نہین اب اس چمن مین آشیان کوئی

نگون سر تا زمین ہون اور نالہ آسمان جنبان
نہ مجہسا پیر عالم مین نہ مجہسا ہے جوان کوئی

برائے نام ہے وہ اور اوسمین تیغ لٹکی ہے
سوا اسکے کمر کا اونکی دیگا کیا نشان کوئی

حرم مین بہی صنم کا کس ادب سے نام لیتا ہے
فروغ اس دل سا دیکہا ہے جہانمین نکتہ دان کوئی

اشک اب کم ہو چلے لخت جگر آنے لگے
پھول گر کر نخل مژگان مین ثمر آنے لگے

اندنون پھر غیر شاید اوسکے گھر آنے لگے
پھر فرشتے موت کے ہمکو نظر آنے لگے

اضطراب دل کا شاید ہو چلا ہنگامہ گرم
لخت دل گھبرا کے سوے چشم تر آنے لگے

پھر ہجوم گریہ و آہ و فغان ہونے لگا
پھر دل مضطر کے منظور نظر آنے لگے

دیکھ لیں آگیا اندھیر کا عہد شباب
گیسوے مشکین جانان تا کمر آنے لگے

فیض قید عشق سے کیا ہو گئے آزاد ہم
شادی و غم اب ہمین یکسان نظر آنے لگے

جلد چل اے دل اگر ہے سرخروئی کی طلب
کوچۂ قاتل سے مردم خون مین تر آنے لگے

تب کمال گریۂ بے اختیار شوق ہے
اشک تر کے ساتھ جب لخت جگر آنے لگے

پھر چلا پیمانہ شاید شوق کے بھی عمر کا
خط کبھی کے اب نہایت مختصر آنے لگے

بت پرستی کا ہماری نفع دیکھا زاہدا
پاس سے اللہ کے پیغامبر آنے لگے

کس لئے یہ شور و شر اے گریۂ بے اختیار
اب تو نالے دل سے مقبول اثر آنے لگے

ہم بھی قائل ہین ترے دل کی صفائی کے فروغ
اب تو وہ جان جہان آئین نظر آنے لگے

نگاہ ناز کا پھرنا یہ چار سو کیا ہے
الٰہی خیر یہ انداز جستجو کیا ہے

نہ کفر و دین مین یہ عشوے نہ روز و شب یہ ناز
خدا ہی جانے کہ وہ زلف کیا ہے رو کیا ہے

جناب پیر مغان غور کیجئے تو ذرا
یہ میرے لب یہ صدا سبو سبو کیا ہے

کسی کے سوزن مژگان کی یاد ہی باعث
وگرنہ چاک جگر کو غم رفو کیا ہے

نگاہ ساقی و ناز نگاہ سے ہے صہبا — ہمارے واسطے فکر مے و سبو کیا ہے
عجب دماغ ہے خنجر کا اوسکے کہتا ہے — کہ میری شان کے آگے تیر اگلو کیا ہے
کسیکے جور کی رسوائی کا ہے ہمکو خیال — وگرنہ عشق کے نزدیک آبرو کیا ہے
نہین مجال سخن وان ہے اور اگر ہو بھی — تو کس زبان سے کہین ہم کہ آرزو کیا ہے
ہمارے پردہ ہستی مین کوئی بیٹھا ہے — وگرنہ آپ ہمین اپنی جستجو کیا ہے

بہار عارض جانان کو دیکھتے ہین فروغ
چمن کے سنبل و گل کیا ہین رنگ بو کیا ہے

اب اسکے بعد نہ کہیگا مجھسے تو کیا ہے — وگرنہ مین بھی کہونگا یہ گفتگو کیا ہے
دل حزین سے مرے تجھکو گفتگو کیا ہے — رہیگی پاس یہان اے امید تو کیا ہے
کہین وہ گھر سے نہ نکلے ہون دیکھہ تو اے دل — وگرنہ آج یہ ہنگامہ چار سو کیا ہے
جلا کے خاک کیا خاک کو اوڑا بھی دیا — اب اور ہمسے تیرے دل کی آرزو کیا ہے
ہے آج پہلو مین برپا عجیب ہنگامہ — کوئی سنو تو دل و غم مین گفتگو کیا ہے
غبار دل سے کسیکے دہلے تو جانین ہم — وگرنہ رخ کی سر شکون سے شست و شو کیا ہے
جو سوز دل سے نہ پڑھئے تو وہ نماز ہے کیا — جو خون دل سے نہ کیجے تو وہ وضو کیا ہے
یہ جان زار ہے کیون دل ہے یہ اسقدر شیدا — الٰہی دل مین بجز درد آرزو کیا ہے
جواب پائیگا اے دل زبان تیغ سے تو — دہان زخم سے ہر دم یہ گفتگو کیا ہے
دل نحیف کو میرے کہان ہے تاب سخن — جناب پوچھیے مجھسے کہ آرزو کیا ہے

فروغ تم ہی کہو تم او نہین سجا ہے حضور
جو بات بات پہ کہتے ہین تمسے تو کیا ہے

آہ ابتک یہ آبلے دل کے — نہ بنے چھالے تیغ قاتل کے
اون سے یا اونکی تیغ سے نکلے — خوب نکلینگے حوصلے دل کے
دیکھ او قیس طور اس دل کے — ہین سب انداز اسمین محمل کے
دست قاتل کو چوم لین کہین — دیکھنے والے زخم بسمل کے
سخت جانی بس اب خدا کیلئے — دکھ چلے ہاتھ پیر سے قاتل کے
قیس کو خاک ہو کے رہنا تھا — گرد کیطرح گرد محمل کے
بدگمانی تو دیکھو ذبح کے بعد — بال و پر توڑتا ہے بسمل کے
اپنی چتون سے پوچھئے تو ذرا — کسنے توڑے ہین قفلے دل کے
فصل گل آئی دل ہین لینے لگے — چٹکیان نالے بھر عنادل کے
کھینچکر تیغ کھنچ رہے مجھسے — جذب دل دیکھ جور قاتل کے
دونون آنکھین ہین چشم دید گواہ — اور ہم مدعی ہین اس دل کے
قیس لیلی کو کیسے پا سکتا — ہوش اوڑاتے تھی ناز محمل کے
ناخن تیغ سے کھلے آخر — جتنے عقدے تھے میری مشکل کے
کعبے سے بتکدے کو پہونچا دے — ہمتو جویا ہین ایسے کامل کے

شوق پابوس ہین کسیکے فروغ

فرش ہم بنگئے ہین محفل کے

نہ سمجھا عمر گزری اس دل مضطر کو سمجھاتے / اگر ملتا تو اب ہم کچھہ ترے خنجر کو سمجھاتے

کسیکے ناز کو سمجھا کے اے دل تم ہوئی ملزم / سمجھکر حضرت من آپ اوس خود سر کو سمجھاتے

ہمارا ہر رگ و پے کسقدر مشتاق کاوش ہے / اگر کچھہ ہوش آجاتا تو ہم نشتر کو سمجھاتے

زبان یار کا ہو طرز جسمین وہ رُکے کیونکر / بتاؤ کسطرح ہم تیغ اور خنجر کو سمجھاتے

بتون کے حال سے ای اہل خلقت بے خبر تمکو / جو ہم ہوتے تو ہم کچھہ اور ہی آزر کو سمجھاتے

تمنا تہی کہ وقت قتل کچھہ ملتی اگر فرصت / گلو کو اپنے کچھہ اور کچھہ دم خنجر کو سمجھاتے

بہت مجبور ہین دل سے کہ ہمسے دور رہتا ہے / وگرنہ مار کر ہم خوب اس خود سر کو سمجھاتے

حضور حسن گر پرسش فروغ اپنی ذرا ہوتی
تو دل کے باب مین کچھہ شکوۂ دلبر کو سمجھاتے

اگر ملتا کہین تو پہر دل مضطر کو سمجھاتے / بہت گزری اگرچہ پہلے اُس پتہر کو سمجھاتے

اثر نالے مین ہوتا یا عمل تسخیر کا ملتا / تو ہم آغوش مین لیکر پری پیکر کو سمجھاتے

نہ و صدمہ اونہین اسطرح گرنا اونکے قدمون پر / گزرتی ہے ہماری بس یہی اس سر کو سمجھاتے

حیا کا اور گستاخی کا جھگڑا ہی رہا شب بہر / دل مضطر کو سمجھاتے کہ ہم دلبر کو سمجھاتے

اگر ہم جانتے یہ ظلم ہوگا اونکے زیور سے / تو ہم بننے سے پہلے کچھہ الگ زرگر کو سمجھاتے

اگر کچھہ ہوش آجاتا تو سر کوبی کی حالت مین / کچھہ اپنے سر کو ہم کچھہ اوسکے سنگ در کو سمجھاتے

اگر خود رفتگی سے ایکدم فرصت ہمین ملتی / تو ہم بہی کچھہ جناب واعظ منبر کو سمجھاتے

فروغ اولٹی سمجھ کیسی ہے ان سمجھانیوالون کی
جو سمجھاتے ہین مجھکو وہ دلِ مضطر کو سمجھاتے

دل صد چاک کی میرے نہ خبر تک پہونچے
اور شانے کی یہ قسمت کہ وہ سر تک پہونچے

شورِ گریہ کا ذرا باب اثر تک پہونچے
نمک خندہ کہین زخم جگر تک پہونچے

کیا غضب تو نہ گیا لے اثر نالۂ دل
کہ وہ تہامے ہوئے دل کو مرے گہر تک پہونچے

شام غم جان سے کہتی ہے کہ چل لب کیطرف
ضعف کہتا ہے کہ شاید سحر تک پہونچے

تمنے مجھسے جو کجی کی تو ہوا کیا اے جان
ناوک غمزہ تو سب سیدہے جگر تک پہونچے

غیر وان صورت پروانہ او چلتے جائین
اور اوس شمع کو میری نہ خبر تک پہونچے

نازکی زلف سے کہتی ہے کہ ڈر ہے مجھکو
تیرا سایہ نہ کہین ہو کے کمر تک پہونچے

دل بیتاب سے تمکو تو بہت گہیرے ہوئے
کہئے کسطور سے پہر تم مرے گہر تک پہونچے

قد دلدار جو طوبی ہے تو کیونکر یہ ہاتہ
زندگانی مین بہلا اوسکے ثمر تک پہونچے

ناتوانی کا بہت زور تہا لیکن اے یار
ہم عصا نالے کی لیکر ترے در تک پہونچے

شوخئی چشم سے ہو جائے ہر اک حرف غزال
یہ غزل میری اگر اونکی نظر تک پہونچے

اے فروغ آپنے کچہہ رنگ اثر بہی دیکھا
نالے بلبل کے تو گوش گل تر تک پہونچے

یہ رنگ مسی آیا ہے سوسن مین کہان سے
یہ سرخئی پان آئی ہے گلشن مین کہان سے

وہ مر ہی گیا جسکی طرف آپنے دیکھا
آیا ہے یہ زہر آپ کی چتون مین کہان سے

بلبل بہی مرے ساتہہ یہ کہتی ہے کہ یارب
نالون مین اثر نالہ وشیون مین کہان ہے

ہر ذرے پہ خورشید قیامت کا گمان ہے
آئے یہ تیرے قصر کے روزن مین کہان سے

ہر سمت سے حملہ ہے مرے نالون کا اوپر
چین آئے اونہین پہلوے دشمن مین کہان سے

اے امت موسی کہو اب تم کہ وہ مشعل
آئی تہی بہلا وادی ایمن مین کہان سے

جہکتا ہی نہین سامنے اوس بت کے تیرا سر
زاہد یہ رگ آئی تری گردن مین کہان سے

داغون کو مرے دیکہکے بلبل بہی یہ بولی
گل اتنے بہلا آئینگے گلشن مین کہان سے

باقی نہین اک قطرۂ خون بہی مرے تن مین
اب چہینٹے پڑینگی ترے دامن مین کہان سے

اوس بت کو پسند آئی ہے خود ہی یہ دورنگی
الفت ہو بہلا شیخ و برہمن مین کہان سے

وہ فاتحہ پڑہنے کو فروغ آئے ہین ورنہ
بے تابیان آتین مرے مدفن مین کہان سے

---

نہین خنجر نے صاحب کچہہ خطا کی
نزاکت آپ مین ہے انتہا کی

بہلا تو اور توجہ اوس ادا کی
تمنا کر دل نادان قضا کی

صبا نے لاکے بو زلف دوتا کی
پہنائین دل کو زنجیرین بلا کی

بہاؤ خون مری امید کا بہی
یہ صورت ہے ادائے خون بہا کی

محبت تو بہی کیا بیداد گر ہے
مین اونکا وہ مرے سہتے ہین بلا کی

خدا کیواسطے اے سخت جانی
رہے حسرت نہ اونکو کچہہ جفا کی

وہ دل تہامے ہوئے بیٹہے ہین یہ دل
پڑی ہے تجہکو اپنے مدعا کی

نہین آیا کوئی ناوک تو پھر کیون
صدا پہلو سے آئی مرحبا کی

کرے عرض تمنا کچھہ دل زار
اجازت ہو اگر شرم و حیا کی

خدا جانے بتو ہو جاتے کیا ہم
جو اتنی بندگی کرتے خدا کی

فروغ اب دم نہ مار و زیر خنجر
یہی ہے راہ تسلیم و رضا کی

بر آئی آرزو اب لو ادا کی
تمنا سے دلی نے بہی قضا کی

بلا جانے تری زلف دوتا کی
کہ کیا حالت ہے جان مبتلا کی

نہ ہم دل کے نہ دلبر کے ہین شاکی
ہمین نے اپنے اوپر خود جفا کی

لڑی تو آنکھہ دل کا کردیا خون
خطا کسکی تہی اور کسکی سزا کی

تکلف ہو رہے ہین دل مین کیا کیا
وفا نے کی ہے مہمانی جفا کی

کیا اوس ہیبت سے جو اظہار مطلب
کہا مین اور تو قدرت خدا کی

جفائین آپ کی ہین خوب واقف
کہ ہمنے کس تمنا پر وفا کی

بہت مدت سے دل کو جستجو ہے
خریدار متاع ناروا کی

حجاب آتا ہے آئینہ سے اسکو
بہلا کچھہ انتہا ہے اس حیا کی

کیا کرتے ہین وہ نکتے گوش نازک
شکایت خندۂ گل کی صدا کی

کیا وہ کام بتجانے مین دل نے
کہ بت کہنے لگے رحمت خدا کی

فروغ اس دل کی نادانی تو دیکھو

تمنا اوس سے رکھتا ہے وفا کی

تدبیر چلی نہ جستجو کی — تقدیر یہی ہے میری آرزو کی

اے غنچۂ عشق چاک کر دے — گلزار گلی مرے گلو کی

اس دل کی یہ کافری تو دیکھو — اللہ سے بت کی آرزو کی

کم ہوتی نہیں ہے حیرت حسن — مسدود ہے راہ گفتگو کی

اے دیر و حرم کے جانیوالو — راہیں یہ نہیں ہیں جستجو کی

ایک ہوش ربا ہی ایک جان بخش — یہ بو کی ہے کیفیت وہ خو کی

جب کہتا ہوں سچ کہو تو ظالم — کہاتا ہے قسم سر عدو کی

بھاگا نہ نگاہ قہر سے دل — کیا چوٹ سنبھالی روبرو کی

جاتا نہیں راہ پر تو سیدہا — اے نالہ یہ ہے بد سلوکی

دل ہی نہ رہا کہ جسمین تہی چاک — کیون فکر ہے چارہ گر رفو کی

اوس تیغ سے بہی فروغ ہرگز
کٹتی نہیں گردن آرزو کی

وان تاب ہے کسکو گفتگو کی — کیونکہ ہو وکالت آرزو کی

مین بدر کو رخ کسیکا سمجھا — کیا رات مری نگاہ چوکی

کچھ ذکر ہمارے بت کا واعظ — کچھ فکر ہماری آرزو کی

حیرت سے وہ سمجھے میرا مطلب — خاموشی نے خوب گفتگو کی

اے چارہ گر اک تڑپ مین دل کی — اوڑ جائینگی دھجیان رفو کی

کیا اون سے شکایت تغافل — ہے جنکو شکایت آرزو کی

گو گالیان دین مگر سنے تو — کچھ رہ گئی بات گفتگو کی

آب دم تیغ و چشم تر نے — دل کی مرے خوب شستشو کی

پوچھو تو ذرا فروغ دل سے — کچھ حد بھی ہے تیری آرزو کی

علم جب وہ تیغ دو سر ہو گئی — سرون کی مہم دم مین سر ہو گئی

تصور بھی مرہم کا کرنا نہ تھا — خطا تجھسے زخم جگر ہو گئی

نہ اب کیجئے آپ تکلیف کچھ — جو ہونی تھی اے چارہ گر ہو گئی

دیا اونسے پرچے سی خط کا جواب — بڑی خیر اے نامہ بر ہو گئی

مین سمجھا کہ توام ہین شادی و غم — دم خندہ جب آنکھ تر ہو گئی

برا ہو نزاکت کا یان تک انہین — پہونچتے پہونچتے سحر ہو گئی

ضرورت ہے کیا حضرت خضر کی — یہان گمرہی راہبر ہو گئی

شب وصل آیا سر شام غش — سنبھلتے سنبھلتے سحر ہو گئی

ترحم نہ تھا اک ادا تھی جو آج — اونہین قتل سے درگزر ہو گئی

دماغ آشنا ہوتی ہی اوسکی بو — طبیعت برنگ دگر ہو گئی

جگاتے جگاتے تجھے اے نصیب — شب زندگی کی سحر ہو گئی

